تعویذات و عملیات کی سینکڑوں کتابوں کا عطر مجموعہ

# شمعِ شبستانِ صابری



مؤلف: مولانا فرحت صابری رضوی

اسلامک پبلشر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلْعِلْمُ عِلْمَانِ عِلْمُ الْاَبْدَانِ وَعِلْمُ الْاَدْیَانِ۔

تعویذات و عملیات کی سینکڑوں کتابوں کا عطر مجموعہ

# شمعِ شبستانِ صابری



مؤلف:

مولانا فرحت صابری رضوی

ناشر:

اسلامک پبلشر

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | شمع شبستان صابری |
| مصنف | : | فرحت صابری رضوی |
| باہتمام | : | صاحبزادہ، حافظ محمد علیم اختر، محمد شکیل اختر، محمد ندیم اختر، برکاتی |
| حسب فرمائش | : | خطیب شہیر حضرت مولانا ذکر اللہ صاحب بریلی شریف |
| کمپوزنگ | : | صابری پریس، پریہار چوک، 9199092786 |
| ڈیزائننگ | : | احمد گرافکس قطب الدین لین، دریاپور، پٹنہ |
| پروف ریڈنگ | : | مولانا محمد ضیاء المصطفیٰ نوری مصباحی باڑاوی |
| | | مولانا محمد جسیم الدین مصباحی، باڑاوی |
| سال اشاعت | : | نومبر ۲۰۱۷ء |
| تعداد بار اول | : | 1100، گیارہ سو |
| قیمت | : | -/140 روپے |




## ملنے کے پتے:

- ☆ احمد پبلیکیشنز (پرائیویٹ لمیٹڈ) پٹنہ
- ☆ مولانا محمد رضا مصباحی، جامعہ قادریہ مدینۃ العلوم اندولی
- ☆ فیضی کتاب گھر، مہسول چوک، سیتامڑھی (بہار)
- ☆ نوری کتاب گھر ازہری مارکیٹ، بھوارو ڈپریہار
- ☆ رضوی کتاب دوکان، بابا مارکیٹ پریہار چوک
- ☆ صابری کمپیوٹر پریس، آزاد مارکیٹ پریہار چوک

# حسن ترتیب

**[حادثات]**

[خواهشات]



[معاملات]



[مشکلات]

## باب سوم



## باب چہارم

# انتساب سعید!

میں اپنی اس تصنیف کو وارثِ علوم اعلیٰ حضرت، زینت مسند رشد وہدایت، مہر چرخ ولایت، نیر برج رضویت، مرجع العلماء والفضلا، میر بزم اصفیاء، آبروئے خانوادۂ رضویہ، حامل علوم نبویہ قاضی القضاۃ فی الھند، یادگار حجۃ الاسلام، شہزادۂ مفسر اعظم، جانشین حضور مفتی اعظم تاج الشریعہ، بدر الطریقہ سیدی ومرشدی حضرت علامہ الحاج الشاہ المفتی

**محمد اختر رضا خاں قادری برکاتی رضوی ازہری بریلوی**

**مَدَّ فَضْلُهُ وَ کَرَمُهُ عَلَيْنَا وَعَلٰی سَائِرِ الْمُسْلِمِيْنَ**

اور

نمونۂ سلف، آفتاب چرخ سنیت، ماہتاب فلک رضویت، شمع بزم مسلک اعلیٰ حضرت، مقبول بارگاہ مفتی اعظم ہند ممتاز المدرسین، عمدۃ المقررین، پیر طریقت، رہبر راہ شریعت، استاذ الاساتذہ استاذی الکریم حضرت العلام الحاج الشاہ المفتی

**محمد شبیر احمد صابر القادری نوری رضوی علیہ الرحمۃ والرضوان**

**سَقَى اللّٰهُ ثَرَاهُ وَجَعَلَ الْجَنَّةَ مَثْوَاهُ**

کے نام شرف انتساب کرتے ہوئے میں اپنی عین خوش نصیبی تصور کرتا ہوں۔

گر قبول افتد زہے عزو شرف

گدائے ازہری

فرحت صابری رضوی

استاذ شعبۂ اردو یوگیشور یادو انٹر کالج لالبندی، سیتامڑھی

# مصنف ایک نظر میں

| | | |
|---|---|---|
| نام | : | محمد نسیم اختر |
| تخلص ونسبت شاعری | : | فرحتؔ صابری |
| نام والد محترم | : | حضرت علامہ الحاج الحافظ محمد جمیل اختر رضوی ادام اللہ فیوضہ' |
| مولد ومسکن | : | مقام پوسٹ اندولی، وایا پریہار ضلع سیتامڑھی ۔ بہار |
| تاریخ ولادت | : | ۷ ستمبر ۱۹۷۰ء (تعلیمی سندوں کے مطابق) |
| بیعت | : | تاج الشریعہ حضور مفتی اختر رضا خاں ازہری بریلوی مدظلہ العالی |
| تعلیمی اسناد | : | |
| عالمیت | | الجامعۃ الاشرفیہ مبارکپور، اعظم گڈھ (یوپی) |
| فضیلت | | دارالعلوم غریب نواز، مرزا غالب روڈ، الہ آباد |
| فضیلت | | دارالعلوم منظر اسلام محلہ سوداگران، بریلی شریف |
| امتحانات | : | منشی، کامل، مولوی، عالم، فاضل، الہ آباد بورڈ (یوپی) |
| وسطانیہ تا فاضل | | بہار مدرسہ ایجوکیشن بورڈ، پٹنہ (بہار) |
| ادیب ماہر، ادیب کامل | | علی گڈھ، بورڈ |
| اساتذۂ کرام | : | مفتی شبیر احمد صابر القادری علیہ الرحمہ، مولانا سعید حسن خاں مصباحی مدظلہ، علامہ نصیر الدین مدظلہ، علامہ عبدالشکور مدظلہ، امام علم وفن خواجہ مظفر حسین علیہ الرحمہ، مفتی شفیق احمد شریفی، علامہ مجاہد حسین پلاموی دامت برکاتہم العالیہ وغیرہم |
| سن فراغت | : | ۱۹۸۸ء |
| قلمی کاوشیں | : | غنچۂ گل، مشک وعنبر، کوثر وسلسبیل، باغ وبہار (نعتیہ مجموعے) خطبات چترویدی، کنز القوافی، تذکرۂ کاملان روضہ گڑھی، برکات رمضان |

# سیل نور

## حَامِدًا وَّ مُصَلِّیًا وَّ مُسَلِّمًا

شافیٔ مطلق جل وعلا کی قدرت کاملہ اور حکمت عالیہ خاکدان گیتی کے ذرے ذرے سے جھلک رہی ہے۔ اس کی عظمت وکبریائی، سطوت وشکیبائی اور حکمت و دانائی کے نغمے جملہ مخلوقات ارضی وسماوی کی زبان پر ہر لحہ مچلتے رہتے ہیں۔ صناع ازل کے حسن وزیبائی کا اظہار اس کی ہر ایک صنعت وتخلیق سے باحسن وجوہ ہو رہا ہے۔ اس کی شان بے نیازی اور کمال بندہ نوازی کا جوہر بحر وبر کی وسعتوں میں پھیلا ہوا ہے۔ اسی خالق فطرت نے اپنے فضل وکرم سے انسان کو اشرف المخلوقات کے تاج فضیلت سے سرفراز فرما کر تمام عالم میں عظیم الشان بنا دیا۔ وہ معبود برحق ہے۔ جس کو پسند فرماتا ہے اس کے لئے اپنی نعمتوں کے سب دروازے کھول دیتا ہے۔ اور جس کو نہیں، چاہتا اس کو ذلت ورسوائی کے غار عمیق میں سدا کے لئے ڈال دیتا ہے۔

اسی خالق ہر جزو کل کا فضل بے کراں، لطف بے پایاں اور کرم خاص اس بندۂ عصیاں شعار، بداطوار، لائق سزاوار پر بہ طفیل محبوب کائنات فخر موجودات ﷺ بے حساب وبے شمار ہے۔ اسی کی عنایت فرمودہ توفیق سے آج عملیات وتعویذات کی سینکڑوں کتابوں کا "عطر مجموعہ" احسن طریقے سے بنا کر بہ شکل کتاب مستطاب "شمع شبستان صابری" شائقین عالی تمکین کی خدمت بابرکت میں بحسن وخوبی پیش کرنے کی ابدی سعادت وسرخروئی سے ہم کنار ہو رہا ہوں۔

پروردگار عالم میری اس حقیر کاوش کو قبول فرما کر میری نجات کا سامان

بنائے۔

عاملین کاملین اور علمائے متقدمین نے اس موضوع پہ بے شمار معلومات افزا کتابیں تصنیف فرمائیں ہیں۔ ان بزرگوں نے ملت اسلامیہ کی حفاظت وصیانت، عوامی ضرورت، خصوصاً قوم مسلم کی زبوں حالی، معاشی پریشانی، دنیاوی بے چینی، ذہنی وفکری بے راہروی، نفس پرستی اور ضلالت وگمرہی سے متاثر ہوکران کی اصلاح کرنے، انھیں اسلامی سانچے میں ڈھالنے اور انھیں "انسان کامل" بنانے کی جو جدو جہد اور سعیٔ بلیغ فرمائی ہے۔ دنیا اس کی مثال پیش کرنے سے عاجز وقاصر ہے۔

بفضلہ تعالیٰ علم وعمل کے جبل شامخ اور زہد ورع کے نیر تاباں عاملین کاملین نے سالہا سال کی محنتوں اور کوششوں سے قوم مسلم کی جملہ پریشانیوں اور مشکلوں کا حل قرآن واحادیث، بزرگوں کے معمولات اور دیگر جائز طریقوں سے علاج ومعالجہ کا مؤثر لائحہ عمل تیار کیا۔ مفید وکارآمد کتابیں تصنیف فرمائیں۔ اور بطور امانت قوم کو سپرد فرمایا۔

الحمدللہ! آج بھی وہ کتابیں نعمت غیر مترقبہ کی شکل میں بحر ناپیدا کنار بن کر ہمیں دعوت فکروعمل دے رہی ہیں۔ خدائے قدیر ان بافیض بزرگوں کی مقدس تربتوں پہ رحمت ونور کے پھول برسائے۔ اور ان کے فیوض وبرکات سے متلاشیان حق وصداقت اور طالبان نور ہدایت کو متمتع فرمائے۔ آمین۔

"شمع شبستان صابری" میں عاملین کاملین کے صرف مجرب، آزمودہ اور سریع التاثیر اوراد ووظائف، عملیات وتعویذات، طبی نسخہ جات ہی کو شامل کیا گیا ہے۔ حتی الامکان کوشش کی گئی ہے، کہ اجمالاً ہی سہی ان تمام باتوں کا ذکر ضرور کر دیا جائے۔ جس کا علم اس فن کے شہ سواروں کے لئے ضروری ولازمی ہے۔ اسی طرح ان تمام امراض کا روحانی وطبی طریقہ علاج بھی ضرور سپرد قرطاس کر دیا جائے۔ جو آئے دن درپیش ہوتے

رہتے ہیں۔اور جس کا اچانک حملہ قوم مسلم کی تباہی کا پیش خیمہ بن جایا کرتا ہے۔طرز نگارش بالکل سہل، آسان، عام فہم، سلیس اور سادہ ہے۔تاکہ زیادہ سے زیادہ لوگ اس کتاب سے فائدہ حاصل کرسکیں۔

آیات قرآنیہ، اوراد و وظائف، نقوش، منتر، افسوں اور ٹوٹکہ وغیرہ کی صحت کتابت کا پورا پورا خیال رکھا گیا ہے۔ پھر بھی غلطی کا امکان ہے۔اسلئے گذارش ہے کہ استعمال سے پہلے بغور مطالعہ کرلیں۔اور اطمینان کے بعد ہی استعمال میں لائیں۔

عملیات کے باب میں عامل اور سائل دونوں کا پُر اعتماد اور خوش اعتقاد ہونا ضروری ہے۔اسلئے کہ حسن یقین ہی کامیابی کا پہلا زینہ ہے۔ اور خوش اسلوبی کے ساتھ عملیات و مجربات کے بنیادی تقاضوں کا مکمل خیال رکھنا شرط اولین ہے۔



یقیناً احسان فراموشی ہوگی اگر میں ان کرمفرماؤں کا ذکر جمیل نہ کروں جنکی ذاتی کتابوں سے بھرپور استفادہ کا موقع ملا۔ان فیروز بخت، علم دوست، قدرشناس صاحبان فکرونظر میں طبیب ملت حضرت علامہ مولانا محمد داؤد رضوی نَوَّرَ اللّٰہُ مَرْقَدَہٗ سابق استاذ دارالعلوم حامدیہ جگدر، اور عالی جناب محمد بشیر صاحب مرحوم و مغفور، جگدر ہیں۔مولیٰ عزوجل ان کی قبروں کو اپنے محبوب کریم ﷺ کے صدقے بقعۂ نور بنائے۔آمین۔

بڑی ناسپاسی ہوگی اگر میں شیخ الادب حضرت علامہ مولانا الیاس مصباحی اندولی، حضرت مولانا محمد رضا مصباحی اندولی، جناب گوہر صابری، نوناہی، مولانا تبارک الحسن چترویدی، اسلام پور سیتامڑھی کے حضور ہدیہ تبریک پیش نہ کروں۔جو اپنے مفید و کارآمد مشوروں سے ہمیشہ نوازتے رہے۔

مولانا ضیاء المصطفےٰ مصباحی باڑاوی، مولانا جسیم الدین مصباحی باڑاوی، مولانا رضوان احمد امجدی اندولی نے اس کی پروف ریڈنگ فرما کر بڑی آسانیاں مرحمت فرمادیں۔ اللہ رب العزت ان فضلا کی فکری توانائیوں میں پختگی عطا فرمائے۔ آمین بجاہ حبیبہ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم

اس دعا از من واز جملہ جہاں آمین باد

گر قبول افتد زہے عز و شرف

گدائے ازہری

فرحتؔ صابری رضوی

استاذ: شعبہ اردو، یوگیشور یادو انٹر کالج لالبندی

ضلع سیتامڑھی (بہار)

موبائل نمبر: 9199092786

9060514786

## باب اول

# قواعد وضوابط عملیات

اَلْحَمْدُلِلّٰہِ الَّذِیْ لَہُ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰی وَالصِّفَاتُ الْعُلْیَا وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمَخْصُوْصِ بِالشَّفَاعَۃِ الْعُظْمٰی وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ ذَوِی الْمَقَامِ الْاَسْنٰی۔

اَمَّا بَعْدُ

فن تعویذات وعملیات دیگر علوم وفنون کی طرح مستقل ایک فن لطیف ہے۔جس کا تعلق جان عالمین علیہ التحیۃ والتسلیم ،اصحاب مکرمین ،مشائخ متقدمین ومتاخرین ،علماء معظمین اور عاملین کاملین کے معمولات وارشادات وہدایات سے ہے۔ان نفوس قدسیہ نے اس روحانی فن کے لئے بھی بنیادی قواعد وضوابط مقرر فرمائے ہیں۔ یہاں صرف انھیں چند ضروری امور کی نشاندہی کی جارہی ہے۔جس کا علم ایک عامل کے لئے ناگزیر ہے۔بغیر اس کی معلومات اور اس پر عمل پیرا ہوئے کوئی بھی عامل اس فن کے رموز واسرار اور انوار وتجلیات سے مستفیض ومستنیر نہیں ہوسکتے۔

اس میدان میں قدم رکھنے والے طالب کو کم از کم جس قدر علمی وفنی واقفیت ومہارت کی ضرورت ہے۔وہ درج ذیل ہے:

(۱) عامل اور عملیات کے شرائط

(۲) علم الاعداد سے واقفیت

(۳) ستاروں کی ساعات کا علم

(۴) بروج کی خاصیتیں اور طالع

(۵) نقوش ولوازمات نقوش

## عامل اور عملیات کے شرائط مع اوصاف

روحانی عملیات سے فائدہ حاصل کرنے کے لئے عاملین کو ان شرائط کا پابند ہونا بنیادی طور پر ضروری ہے۔ بغیر اس کے سعیٔ لاحاصل ہے۔

(۱) اتباع شریعت (۲) اکل حلال (۳) صدق مقال

(۱) عامل کے لئے بیحد ضروری ہے کہ اسلامی شریعت اور صوم وصلوٰۃ کا پابند ہو۔ فسق وفجور سے اجتناب کرے، فرائض وواجبات وسنن اپنے وقت پر ادا کرے، ادائگی صدقہ طریقہ بنالے۔

(۲) عامل کے لئے رزق حلال کھانا بہت ضروری ہے۔ کیونکہ حلال روزی سے باطنی پاکیزگی حاصل ہوتی ہے۔ اور عمل کرنے کے لئے باطنی پاکیزگی بنیادی شرط ہے۔ اسلئے عامل کو چاہئے کہ وہ رزق حلال کھائے۔

(۳) جھوٹ بولنے سے پرہیز کرے۔ جو کوئی جھوٹ بولتا ہے اس کی زبان سے تاثیر جاتی رہتی ہے۔

(۴) عامل کا سنی صحیح العقیدہ (مسلک اعلیٰ حضرت کا متبع) ہونا ضروری ولازمی ہے۔

(۵) عامل کو ہر وقت پاک وصاف اور باوضو رہنا چاہیئے۔

(۶) عامل نیک صفت، ایماندار، صفائی وتنہائی پسند ہونا چاہیئے۔

(۷) عامل تندرست، مضبوط دل، حوصلہ منداور مستقل مزاج ہونا چاہیئے۔

(۸) عامل کو طمع، حرص، غضب، خوف، تکبر، حسد، تعصب، ظلم، خودنمائی غیبت وغیرہ تمام بری خصلتوں سے پرہیز رکھنا چاہیئے۔

(۹) عامل کو پورا پورا یقین رکھنا چاہیئے کہ میں ضرور کامیاب ہو جاؤنگا، کیونکہ یقین اور اعتقاد روحانیات میں شرط اول ہے۔

(۱۰) کوئی عمل کسی ناجائز کام کے لئے ہرگز ہرگز نہ کرے۔ کسی انسان اور حیوان کو ناجائز تکلیف نہ دے۔ اگر کوئی مجبور کرے تو اسے ہر طرح سے سمجھایا جائے تاکہ وہ برے فعل سے باز رہے۔

(۱۱) خالصاً لِوَجہِ اللہ مسلمانوں کو فائدہ پہونچانے کے لئے تعویذات وغیرہ دے، ذریعۂ معاش نہ بنائے۔

(۱۲) جب کسی مریض وحاجتمند کو کوئی نقوش وتعویذ دے تو اسے تاکید کردے کہ وہ تعویذ استعمال کرنے سے پہلے حسب استطاعت کچھ صدقہ وخیرات کردے۔ اسلئے کہ صدقہ بلا کو ٹال دیتا ہے۔

(۱۳) عامل کے گلے میں یا بازو پر خواتیم سورہ بقرہ اور سورہ یٰسین کا حرز ضرور ہونا چاہیئے۔ یہ حجاب عامل کو عفریت سے محفوظ رکھے گا۔

(۱۴) جن ایام میں عمل پڑھے۔ پرہیز موافق عمل جلالی یا جمالی کرے۔ کھانے کی چیزوں میں تاثیر بہت ہوتی ہے۔ جس سے نفع نقصان کا احتمال ہوتا ہے۔ نقوش لکھتے وقت بدبودار چیز کی بومنھ سے نہ آتی ہو۔

(۱۵) عمل پڑھنے کے لئے جو وقت مقرر کرے اس کی پابندی کرے، اختلاف وقت سراسر نقصان ہے۔

(۱۶) تعین مکان وجگہ بھی ضروری ہے اور لوازمات عمل کو اکٹھا کرنے میں کوتاہی نہ کرے۔ نہ ان کو کسی دوسرے کو استعمال کرنے دے۔

(۱۷) جب کسی عمل یا نقش کی زکوٰۃ دے لے تو ہر روز تین یا پانچ بار یا سات یا گیارہ مرتبہ یا زیادہ لیکن طاق مرتبہ ورد رکھے۔ اس پر عادت کرے، جب تک مداومت کرے گا زکوٰۃ قائم رہے گی، مداومت کو چالیس دن تک ترک کردینے سے زکوٰۃ ختم ہوجاتی ہے۔ اور عمل باطل ہوجاتا ہے۔

(۱۸) شروع وختم عمل پر درود شریف طاق مرتبہ پڑھا کرے۔ گیارہ مرتبہ پڑھے تو انسب ہے۔ کیونکہ اسم محمد ﷺ ۹۲ کا مفرد ۱۱ رہے۔

(۱۹) عمل کرنے والا عاشق صادق ہو اور ایسا عاشق کہ بغیر مطلوب تک پہونچے اسے قرار نہ ہو۔



(۲۰) عملیات کے باب میں حصار بھی ایک کارآمد اور نہایت ضروری چیز ہے۔ تاکہ جنات یا

بد ارواح حملہ نہ کرسکیں، اور عامل ہر قسم کے خطرات وحادثات سے ہر وقت محفوظ رہے۔

(۲۱) عمل کے لئے ساعتوں کا بھی ضرور خیال رکھے۔ یعنی محبت، تسخیر، ترقی روزگار، وغیرہ کے لئے عروج ماہ یعنی پہلی تاریخ قمری سے ۱۵ر تک اور ہلاکی دشمن، عداوت، ایذا رسانی، زبان بندی وغیرہ کے لئے زوال ماہ یعنی ۱۵ر تاریخ سے ۳۰ر تاریخ تک کرے۔

(۲۲) کسی استاد کامل سے طریقۂ اعمال سیکھے۔ اور اجازت حاصل کرے۔ اور جس طرح مرشد فرمائے اسی طرح کرے۔ ذرا فرق نہ ہو۔ اور یقین کرے کہ جو مرشد نے فرمایا ہے وہ صحیح ہے۔ ذرا شک دل میں نہ لائے۔ تب ضرور فائدہ کاملہ اور نتیجہ تامہ مرتب ہوگا۔ اگر بے اجازت کرے گا، باوجودیکہ سب شرائط بجالائے گا مگر رجعت میں گرفتار ہونے کا اندیشہ ہوگا۔

(۲۳) اگر کوئی خاص ورد یا وظیفہ ہو اور وقت مقررہ پر نہ پڑھ سکے تو اس کو چاہئے کہ جس وقت فرصت ملے پڑھ لے۔



(۲۴) عمل کا آغاز کرتے ہوئے اور عمل ختم کرنے کے بعد کسی سے اس کا تذکرہ نہ کرے، کہ فلاں کام کے لئے یہ عمل کیا ہے۔

(۲۵) نوچندی جمعرات اس جمعرات کو کہتے ہیں جو چاند کی ۳ر تاریخ کے بعد آئے۔ پہلی جمعرات اور نوچندی جمعرات میں فرق ہوتا ہے۔ چاند کی پہلی دوسری یا تیسری تاریخ کو جو جمعرات آئے گی۔ اس کو چاند کی پہلی جمعرات کہیں گے۔ اور تین تاریخ کے بعد ۱۴ر تاریخ سے پہلے جو جمعرات آئے گی اس کو نوچندی جمعرات کہیں گے۔ اسی طرح نوچندی اتوار وغیرہ کو قیاس کریں۔

(۲۶) عامل کے لئے بہتر تو یہ ہے کہ وہ کتاب اللہ کا حافظ ہو۔ ورنہ مندرجہ ذیل سورتوں کا حفظ کرنا اس کے لئے ضروری ہے۔ سورہ فاتحہ، سورہ قریش، سورہ نصر، سورہ الم نشرح، سورہ طارق، چاروں قل، سورہ بقرہ کی ابتدائی آیات مفلحون تک، آیت الکرسی، سورہ بقرہ کی آخری آیات آمن الرسول سے تا ختم سورت، سورہ یٰسین، سورہ مزمل، سورہ فتح، سورہ ملک، سورہ

رحمٰن وغیرہ۔ کیونکہ ان کی بار بار ضرورت پڑتی ہے۔ ان کے علاوہ وہ تمام آیات جو عمومی طور پر روحانی عملیات کے لئے لازمی ہیں۔ ان کو بھی صحیح تلفظ کے ساتھ یاد کرلے۔

## ترک حیوانات جلالی و جمالی

پرہیز عملیات میں ایک خاص رکن ہے۔ بلکہ پرہیز ایک لازمی جزو ہے۔ جیسا کہ طب میں بھی ایک خاص مسئلہ ہے۔ کہ دوا کرنے سے زیادہ بہتر پرہیز ہے۔ اگر کوئی شخص دوا نہیں کرتا مگر پرہیز کرتا ہے۔ تو اس کی صحت کی امید ہے۔ اس کے برعکس ایک شخص دوا کرتا ہے، مگر پرہیز نہیں تو دوا بھی بیکار ہے۔ اور صحت کی امید ہی موہوم ہے۔ عملیات میں پرہیز کو ایک خاص مقام حاصل ہے اسلئے کہ عمل سے ملائکہ (مؤکل) تعلق رکھتے ہیں۔ اور انھیں مؤکلات کے ذریعہ عمل میں تاثیر اور کامیابی ہوتی ہے۔

پرہیز جلالی و ترک حیوانات سے مراد حیوانی خصلتوں کو ترک کرنا ہے۔ یعنی عامل ان چیزوں کا استعمال نہ کرے جیسے: گوشت، مچھلی، انڈا، سرکہ، کچی پیاز، لہسن، شہد، ہڈی، کشتہ، تمباکو، سیپ کا چونا، اونی ریشمی کپڑے، چمڑے کے جوتے نہ پہنے غرضکہ اور بھی چیز جو حیوانات سے بنتی ہے، اور پیدا ہوتی ہے، قطعی ترک کردے۔ اس طرح وہ چھری یا چاقو یا استرا وغیرہ جس پر ہاتھی کے دانت یا سینگ کا دستہ ہو استعمال نہ کرے، جماع کرنا، بال تراشنا، ناخن اتارنا بھی منع ہے۔

پھل کسی طرح کا استعمال نہ کرے۔ کیونکہ پھلوں پر مکھیاں بیٹھتی ہیں۔ وہ اناج جس میں کھاد دی گئی ہو ہرگز نہ کھائے۔ دوسرے کے بستر پر نہ سوئے، نہ اپنے بستر پر کسی کو سونے دے۔ گھی، تل اور سرسوں کا تیل نہ استعمال کرے۔ اگر خون نکلنے کا خوف ہو تو دانتوں میں خلال نہ کرے۔

### پرہیز جمالی :

یہ ہے کہ ہر قسم کا گوشت، مچھلی، سرکہ، شہد، پیاز لہسن، دودھ دہی، لسی، گھی، تیل، نمک، خرما وغیرہ کے استعمال سے پرہیز کرے۔

### فائدہ:

تعین دن، وقت اور ماہ کا بھی لحاظ رکھے۔ مثلاً: روز جمعرات، جمعہ، پیر اور وقت مثلاً: صبح، تہجد، عشاء ماہ ثابت اگھن، پھاگن، جیٹھ، بھادو

ماہ منقلب : ماگھ، بیساکھ، ساون، کارتک

ماہ ذو جہتین : پوس، چیت، اساڑھ، آسن

# علم الاعداد سے واقفیت

## حروف تہجی کے مقررہ حروف و اعداد:

ابجد کے ۲۸ رحروف ہیں ان ۲۸ ر یا کم وبیش حروف سے تمام دنیا کی زبانیں اور علوم بنے ہیں۔ نقش اور تعویذوں میں جو ہندسے ہوتے ہیں۔ یہ دراصل حروف ہوتے ہیں۔ ہر حرف کے لئے ایک ہندسہ مقرر ہے۔ اسی طرح الفاظ کو ہندسوں سے تبدیل کرلیا جاتا ہے۔ عربی زبان کے اٹھائیس حروف کو مرکب کر کے سات جملے بنائے گئے ہیں۔ اس کا نام ابجد ہے۔ اس میں "اب ت ث" کی طرح تسلسل نہیں ہے۔ اور نہ کوئی باہمی ربط ہے۔ صرف حروف تہجی کا مجموعہ ہے۔ حرفوں کے اعداد حسب ذیل مقرر ہیں۔ اسے زبانی یاد کریں۔

اَبْجَدْ هَوَّزْ حُطِّیْ کَلِمَنْ سَعْفَصْ قَرَشَتْ ثَخَذْ ضَظَغْ

### جدول ابجد قمری

| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

### جدول اعداد ایام فارسی

| شنبہ | یکشنبہ | دوشنبہ | سہ شنبہ | چہارشنبہ | پنجشنبہ | جمعہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۵۷ | ۳۸۷ | ۳۶۷ | ۴۲۲ | ۵۶۶ | ۴۱۲ | ۱۱۸ |

## اعداد نکالنے کا قاعدہ:

یہ ہے کہ صرف مکتوبی حروف کے اعداد لئے جاتے ہیں۔ بولنے میں جو آتے ہیں، ان کا لحاظ نہیں رکھا جاتا۔ مثلاً: عبدالرحمٰن میں الف لام بولنے میں نہیں آتا، مگر لکھنے میں آتا ہے، اسلئے اس کے عدد لیں گے۔

آمَنُوْا میں آخری الف زائد ہے۔ بولنے میں نہیں آتا مگر لکھنے میں آتا ہے۔ اس لئے اس کے عدد لیں گے۔

زبر، زیر، پیش، مدات اور کھڑا زیر یا زبر کا کوئی عدد نہیں ہوتا۔ اللہ میں ایک لام مشدد نہیں، بلکہ دو لام لکھے جاتے ہیں، اس کے عدد ۶۶ ہونگے۔

دوسری بات یہ بھی غور طلب ہے کہ ''الف مقصورہ'' کے دس عدد ہونگے۔ جیسے موسیٰ، عیسیٰ، مرتضیٰ، اسحٰق وغیرہ ناموں میں ''الف'' نہیں مانا جائے گا بلکہ [ی] کے عدد لئے جائیں گے۔ بعض اصحاب آسانی کے لئے اسحاق لکھتے ہیں، یہ غلط ہے۔ اردو رسم الخط کا اعتبار نہیں۔ اسلئے ''اسحٰق'' میں حرف ا۔س۔ح۔ق کے عدد شمار ہونگے۔ ''مرتضیٰ'' کے عدد م، ر، ت، ض، ی، کے شمار ہوں گے۔ تائے تانیث کو عموماً ہائے مدور (ۃ) پر لکھا جاتا ہے۔ جیسے صلوٰۃ، زکوٰۃ اس کے صرف ۵/عدد لئے جائیں گے۔ اسلئے کہ یہ ''ہائے ہوز'' قائم مقام تا ہے۔

''حروف مشدد'' چونکہ تحریر میں ایک ہی بار آتا ہے۔ اسلئے دو مرتبہ محسوب نہ ہوگا۔ جیسے فرخ میں ف رخ کے عدد ۸۸۰ ہوں گے۔

## عدد نکالنے کی ترکیب:

کسی آیت یا نام کا عدد نکالنا ہو تو اس میں جو حروف ہوں ان کے اعداد اس نقشہ کو دیکھ کر نکالیں۔

مثلاً: فرحت صابری میں

| ف | ر | ح | ت | ص | ا | ب | ر | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸۰ | ۲۰۰ | ۸ | ۴۰۰ | ۹۰ | ۱ | ۲ | ۲۰۰ | ۱۰ |

کل میزان ۹۹۱ ہوئے۔ عَلٰی ھٰذَا الْقِیَاس۔

اردو زبان چونکہ ہندی، سنسکرت، فارسی اور عربی سے مل کر بنی ہے۔ اس لئے اس میں ان سب زبانوں کے حروف موجود ہیں۔ اب ان کی کل تعداد ۵۴ ہو گئی ہے۔ اردو زبان میں مستعمل لفظ پ چ ڈ ژ گ زائد ہیں۔ اسلئے یہ خیال رکھنا ضروری ہے کہ پ ب میں، چ ج میں، ڈ د میں، ژ ز میں، گ ک میں شمار ہوگا۔

# ستاروں کی ساعات کا علم

علم نجوم سات سیارگان سے مکمل ہے۔ اور یہ سات ستارے علم نجوم کی اساس ہیں۔ قرآن کریم میں ہے۔ وَهُوَ الَّذِىْ جَعَلَ لَكُمُ النُّجُوْمَ لِتَهْتَدُوْا بِهَا فِىْ ظُلُمٰتِ الْبَرِّ وَالْبَحْرِ۔ (اللہ تعالیٰ نے تمھارے فائدے کے لئے ستارے پیدا فرمائے تاکہ تم اس کے ذریعہ خشکی اور تری میں ہدایت پاؤ (کنز الایمان) یہ آیت کریمہ اس بات کی شہادت ہے کہ خداوند جل وعلا نے کواکب کو پیدا کر کے ان کے اندر خاص خاص اثرات رکھے ہیں۔ اور اثرات وحالات سے آگاہ ہونا اور ان سے جائز حد تک کام لینا ضروری ہے۔ ہر ستارے کی خاصیت الگ الگ ہے، کوئی سعد ہے، کوئی نحس ہے۔ کسی کی کچھ تاثیر ہے کسی کی کچھ، ہر ایک ستارہ ایک وقت کا حاکم ہوتا ہے۔ اور اپنی تاثیر دکھاتا ہے۔ اسلئے عاملوں نے ان۔ کے خواص وتاثیرات کے اعتبار سے عمل پڑھنا اور تعویذ لکھنا ضروری قرار دیا ہے۔ عملیات ونقوش کے وقت ستاروں کی ساعات کا ضرور لحاظ رکھنا چاہئے۔ ستاروں کی ساعت طلوع وغروب آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔ اور ہر ستارہ کی ساعت ایک گھنٹہ رہتی ہے۔

(باب النجوم)

## ستاروں کی ساعات کا نقشہ

| ساعت | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| روز یکشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| شب دوشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| روز دوشنبہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | ذہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| شب سہ شنبہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| روز سہ شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| شب چہار شنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| روز چہار شنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| شب پنجشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |

| روز پنجشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شب جمعہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| روز جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| شب شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | شمس | زہرہ | عطارد | عطارد | قمر |
| روز شنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| شب یکشنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

## ستاروں کے بخورات

جس ستارے کی ساعت میں جو عمل کریں۔ اس کے متعلقہ بخور جلانے ضروری ہوتے ہیں۔ طریقہ یہ ہوتا ہے کہ آگ کوئلوں کی انگیٹھی میں پاس رکھ لیں۔ اور دوران عمل تھوڑا تھوڑا مرکب سفوف ادویہ کا اوپر ڈالتے رہیں۔ بخور کے معنیٰ ''دھونی'' کے ہیں۔ تو اس سے خوشبودار یا بد بودار دھواں اٹھتا رہے گا۔ اس دھونی سے روحانیت کی آمد جلد ہوتی ہے۔ اور عملیات کی طاقت میں اضافہ ہوتا ہے۔ عملیات کے سلسلے میں اگر ستاروں کی ساعتوں کے مطابق صحیح بخورات کا انتظام کیا جائے تو اثر جلد ظاہر ہوتا ہے۔



### بخورات کی تفصیل

(۱) شمس : عود، دارچینی، مشک، زعفران، گلنار، ہلدی

(۲) قمر : کافور، شہد، عود، لوبان

(۳) عطارد : سرخ لونگ، صندل، کافور، مصطگی

(۴) مشتری : دیسی شکر، سرخ صندل، کافور، مشک، عود، ناگرموتھا، جدوار

(۵) زہرہ : سفید صندل، اسپند، کافور، عنبر، زعفران، شنگرف

(۶) مریخ : لوبان، عود، رائی، مرچ سرخ، افیون، رال

(۷) زحل : رال، لوبان، گوگل، سرسوں، سیاہ مرچ،

قرنفل ستاروں کے مطابق خوشبوئیں

کس قسم کے ستارہ میں کس قسم کی خوشبو استعمال کرنا چاہئے، ذیل سے معلوم کریں:

شمس : عطر مشک قمر : کیوڑہ، گلاب

عطارد : خوشبو مجموعی مشتری : عطر گلاب

زہرہ : عطر سہاگ زحل : عطر گل

مریخ : اچھی تیز و تند خوشبو

## تاریخ سعد و نحس

بعض تاریخیں نحس ہوتی ہیں۔ جن میں تعویذوں کا اثر الٹا ہو سکتا ہے۔ لہٰذا ان تاریخوں میں تعویذ نویسی سے گریز کرنا چاہئیے، اور یہ تاریخیں باعتبار قمری معتبر ہیں جس کا نقشہ یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| محرم | ۱۱،۱۴ | صفر | ۲،۱۱،۲۰ |
| ربیع الاول | ۴،۱۰،۲۰ | ربیع الثانی | ۱،۱۱،۲۸ |
| جمادی الاول | ۱۰،۱۱،۲۸ | جمادی الثانی | ۱،۱۱،۲۸ |
| رجب | ۱۱،۱۲،۱۳ | شعبان | ۱۴،۲۰،۲۶ |
| رمضان | ۳،۱۲،۲۴ | شوال | ۲،۶،۸ |
| ذیقعدہ | ۲،۶،۸ | ذی الحجہ | ۸،۲۰،۲۸ |

## خواص کواکب

بعض اعمال میں کواکب کی خاصیتوں کو بھی مدنظر رکھا جاتا ہے۔ ان عملوں میں جن میں ستاروں کی پابندی کی جاتی ہے، یا شرف میں کام کئے جاتے ہیں، یا کسی ستارہ میں عمل شروع کیا جاتا ہے۔ اسکی تفصیل اس طرح ہے۔

| کواکب | رنگ | طبع | سمت | لذت | جلالی رجمالی | فطرت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| شمس | زرد سرخ | گرم | مشرق | شیریں | جلالی | سعد اکبر |
| قمر | سفید سبز | سرد | مشرق | شیریں | جمالی | سعد اکبر |

| مریخ | سرخ مطلق | گرم | مغرب | نمکین | جلالی | نحس اصغر |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عطارد | سیاہی مائل سبز | سرد | مغرب | شور | ذوجسدین | ہردوطبع |
| مشتری | سبز | گرم | مشرق | شیریں | جلالی | سعدا کبر |
| زہرہ | سبززردی مائل | سرد | مغرب | شیریں | جمالی | سعدا کبر |
| زحل | سیاہ سرخی مائل | گرم | جنوب | شور | جلالی | نحس اکبر |

## قمردرعقرب

قمردرعقرب میں کوئی تعویذ نہ لکھی جائے۔خواہ قمردرعقرب ماہ ثابت ہی میں کیوں نہ ہو۔قمردرعقرب کن تاریخوں میں ہے۔ ہندی مہینوں کے اعتبار سے ہی معلوم ہوگا۔جو عام جنتریوں میں مل جاتا ہے۔ان تاریخوں میں نہ کوئی نیا عمل شروع کرے،اور نہ تعویذ لکھے۔ ہاں اگرعمل کے درمیان یہ تاریخیں آجائیں توحرج نہیں۔

## ہندی مہینوں کے نام

| چیت ۱۵ | بیساکھ ۱۶ | جیٹھ ۱۳ | اساڑھ ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ساون ۸ | بھادو ۶ | آسن ۳ | کارتک ۲۱ |
| اگہن ۲۸ | پوس ۲۶ | ماگھ ۲۳ | پھاگن ۲۱ |

## تعویذات وعملیات کے لئے موزوں ساعتیں

اللہ تعالیٰ نے بے شمار ستارے پیدافرمائے مگران میں سات ستاروں کومتحرک کیا ہے۔ جنھیں ''سبعہ سیارہ'' کہتے ہیں۔ان کے یہ نام ہیں۔

شمس، قمر، زہرہ، مشتری، عطارد، زحل، مریخ

(۱) شمس: اس ساعت میں تسخیر حکام،واپسی مفرور،شفائے بیماری فتوحات وغیرہ کے لئے تعویذ لکھنااوروظائف شروع کرنا مفید ہے۔

(۲) قمر: اس ساعت میں محبت،شفائے امراض، قیدی کی رہائی وغیرہ کے لئے تعویذ لکھنا یاعمل کرنا زودا ثر ہے۔

(۳) زہرہ: اس ساعت میں زراعت کی حفاظت،محبت،زبان بندی،قیدی کی رہائی

،رزق وغیرہ کے لئے تعویذ لکھنا یا عمل کرنا مفید ہے۔

(۴) مشتری: اس ساعت میں غائب کو حاضر کرنے ،محبوب کو بلانے ،اور بیمار کی شفا کے لئے تعویذ لکھنا یا عمل کرنا مفید ہے۔

(۵) عطارد: اس ساعت میں بیمار کی صحت ،امراؤوزرا کی تسخیر ،تجارت وکاروبار میں ترقی کے لئے تعویذ لکھنا اور عمل کرنا زوداثر ہے۔

(۶) مریخ: اس ساعت میں دشمن پر فتح پانے ،جدائی کرنے ،کسی دشمن کو بیمار کرنے ،زبان بندی، خواب بندی، کیلئے تعویذ لکھنا اور عمل کرنا سودمند ہے۔

(۷) زحل: اس ساعت میں دشمن کو ہلاک کرنے ،دشمنوں میں پھوٹ ڈالنے اور جدائی کی تعویذ لکھنا اور عمل کرنا زوداثر ہے۔

یادرہے کہ نحس ساعت میں دشمنی وغیرہ کا عمل کرنا چاہئے اور سعد میں حب وغیرہ کا ،اس کے برخلاف کرے گا نقصان اٹھائے گا۔

## برجوں کا بیان

علم نجوم نے آسمان میں بارہ برج تسلیم کئے ہیں۔جس میں سات ستارے گردش کرتے ہیں ۔اور اسی گردش سے نظام عالم وابستہ ہے۔قرآن حکیم میں ہے ۔ وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الْبُرُوْجِ ○ آسمانوں میں بروج کا ہونا ثابت ہے۔

تفسیر فتح العزیز میں لکھا ہے کہ حقیقت برج کی یہ ہے کہ گردش آسمان کے سبب آسمان میں دائرہ پیدا ہوتا ہے۔اسی کو "دائرۃ البروج" کہتے ہیں۔آفتاب دائرہ کو ایک سال کی مدت میں طے کرتا ہے۔اور اسکو برابر بارہ حصوں پر تقسیم کیا ہے۔اور ہر حصے کا نام برج رکھا ہے۔اور ہر برج کو اس صورت کے موافق جو اجتماع کے سبب ستاروں کے جیسی شکل پیدا ہوتی ہے۔اس شکل پر اس برج کا نام رکھا ہے۔برج کو اہل ہند "راس" کہتے ہیں۔اور وہ بارہ برج یہ ہیں۔

### نقشہ بارہ بروج مع عربی وہندی

| حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| میکھ | برکھ | مشن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برچھک | دھن | مکر | کنبھ | مین |

## بارہ برجوں کی کیفیت

| | | |
|---|---|---|
| حمل | : | پہلا آسمانی برج جو دوسینگ والے مینڈھے کی شکل کا ہے۔ |
| ثور | : | دوسرا آسمانی برج جو گائے کی شکل کا ہے۔ |
| جوزا | : | تیسرا آسمانی برج جو دو جڑواں لڑکوں کی شکل کا ہے۔ |
| سرطان | : | چوتھا آسمانی برج جس کی شکل کیکڑے سے ملتی جلتی ہے۔ |
| اسد | : | پانچواں آسمانی برج جو شیر کی شکل کا ہے۔ |
| سنبلہ | : | چھٹا آسمانی برج ایک لڑکی جو اپنا ہاتھ کاندھے کے برابر اٹھائے ہوئے نظر آتی ہے۔ |
| میزان | : | ساتواں آسمانی برج جو ترازو کی شکل کا ہے۔ |
| عقرب | : | آٹھواں آسمانی برج جو بچھو کی شکل کا نظر آتا ہے۔ |
| قوس | : | نواں آسمانی برج جو کمان کی شکل کا نظر آتا ہے۔ |
| جدی | : | دسواں آسمانی برج جو بکرے کی شکل کا نظر آتا ہے۔ |
| دلو | : | گیارھواں آسمانی برج ایک مرد جو ہاتھ میں ڈول لے کر ٹیڑھا کر کے پانی زمین پر گراتا نظر آتا ہے۔ |
| حوت | : | بارھواں آسمانی برج جو مچھلیوں کی شکل کا نظر آتا ہے۔ |

## طالع معلوم کرنے کا طریقہ

فن عملیات میں سبعہ سیارہ، بروج اور ساعتوں کا آپس میں بڑا گہرا تعلق ہے، کسی عمل کے پڑھنے یا کسی تعویذ کے لکھنے سے پہلے ان تینوں چیزوں کا لحاظ رکھنے سے عجیب وغریب تاثیریں پیدا ہو جاتی ہیں۔ عامل جب عمل شروع کرے یا تعویذ لکھے۔ تو یہ بھی دیکھے کہ جس شخص کے لئے عمل کر رہا ہے۔ اس کا ستارا کون سا ہے؟ اور اس کی کیا خاصیت ہے؟ مزاج کیا ہے؟ اس کا آسان طریقہ یہ ہے کہ جس کسی کا طالع معلوم کرنا ہو اس شخص کا نام مع والدہ لکھ کر بحساب ابجد عدد نکالے۔ اور ان اعداد کو بارہ پر تقسیم کر لے، اگر ایک باقی رہے حمل ہے، اگر دو بچیں ثور ہے اگر

تین بچیں جوزا ہے۔اگر چار بچیں سرطان ہے۔اگر پانچ باقی رہ جائیں تو اسد ہے۔اگر چھ بچیں تو سنبلہ ہے۔اگر سات رہیں میزان ہے۔اگر آٹھ باقی رہیں عقرب ہے۔اگر نو بچیں تو قوس ہے۔اگر دس باقی رہیں تو جدی ہے۔اگر گیارہ بچیں دلو ہے۔اگر بارہ بچیں حوت ہے۔

مثال سے سمجھئے: طالب کا نام "محمد رحمت علی" ہے۔اس کے اعداد (۸۵۰) ہوتے ہیں۔ جب بارہ سے تقسیم کیا ۶ بچے۔تو طالع اس کا برج سنبلہ ہے۔اسی طرح مطلوب کے نام کا عدد نکالے۔اور برج معلوم کرے۔اگر برج طالب آتشی ہے اور مطلوب کا برج آبی ہے۔تو درمیان آب و آتش مخالفت ہے دو تعویذ لکھے،ایک آتشی اور ایک آبی،اور اگر طالع طالب بادی ہے اور طالع مطلوب خاکی ہے۔اس صورت میں بھی دو تعویذ لکھے اور اگر طالع طالب آبی ہے۔اور طالع مطلوب خاکی ہے تو اس میں موافقت ہے ایک ہی تعویذ کافی ہے۔جیسا مزاج ہو اس کے موافق تعویذ لکھے۔آتشی کے لئے آتشی اور آبی کے لئے آبی ۔علیٰ ھذا القیاس۔

## کیفیت بروج کواکب

ہر شخص کا ان بارہ برجوں میں سے کسی ایک برج سے تعلق ضرور ہوگا۔جب برج کا پتہ چل جائے گا،تو اسکی کیفیت بھی معلوم ہو جائے گی۔

مطلب یہ ہے کہ جس برج کو طالع بنائے اور عمل شروع کرے تو منہ اس طرف کرے جو اسکی متعلقہ سمت ہے۔یعنی اگر عامل کا برج آتشی ہے تو آتشی طالع میں کام کرے۔یعنی منہ مشرق کی طرف کرے اور مطابق برج کے چلے۔اس کی تفصیل یہ ہے:

(۱) **طالع حمل**: ہے تو آتشی مزاج ہے،رنگ زرد و سرخ ہے، ایسا شخص بوقت عمل اپنا منہ مشرق کی جانب رکھے۔جمعہ کے روز سے عمل شروع کرے یا لکھے۔اگر نقش لکھے تو آگ کے نیچے دفن کرے۔

(۲) **طالع ثور** ہے تو یہ خاکی ہے،رنگ سیاہ و سبز ہے۔اس کا عامل اپنا منہ جنوب کی جانب رکھے۔اور جمعہ کے روز عمل شروع کرے۔اور اس کا نقش زمین میں دفن کرے یا کسی بھاری پتھر کے نیچے دبائے۔

(۳) **طالع جوزہ** ہے۔یہ بادی ہے،رنگ سفیدی مائل زرد ہے اس کا عامل اپنا منہ

مغرب کی طرف کرے اور بدھ کے روز عمل کرے۔ اس کا نقش اونچے درخت پر لٹکائے یا پتھر کے نیچے کسی اونچی جگہ پر دبادے۔

(۴) **طالع سرطان** ہے تو یہ آبی ہے، رنگ سفید ہے۔ اس کا عمل کرنے والا اپنا منہ شمال کی طرف رکھے اور تعویذ و عمل بدھ کے روز سے شروع کرے اس کا نقش دریا یا کنویں میں ڈالے یا گھول کر پلائے۔

(۵) **طالع اسد** ہے تو یہ آتشی ہے، رنگ زرد و سرخ ہے۔ اس کا عمل اتوار سے شروع کرے۔ اس کا عمل و نقش لکھتے وقت دریا کے کنارے یا صحرا میں ہے تو اچھا ہے۔ منہ مشرق کی طرف کرے۔

(۶) **طالع سنبلہ** ہے تو یہ خاکی ہے، رنگ سیاہ و سبز ہے۔ اس کا عمل اور تعویذ بدھ سے لکھے اور اپنا منہ جنوب کی طرف کرے۔ اس کا نقش ہوا میں لٹکائے یا زمین میں دفن کرے۔

(۷) **طالع میزان** ہے تو یہ آبی ہے رنگ سفید زردی مائل ہے، اس کا عمل اور تعویذ جمعہ کے روز سے شروع کرے اور پتھر کے نیچے دبائے اپنا منہ مغرب کی طرف رکھے۔

(۸) **طالع عقرب** ہے تو یہ آبی ہے، رنگ سفید ہے۔ اس کا عمل اور تعویذ منگل کے روز کرے۔ اس کا نقش کسی بلند جگہ رکھے یا گذرگاہ میں دفن کرے۔ اپنا منہ شمال کی طرف رکھے۔

(۹) **طالع قوس** ہے تو یہ آتشی ہے، رنگ زرد و سرخ ہے۔ اس کا عمل و تعویذ جمعرات سے شروع کرے۔ تعویذ کو گرم زمین کے نیچے دفن کرے۔ اپنا منہ مشرق کی طرف کرے۔

(۱۰) **طالع جدی** ہے تو یہ خاکی ہے، رنگ سیاہ و سبز ہے۔ اس کا عمل جمعہ سے کرے اور نقش کو پتھر سے لکھے اور اپنا رخ جنوب کی طرف رکھے۔

(۱۱) **طالع دلو** ہے تو یہ بادی ہے رنگ سفید و سبز ہے۔ اس کا عمل اور تعویذ سنیچر کے روز لکھے۔ نقش کو ہوا میں لٹکانا مفید ہے۔ اپنا منہ مغرب کی طرف کرنے۔

(۱۲) **طالع حوت** ہے تو یہ آبی ہے۔ رنگ سفید ہے۔ اسکا عمل اور تعویذ جمعرات سے شروع کرے، دریا یا کنویں میں ڈالے لیکن عمل کرتے وقت کسی پاک برتن میں پانی

بھر کر سامنے رکھے۔اپنا منہ شمال کی طرف کرے۔

## نقوش ولوازمات نقوش

''تعویذ'' عربی زبان کا لفظ ہے۔جس کے لغوی معنیٰ پناہ لینے کے ہیں۔تعویذ لفظ تَعَوُّذْ سے بنا ہے۔اس کی اصل ع۔و۔ذ ہے،قرآن کی آخری دو سورتیں سورۂ فلق سورۂ ناس کو معوذتین کہتے ہیں۔شرعی اصطلاح میں تعویذ ان کلمات مقدسہ کا نام ہے۔جن کے ذریعہ رب کریم کی پناہ مانگی جائے۔تعویذ سے مراد قرآن شریف،حدیث شریف،یا دوسرے جائز کلمات کو کاغذ یا چمڑے پر لکھ کر شفا کے لئے استعمال کرنا۔تعویذ کی اپنی ایک تاریخ ہے۔اہل سنت کا مذہب ہے۔تعویذ (نقش) پڑھنا،پھونکنا وغیرہ شغل مشائخ کرام اور صوفیائے عظام سے ہے۔

عربی زبان میں دم،درود،تعویذ،جھاڑ پھونک کے لئے اَلرُّقیٰ اور اَلرُّقْیَۃُ کے الفاظ استعمال ہوتے ہیں۔ابن اثیر الجوزی نے کہا"رُقْیَۃُ" سے مراد علاج کرنے کا وہ طریقہ جس میں قرآن شریف،حدیث شریف یا دیگر کلمات کی تلاوت کے ساتھ مصیبت زدہ کو جھاڑا جائے۔مثلاً: بخار،بیہوشی اور اس طرح کی دوسری آفات ہیں۔

صاحب درمختار فرماتے ہیں سفلی علم یا مشرکانہ منتروں سے بنایا گیا تعویذ پہننا حرام ہے۔آیات قرآن سے بنایا گیا تعویذ جائز ہے(درمختار ج ۲ ص ۵)

علمائے دین فرماتے ہیں۔تعویذ باندھنا اور دم کرنا اسباب میں سے ایک سبب ہے۔جس طرح ڈاکٹر یا حکیم سے علاج کراتے وقت ہم سنی مسلمان اپنے اس عقیدہ پر قائم ہیں کہ شفا دینے والی صرف اللہ کی ذات ہے۔دوا یا علاج محض اس کا سبب ہے۔اسی طرح تعویذ باندھنا اور دم کرنا بھی ایک سبب اختیار کرنا ہے۔اسے ناجائز یا شرک کہنا جہالت وحماقت ہے۔تعویذات وعملیات جس میں کوئی لفظ شرکیہ وکفریہ نہ ہو،جائز ہے۔اسی طرح گنڈے بنانا اور ان پر گرہیں لگا کر آیات قرآنی اور اسمائے الٰہیہ واسمائے نبویہ پڑھ کر پھونک مارنا بھی جائز ہے۔جمہور صحابہ اور تابعین اسی پر قائم ہیں۔

آجکل بعض لوگ جہاں دیگر بہت سے اسلامی معمولات کو شرک وبدعت کہہ کر لوگوں کے دلوں میں نفرت ونفاق کے بیج ڈالتے ہیں۔ان میں ایک گنڈا،تعویذ اور دم درود بھی ہے۔

اسلام میں جہاں بیماریوں کے مادی علاج ہیں۔یعنی جڑی بوٹیوں اور دوائیوں سے وہاں اللہ

تعالیٰ کے کلام اور اسمائے حسنیٰ اور مسنون و متبرک دعاؤں سے بھی اللہ پاک شفا دیتا ہے۔ ان میں بھی اسی نے تاثیر رکھی ہے۔ مگر تمام تر تاثیر اس کی مشیت وارادے پر موقوف ہے۔ جب چاہے دوا یا دعا سے شفا دے۔ نہ چاہے تو نہ دے۔ اس پر کوئی جبر نہیں۔ دوا میں لازمی شفا ہوتی تو ہسپتالوں سے مریض شفایاب ہو کر نکلتا، بیرون ملک سے لاکھوں کروڑوں کے مہنگے علاج کرانے والوں کی نعش گھر پر نہ آتی۔ اَللّٰھُمَّ احْفِظْنَا مِنْ کُلِّ دَاءٍ وَّبَلَاءٍ۔

نوٹ: نقوش وتعویذ کے لئے یہ ضروری نہیں کہ وہ عامل کی سمجھ میں آئے وہ تو بزرگوں سے یکے بعد دیگرے منقول ہوتے ہیں۔

## طبع کے اعتبار سے تعویذوں کی قسمیں

تعویذات بلحاظ طبع چار قسم کے ہوتے ہیں۔ آتشی، بادی، آبی، خاکی ہر نقش کی چال جداگانہ ہوتی ہے۔ اور ترکیب استعمال بھی علیحدہ ہوتی ہے۔ مثلاً:

**آتشی تعویذات:** آگ میں جلائے جاتے ہیں یا آگ کے نیچے دفن کئے جاتے ہیں، تاکہ متواتر حرارت پہونچتی رہے۔ لکھتے وقت منہ مشرق کی طرف کرتے ہیں۔

**بادی تعویذات:** کسی خوشبودار چیز پر دم کر کے سنگھاتے ہیں۔ پتوں، پھلوں یا میٹھی چیز پر دم کر کے کھلاتے ہیں۔ یا تعویذ لکھ کر درخت یا کسی اونچی جگہ لٹکاتے ہیں لکھتے وقت منہ مغرب کی طرف کرتے ہیں۔

**آبی تعویذات:** کاغذ پر لکھ کر مطلوب کو پلاتے ہیں یا کسی چینی کی طشتری پر لکھ کر پلائے جاتے ہیں، یا نقوش پانی کے کنارے دفن کرتے ہیں، یا پانی میں بہائے جاتے ہیں۔ لکھتے وقت منہ شمال کی طرف کرتے ہیں۔

**خاکی تعویذات:** یہ نقش لکھ کر زمین میں دباتے ہیں یا کسی بھاری پتھر کے نیچے دباتے ہیں یا مطلوب کی گذرگاہ یا سونے کی جگہ یا چوکھٹ یا چوراہے یا قبرستان یا گھر میں دفن کرتے ہیں۔ لکھتے وقت منہ جانب جنوب کرتے ہیں۔

## عناصر اربعہ کے اعتبار سے تعویذوں کے خواص

کسی نے ایک شعر لکھا ہے، یاد کرنے کے لئے موزوں ہے۔

فتوح است بادی خرد بست خاک

به مائی محبت بہ ناری ہلاک

مطلب اس کا یہ ہے کہ بادی نقوش فتوحات کے لئے، خاکی عقود کے لئے، آبی محبت کے لئے اور آتشی ہلاکت کے لئے لکھے جائیں۔

(۱) آتشی: برائے ہلاکت، بیمار کرنا، خواب بندی، عدوات وغیرہ

(۲) بادی: برائے فتوحات، قضائے حاجات، ترقی درجات وغیرہ

(۳) آبی: برائے محبت، شفائے امراض، خلاصیٔ محبوس وغیرہ

(۴) خاکی: برائے قیدی کی رہائی، زبان بندی، سحر جادو وغیرہ

## نقوش پُر کرنے کے سہل طریقے

تعویذوں کی مختلف قسمیں ہیں: لیکن زیادہ تر مثلث، مربع، اور مخمس سے کام لیا جاتا ہے۔ مثلث، مربع، مخمس یہ تین ابتدائی اور بنیادی نقوش ہیں باقی تمام نقوش ان کے جزو ہیں۔

**نقش مثلث:** یہ نقش ستارہ قمر سے متعلق ہے۔ مطلوبہ دن پیر ہے۔ اس نقش کے ۳ جوڑ ۳ / برابر / ۹ خانے ہوتے ہیں۔ ایک ضلع کی میزان ۱۵ / اور کل خانوں کی میزان ۴۵ / ہوتی ہے۔ نقش مثلث پُر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ جس آیت یا نام کا نقش بھرنا چاہے۔ اس میں جتنے حروف لکھے جاتے ہیں۔ پہلے ان کے عدد بحساب ابجد نکال لیں، اور جو حروف پڑھے جاتے ہیں مگر لکھے نہیں جاتے۔ اس کے عدد نہ لیں۔ جب عدد اس طرح نکال لیں تب اس میں سے ۱۲ / گھٹا دیں، باقی کو ۳ / سے تقسیم کر دیں جو خارج قسمت آئے اس کو خانہ اول میں رکھ مقررہ چال سے لکھتے جائیں۔ جیسے: "حوا" اس کے حروف مکتوبی ۳ / ہیں اور ملفوظی ۴ / ہیں اس کے عدد ۱۵ / ہوئے۔ ۱۲ / گھٹا دیئے تو ۳ / باقی رہے۔ جب ۳ / سے تقسیم کیا تو تقسیم برابر ہو گئے۔ اور حاصل قسمت ۱ / باقی رہے۔ اب ایک خانہ اول میں رکھے جائیں۔ اور ایک ایک ہر خانہ میں اضافہ کرتے جائیں۔ اور اگر تقسیم کے بعد کسر واقع ہو یعنی اگر ایک بچے تو ساتویں خانہ میں اور دو بچے تو چوتھے خانہ میں ڈال دیں۔ اور حسب رفتار نقش مکمل کریں۔ ہر نقش کی چار چالیں ہوتی ہیں۔ آتشی، بادی، آبی، خاکی ہر ایک چال کا خانہ بطور نمونہ اس طرح ہے۔

**مثلث آتشی چال**

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

**مثلث آبی چال**

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

**مثلث بادی چال**

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

**مثلث خاکی چال**

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

**نقش مربع:** یہ نقش ستارہ عطارد سے متعلق ہے۔ مطلوبہ دن بدھ ہے۔ اس کے نقش ۴رجوڑ ۴ر برابر ۱۶ر خانے ہوتے ہیں۔ ایک ضلع کی میزان ۳۴ر اور کل خانوں کی میزان ۱۳۶ر ہوتی ہے۔ اس کی بھی چار چالیں ہوتی ہیں۔ اس کے بھی پر کرنے کے بہت سے قاعدے ہیں۔ مگر مروجہ آسان قاعدہ یہ ہے کہ کل تعداد میں سے ۳۰ر گھٹادیں، باقی کو ۴ر سے تقسیم کریں، خارج قسمت سے نقش شروع کریں۔ اگر تقسیم برابر ہوجائے تو ایک خانہ سے ۱۶ر خانہ تک حسب رفتار نقش بھرتے چلے جائیں۔ اور اگر تقسیم کے بعد ایک بچے تو ۱۳ر ویں خانہ میں ایک عدد کا اضافہ کریں۔ اور ۲ر بچے تو نویں خانہ میں ایک عدد کا اضافہ کریں۔ اگر ۳ر باقی رہیں تو خانہ نمبر ۵ر میں ایک عدد کا اضافہ کرتے چلے جائیں۔ اس طرح نقش پر ہوجائے گا۔ مثلاً: ''مصور'' کے کل اعداد ۳۳۶ ہوتے ہیں اس میں سے ۳۰ر گھٹائے تو ۳۰۶ باقی رہے ان کو چار سے تقسیم کیا۔

۴)۳۰۶(۷۶

۲۸

۲۶

۲۴

۲

سے تقسیم کے بعد ۲/ باقی رہے اور خارج قسمت ۷۶ر آیا تو نقش ۷۶ر سے شروع ہوگا اور نویں خانہ میں ایک عدد کا اضافہ کر کے نقش مکمل کیا جائے گا اس طرح یہ نقش آتشی چال سے پر کیا جا رہا ہے۔

مربع آتشی چال کی مثال:

۷۸۶

| ۸۳ | ۸۷ | ۹۰ | ۷۶ |
|---|---|---|---|
| ۸۹ | ۷۷ | ۸۲ | ۸۸ |
| ۷۸ | ۹۲ | ۸۵ | ۸۱ |
| ۸۶ | ۸۰ | ۷۹ | ۹۱ |

مربع آتشی چال کا نمونہ:

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

مربع آبی چال کا نمونہ:

| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |



مربع بادی چال کا نمونہ:

| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۱۰ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۵ | ۱۶ | ۲ | ۱۱ |

مربع خاکی کی چال کا نمونہ:

| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |

**نقش مخمس:** یہ نقش ستارہ زہرہ سے متعلق ہے۔ مطلوبہ دن جمعہ ہے۔ اس نقش کے ۵/ جوڑ ۵/ برابر ۲۵/ خانے ہوتے ہیں۔ ایک ضلع کی میزان ۶۵/ اور کل خانوں کی میزان ۳۲۵/ ہوتی ہے۔ نقش مخمس پر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل تعداد میں سے ۶۰/ گھٹائیں۔ باقی کو ۵/ سے تقسیم کریں۔ اور خارج قسمت کو خانہ اول میں رکھ کر نقش پر کریں۔ اگر کسر ایک ہو تو اکیسویں خانہ میں اور دو ہو تو سولہویں خانہ میں اور تین ہو تو گیارہویں خانہ میں اور کسر چار ہو تو چھٹے خانہ میں ایک عدد کا اضافہ کریں۔ مثلاً: اسم جلالت اللہ کے عدد ۶۶/ رہیں

۶۰/ گھٹایا تو ۶/ باقی رہے۔ ۶/ کو ۵ سے تقسیم کیا تو خارج قسمت ا/ رہا اور کسر بھی ایک بچی تو ایک کو اکیسویں خانہ میں ڈال دیں، نقش پر ہو جائے گا۔ نقش مخمس کی چال یہ ہے۔

| ۱۸ | ۲۲ | ۱ | ۱۰ | ۱۴ |
|---|---|---|---|---|
| ۲۴ | ۳ | ۷ | ۱۱ | ۲۰ |
| ۵ | ۹ | ۱۳ | ۱۷ | ۲۱ |
| ۶ | ۱۵ | ۱۹ | ۲۳ | ۲ |
| ۱۲ | ۱۶ | ۲۵ | ۴ | ۸ |

**نوٹ:** نقش کے پُر ہونے کا مطلب یہ ہے کہ جو تعداد نقش کے اندر بھری گئی ہے۔ وہ میزان میں ہر طرف سے پوری آئے۔ کسی جگہ سے ایک ہندسہ بھی کم نہ ہو۔ اگر کسی طرف کی میزان میں فرق آ گیا تو نقش غیر مکمل اور غیر اثر ہو گا۔

# لوازمات نقوش

لوازمات نقوش میں قلم، سیاہی، کاغذ اور بخورات وغیرہ ہیں۔ ساتھ ہی کتابت کے شرائط اور آداب جاننا بھی بے حد ضروری ہے۔

**قلم:**

قلم کو حلال ہدیہ سے خریدنی چاہئے اور کوشش کی جائے کہ ہر عمل کے لئے نیا قلم چھیلا جائے یا نیا قلم لیا جائے۔ جس سے پہلے کچھ نہ لکھا گیا ہو۔ بعض یوں بھی کرتے ہیں کہ سعد اعمال کے لئے قلم الگ رکھتے ہیں اور نحس اعمال کے لئے الگ رکھتے ہیں۔

قلم تراشنے کا طریقہ یہ ہے کہ اول تین مرتبہ درود شریف پڑھیں بعد ازاں پانچ مرتبہ اِقْرَأْ وَرَبُّكَ الْأَكْرَمُ ۔ الَّذِيْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ۔ عَلَّمَ الْإِنْسَانَ مَا لَمْ يَعْلَمْ ۝ پڑھیں اور قلم کو تراشیں۔ اگر قلم اعمال خیر اور حُب کے لئے ہے، تو قلم کا رخ اپنی طرف کر کے تراشیں اگر اعمال غضب کے لئے ہے، تو اپنی طرف سے اس کا رخ دوسری طرف کر کے

چھیلیں۔ اور قلم زمین پر نہ رکھیں جبتک کہ نقش تمام نہ ہو جائے۔

### سیاہی:

سیاہی کے لئے یادرکھیں کہ دو قسم کی سیاہی تعویذات لکھنے کے کام آتی ہے۔ ایک سرخ دوسری سیاہ یا نیلی، سرخ رنگ زعفران سے حاصل کرتے ہیں۔ یہ نباتی رنگ ہوتا ہے۔ اعمال خیر کے لئے مفید ہے۔ جیسے: ترقی، محبت، تسخیر، فتح اور اس قسم کے مقاصد کے واسطے نقوش زعفران سے لکھیں۔ اور اعمال غضب کے لئے کالی یا نیلی روشنائی کا استعمال کرنا مناسب ہے۔ سیاہی میں پانی بھی صاف ہونا چاہیے۔ بعض اوقات ایک معمولی اور ادنیٰ بے احتیاطی بھی عمل کو ناکارہ بنا دیتی ہے۔ ایسی روشنائی کا استعمال نہ کرے جس میں اسپرٹ یا کسی ناپاک سیال کی آمیزش ہو۔ ناپاکی کی حالت میں کوئی نقش و تعویذ نہ لکھی جائے۔ جہاںتک ہو سکے اپنے ظاہر و باطن اور تعویذ لکھنے کی جگہ کو خوشبو سے معطر رکھے۔

### کاغذ اور کپڑا:

رنگ کے لحاظ سے انتخاب کیا جاتا ہے۔ اور یہ رنگ کواکب کے متعلقہ رنگوں سے لئے جاتے ہیں، عموماً اعمال خیر کے لئے سفید کاغذ، اور اعمال شر کے لئے سنہرا کاغذ اور اعمال غضب کے لئے سرخ نیلا یا ملے جلے رنگوں والا کاغذ لیں۔ خواہ یہ رنگ کاغذ کے ایک ہی طرف ہوں، کاغذ میں کسی قسم کی لائینیں نہ ہوں۔

## استخارے کے مجرب طریقے

استخارہ کا معنی ''نیکی کی توفیق مانگنا'' ہے۔ اصطلاح شرع میں کسی بات کے کرنے نہ کرنے میں ایک خاص طریقہ پر اللہ تعالیٰ سے رہنمائی اور مدد طلب کرنے کو استخارہ کہا جاتا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنے صحابہ کرام کو استخارہ کی ترغیب فرمایا کرتے تھے۔ تاکہ کام میں اللہ تعالیٰ کی توفیق شامل حال ہو جائے۔ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اے انس! جس کام کے کرنے کا تو ارادہ کرے تو اس کے متعلق اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں استخارہ کر اور جو تیرے دل پر القا ہو اس پر عمل کر لے۔ انشاء اللہ وہی تیرے لئے بہتر ہوگا۔ اس لئے زندگی کے اہم کام یعنی تلاش مرشد، حج کا سفر،

تعمیر عمارت، نکاح، تجارت کا آغاز، کسی کام میں شرکت، ملازمت یا سواری کی خرید وفروخت غرض کہ دینی و دنیاوی اہم امور کے بارے میں درست عقیدے کے ساتھ عمل استخارہ کر لینا موجب برکت وسعادت ہے۔ چند مجرب استخارے درج ہیں یہ تمام استخارے مستند وزوداثر ہیں۔ استخارہ کیلئے مندرجہ ذیل اعمال بہت ہی مجرب اور اکسیر ہیں۔

## مجرب استخارہ:

حضرت کلیم اللہ شاہ جہاں آبادی کا قول ہے، کہ استخارہ کے لئے مندرجہ ذیل وظیفہ بہت اکسیر ہے۔ انھوں نے فرمایا ہے کہ استخارہ کرنے سے پہلے دو رکعت نفل نماز پڑھیں۔ اس کے بعد اپنے بستر پر بیٹھ کر قبلہ کی طرف منہ کر کے سو سو مرتبہ مندرجہ ذیل تینوں اسموں کو پڑھیں۔ اور اس کے بعد بغیر بات کئے خاموشی سے سو جائیں۔ خواب میں جس بات کا پتہ چلے اس پر عمل کر لیں۔ اگر پہلے روز پتہ نہ چلے تو سات روز تک یہی عمل کریں، انشاء اللہ قدرت کی طرف سے کسی نہ کسی صورت میں بہتری کا اشارہ ہو جائے گا۔ تینوں اسمائے حسنیٰ یہ ہیں۔

يَا عَلِيْمُ عَلِّمْنِيْ ۔ يَا رَشِيْدُ اَرْشِدْنِيْ ۔ يَا خَبِيْرُ اَخْبِرْنِيْ ۔

## استخارہ برائے دریافت حال:

یہ استخارہ بھی بے حد مجرب اور آزمودہ ہے۔ اکثر بزرگوں کا معمول رہا ہے۔ آپ بھی اس سے فائدہ اٹھائیں، مگر کوئی ایسی بات نہ دریافت کریں جو خلاف قانون یا خلاف شریعت ہو۔ ترکیب اس کی اس طرح ہے کہ آیت مبارکہ اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ۔ جمعہ کے دن بعد نماز فجر سو مرتبہ پڑھیں۔ بعد نماز جمعہ ایک سو ایک مرتبہ پڑھیں، بعد نماز عصر ایک سو دو مرتبہ پڑھیں۔ بعد نماز مغرب ایک سو تین مرتبہ پڑھیں، بعد نماز عشاء چار سو چھ مرتبہ پڑھیں۔ اور ہر وقت میں اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف بھی پڑھ لیا کریں۔ یاد رہے کہ بعد نماز عشاء سے مراد وہ وقت ہے جب آپ سونے کے لئے بستر پر جائیں یعنی پہلے بیٹھ کر عمل پڑھ لیں، اور اپنے مقصد کی دعا بھی کر لیں، پھر بغیر کوئی بات یا کام کئے اپنے پاک بستر پر لیٹ جائیں۔ ان شاء اللہ حکم الٰہی سے رات میں سب

حال معلوم ہو جائیگا۔

## استخارہ برائے انجام کار:

اگر کسی کام کا انجام دیکھنا مقصود ہو تو جمعہ کی رات چھیاسٹھ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں، اور پانچ ہزار اکیس مرتبہ اسم ذات یعنی اللہ کا ذکر کر کے سو جائیں، نیز ہزار بار درود شریف بھی پڑھ لیں۔ اللہ تعالیٰ خواب میں انجام کار سے خبر کر دے گا۔

## استخارہ برائے حاجات:

اگر کسی کام میں استخارہ کرنا مقصود ہو تو یہ کلمات بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر لکھیں اور لکھ کر دائیں ہاتھ میں پکڑ کر درود شریف پڑھتے ہوئے سو جائیں، ان شاء اللہ تعالیٰ خواب میں تدبیر معلوم ہو جائے گی۔ کلمات یہ ہیں۔ سمحینا تمشینا شمحینا شمخیثا

## استخارہ برائے نیک و بد:

جس کسی شخص کو استخارہ کے طور پر کسی بات کے نیک و بد کا انجام معلوم کرنا مقصود ہو تو جمعہ کی شب کو عشاء کی نماز کے بعد سجدے میں جا کر سو مرتبہ یَاعَلِیْمُ کہے پھر خاموش ہو کر درود شریف پڑھتے ہوئے سو جائے۔ اسی رات پورا پورا حال ان شاء اللہ معلوم ہو جائے گا۔

## استخارہ دیگر:

اگر کسی شخص کو کسی کام میں استخارہ دیکھنا منظور ہو وہ جمعرات کے روز روزہ رکھے۔ شام کو روزہ کھول کر اول وقت عشاء کی نماز پڑھے۔ پھر اول و آخر گیارہ گیارہ دفعہ سُبْحٰنَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ. وَسَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ. وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ پڑھ کر گیارہ سو دفعہ یَاخَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ پڑھے اور خاموش ہو کر سوئے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اسی رات کو نیک یا بد جو کچھ ہو گا معلوم ہو جائے گا۔

## استخارہ قادریہ:

دو رکعت نفل پڑھیں۔ ہر رکعت میں بعد سورہ فاتحہ تین سو تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں، نماز کے بعد شمال کی طرف منہ کر کے یہ اسم پڑھنا شروع کر دیں۔ اَلنُّوْرُ اَلظَّاهِرُ

اَلْبَاسِطُ۔ تعداد مقرر نہیں جب تک نیند نہ آئے پڑھتے رہیں، ان شاء اللہ خواب میں جواب مل جائے گا۔

## گم شدہ آدمی کا پتہ معلوم کرنے کا استخارہ:

**ترکیب**: ایک دفعہ سورۃ الحمد اور تین دفعہ درود شریف اور اس کے بعد آیت مبارکہ

وَعِنْدَهٗ مَفَاتِيحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَآ اِلَّا هُوَ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَةٍ اِلَّا يَعْلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِيْ ظُلُمٰتِ الْاَرْضِ وَلَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ ؕ پڑھیں اور نیچے درج کئے ہوئے اعداد میں سے کسی پر انگلی رکھیں۔

اگر ۸ پر انگلی پڑے تو اس کی گمشدگی کا وقت طویل ہوگا۔ اگر سات پر پڑے تو گم ہونے والا اپنی خبر بھیجے گا۔ پانچ یا نو پر پڑے تو ابھی سفر میں ہے۔ اعداد کا خاکہ نیچے درج ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |



## مجرب استخارہ:

کوئی کام کرنے سے پہلے استخارہ کرنا سنت ہے۔ استخارہ دراصل اللہ تعالیٰ سے مشورہ کرنا ہے۔ اِفْتَحْ اِفْتَحْ يَا بَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ يَا بَدِيْعُ ۲۱ مرتبہ اور درود خضری صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى حَبِيْبِهٖ مُحَمَّدٍ وَّسَلَّمْ اول و آخر ایک ایک مرتبہ پڑھیں۔ اس کے بعد دائیں کروٹ لیٹ کر چہرے کے نیچے دائیں ہاتھ کی ہتھیلی رکھ کر سو جائیں۔ سوتے وقت جو بات معلوم کرنی ہو اسے ذہن میں دہرائیں۔ زیادہ سے زیادہ تین یوم کے اندر خواب یا بیداری میں جو کچھ معلوم کیا گیا ہے منکشف ہو جائے گا۔

## حصار کے عملیات

عملیات کے باب میں حصار بھی ایک کارآمد اور نہایت ضروری عمل ہے۔ اعمال جلالی میں حصار کرتے ہیں، تاکہ اس کے اثرات بد سے محفوظ رہیں۔ جنات یا بدارواح سے

حفاظت کے لئے حصار کرتے ہیں تاکہ وہ حملہ نہ کرسکیں ،مؤکلات کے اعمال میں حصار کرتے ہیں تاکہ نقصان سے بچ سکیں۔ حصار دو قسم کے ہوتے ہیں،ایک دائمی دوسرا عارضی۔

**دائمی حصار:** ہمیشہ کے لئے کیا جاتا ہے۔ تاکہ عامل ہر قسم کی بلیات سے ہروقت محفوظ رہے۔اس کے لئے تعویذ وغیرہ استعمال کیا جاتا ہے۔

**عارضی حصار:** وقتی طور پر اپنی حفاظت کے لئے کرلیا جاتا ہے۔ تاکہ عمل کے مؤکل اسے دوران عمل کوئی گزند نہ پہونچا سکے۔

**طریقۂ حصار:** عامل جس وقت کسی وظیفہ یا عمل کو پڑھنے کے لئے بیٹھے تو اس وقت سورۂ فاتحہ ایک مرتبہ،آیت الکرسی شریف تین مرتبہ اور چاروں قل شریف تین تین مرتبہ پڑھ کر انگشت شہادت یا چھری پر دم کر کے چاروں طرف لکیر کھینچے یعنی گول دائرہ بنائے۔ راستہ میں کہیں حلقہ ٹوٹنے نہ پائے۔ بلکہ بعض ایسا کرتے ہیں کہ دونوں سروں کے ملنے کے مقام پر چھری گاڑ دیتے ہیں،بعض نہیں گاڑتے بلکہ اپنے پاس رکھ لیتے ہیں۔ حلقہ کے اندر حسب عمل پاکیزہ کپڑا اور مصلی بچھا کر بیٹھتے ہیں۔ بعض حلقہ کے اندر چھری اور پانی کا لوٹا رکھ لیتے ہیں یہ سب عمل پر منحصر ہے تاکہ پیاس لگے تو پانی پی سکے۔ وضو ٹوٹے تو وضو کر سکے، جنگل میں حصار کریں تو چھری اور چھری ضرور پاس رکھیں۔ تسخیر کواکب اور مؤکلات کے حصار بعض عملیات کے ساتھ دیئے ہوتے ہیں وہی کرنا چاہئے۔ چند عارضی حصار مندرجہ ذیل ہیں۔

**دعائے حصار:** دعائے حصار کو ایک مرتبہ پڑھ کر انگشت شہادت پر دم کرے اور داہنے کان کے ارد گرد تین مرتبہ گھمائے مگر جلد سے مس نہ ہو۔ ان شاء اللہ تعالیٰ تمام بلیات وآفات اور رجعت وغیرہ سے محفوظ رہے گا۔

بہتر یہ ہے کہ ہر نماز پنجگانہ اور تازہ وضو کے بعد یہ عمل کرلیا کرے تاکہ ہمہ وقت کے لئے محفوظ ہوجائے۔ یہی مشائخ قادریہ رضویہ کا معمول بھی ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرَاتٍ بِاَمْرِهٖ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۔ گردمن وگرد خانۂ من وگرد زن وفرزندان من

وگرد دوستان من وگرد مال واسباب من حاضر شدہ وحصار شوی ونگہدار باشی ۔ آمین یا اَللّٰہُ بِحَقِّ سُلَیْمَانَ بْنِ دَاوٗدَ عَلَیْہِمَا الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ وَبِحَقِّ اَھْیًا اَشْرَاھِیًا عَلِیْقًا مَلِیْقًا تَلِیْقًا اَنْتَ تَعْلَمُ مَا فِی الْقُلُوْبِ وَبِحَقِّ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ وَبِحَقِّ یَا مُؤْمِنُ یَا مُھَیْمِنُ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

**مضبوط حصار:** باموکل عملیات کے لئے مضبوط حصار کی ضرورت ہوتی ہے ۔حصار کے اندر بیرونی خطرات کا اثر نہیں ہوتا۔ بلکہ اکثر رجعت سے بھی امان رہتی ہے۔ ذیل میں آیت الکرسی با اسمائے الٰہی دی جاتی ہے۔ ہر عمل میں حصار کا کام دے گی۔ عمل سے قبل تین مرتبہ پڑھ کر انگلی پر دم کر کے یا چھری پر دم کر کے اپنے گرد حصار کرے۔ پھر تین دفعہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلیا کرے۔ کلمات یہ ہیں۔ اَعْصَمْتُ بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ اَلْقَائِمُ اَلدَّائِمُ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ حَاضِرٌ نَاصِرٌ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ قَادِرٌ قَدِیْرٌ عَلٰی کُلِّ مَخْلُوْقٍ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ کَرِیْمٌ رَحِیْمٌ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ لَا خِلَافٌ وَلَا کَذَّابٌ جَبَّارٌ غَفَّارٌ سَتَّارٌ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ اَللّٰہُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ حَافِظٌ حَفِیْظٌ رَقِیْبٌ وَکِیْلٌ نَاصِرٌ نَصِیْرٌ یَا اِسْرَافِیْلُ۔

**نہایت مجرب حصار:** حضرت فرید الملۃ والدین قدس سرہٗ العزیز سے مروی ہے کہ جو شخص اس حرز کو ایک مرتبہ روز پڑھ لے گا۔ وہ دشمنوں، بدخواہوں، غمازوں، حاسدوں سے بے خوف ہوجائے گا۔ اور ہمیشہ مظفر ومنصور رہے گا۔ ایک لاکھ چار مشائخ کرام کا معمول ومجرب ہے۔ شب میں تین مرتبہ عشاء کے بعد اپنے ہاتھوں پر دم کر کے اپنے جسم پر پھیرے۔ حصار یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ حَوَالَيْنَا حِصَارًا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ قُفْلًا وَمِسْمَارًا لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ صد ہزار بار گرد من و بردوستان من حصار باد مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ بر من و بردوستان من یار باد، وبستم دست و پائے وعقل وہوش وچشم وگوش وزبان کسانیکہ در ہیودہ ہزار عالم اند، از آدمیاں ودیواں وپریاں وماراں وکژدماں وناخداترساں وناحقاں وناشکراں وکسانیکہ مارابد خواہند وبد گویند وبد اندیشند بحرمت لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مہر کردم بنام مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ قَوْلًا وَفِعْلًا اِنَّ بَطْشَ رَبِّكَ لَشَدِيْدٌ. وَاللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِيْطٌ. بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ. صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ. صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَتَكَلَّمُوْنَ. صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ.

**حصار حفاظت:** شیاطین کے دفعیہ کے لئے عشاء کی نماز کے بعد آیت الکرسی شریف تین مرتبہ پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے باہم دستک دے۔ شیاطین دفع ہونگے۔ یہ عمل ہر روز کرنا ہر قسم کی حفاظت کا ضامن ہے۔ اور تمام حصاروں سے زیادہ سہل ہے۔ اس کا حصار اگر کسی مکان یا گودام میں اسی طرح انگلی چاروں طرف گھما کر کر دیا جائے تو چور ڈاکوؤں کے شر سے محفوظ رہتا ہے۔

**حصار بدنی:** اس حصار کو تین بار ہاتھوں پر دم کر کے تمام بدن پر پھیر لے۔ تو بدن کو کوئی چیز نقصان نہ پہونچا سکے۔

يَا حَلِيْمُ يَا كَرِيْمُ يَا حَافِظُ يَا حَفِيْظُ يَا نَاصِرُ يَا نَصِيْرُ يَا رَقِيْبُ يَا وَكِيْلُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ بحق كٓهٰيٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ حرز کردم خود را بہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ حصار کردم خود را بہ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔

**حصار عامل برائے سفر:** ڈائن، جوگن، بھگت، جادوگر، شعبدے باز کا حسد، بدگمانی اور ضرر رسانی فطری بات ہے۔ اسلئے عامل حضرات اس ترکیب کے ساتھ اپنی جگہ یا

دور دراز سائل کے ساتھ جائیں گے۔ تو ان شاء اللہ ان لوگوں کا کوئی بھی حربہ کارگر نہ ہوگا۔ بلکہ عامل حضرات کی موجودگی تک وہ جگہ چھوڑ دیں گے۔ اس ترکیب سے مندرجہ ذیل آیات مبارکہ تین بار پڑھ کر جو عطر استعمال کرتے ہوں اس پر پھونک لیں، یا ایک چھوٹی سوئی پر پھونک مار کر پاکٹ میں رکھ لیں۔ عطر ختم ہو جائے یا سوئی کھو جائے تو دوبارہ پڑھ لیں۔ آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. قَالَ اَلْقُوْا فَلَمَّاۤ اَلْقَوْا سَحَرُوْۤا اَعْيُنَ النَّاسِ وَاسْتَرْهَبُوْهُمْ وَجَآءُوْ بِسِحْرٍ عَظِيْمٍ. قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ. اِنَّ اللهَ سَيُبْطِلُهٗ. اِنَّ اللهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ. وَالْفَاسِدَاتِ وَالسَّاحِرَاتِ وَيُحِقُّ اللهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ. وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ.

## طریقہ زکوٰۃ

کسی اسم یا آیت یا نقش کی زکوٰۃ ہی روحانیت میں تاثیر پیدا کر سکتی ہے۔ زکوٰۃ عملیات میں ایک قانون خاص ہے۔ بغیر اس کے عمل میں تاثیر نہیں ہوتی۔ زکوٰۃ عامل و مؤکل کے درمیان رابطہ کا ایک اہم ذریعہ ہے۔ عاملین کا قول ہے کہ جب تک کسی عمل کی زکوٰۃ نہیں دی جاتی یا صاحب زکوٰۃ کی اجازت نہیں ہوتی تو عمل میں اثر نہیں ہوتا۔ یہی وجہ ہے کہ لوگ عملیات پڑھتے ہیں اور فائدہ نہیں ہوتا۔ اسلئے اگر عملیات کا شوق ہو تو جب تک کسی صاحب اجازت سے باقاعدہ اجازت لے کر زکوٰۃ نہ ادا کر دیں، کماحقہٗ فائدہ کی امید نہ رکھیں۔ ہاں اگر یقین کامل ہو کہ جو شخص اجازت دے رہا ہے وہ خود صاحب زکوٰۃ ہے تو پھر ضرور اثر ہوگا۔ ہر عمل اور نقش کی علیحدہ علیحدہ زکوٰۃ ہے اور یہ ظاہر ہے کہ لاتعداد زکوٰۃ کا طریقہ بیان نہیں کیا جا سکتا۔ اسلئے زکوٰۃ کا عام طریقہ بیان کیا جا رہا ہے۔

زکوٰۃ کی ادائیگی کا عام طریقہ تو یہ ہے کہ جس عمل کو آپ کرنا چاہتے ہیں اس کو پہلے سوا لاکھ مرتبہ پڑھ لیں۔ آپ اس کے عامل ہو جائیں گے۔ عموماً چالیس دن میں زکوٰۃ دینے کی مدت مقرر ہے۔

زکوٰۃ کا دوسرا طریقہ یہ ہے کہ جس دعا یا آیت کو استعمال میں لانا چاہیں اس دعا یا آیت کے اعداد ابجدی نکال لئے جائیں اور اپنے نام کے اعداد سے ضرب دے کر محصلہ اعداد کو چالیس سے

تقسیم کریں۔ پھر اعداد مقسومی کے مطابق چالیس دنوں تک پڑھیں۔ اس دعا کی زکوٰۃ ادا ہوجائے گی۔ اور وہ دعا عمل میں آجائے گی۔ مثلاً: حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْل کو عمل میں لانا ہے۔ تو پہلے اس کے اعداد ابجدی نکال لئے جائیں جو چار سو پچاس ہیں۔ اور مثلاً: عبدالوہاب ان کلمات کریمہ کو عمل میں لانا چاہتا ہے، تو عبدالوہاب کے اعداد بھی نکالے جائیں گے۔ جو ایک سو اکیس ہیں پھر چار سو پچاس کو ایک سو اکیس سے ضرب دیا جائے گا۔ جو چون ہزار چار سو پچاس بنے گا۔ اور پھر ان اعداد محصلہ کو جب چالیس سے تقسیم کیا جائے گا تو ایک ہزار تین سو اکسٹھ اعداد حاصل ہونگے۔ جس کو روزانہ چالیس دنوں تک پڑھنا ہے۔ اور بقیہ دس عدد کو آخری دن کے وظیفہ میں شامل کرلینا ہے۔ چالیس دن مکمل ہوجانے کے بعد ان کلمات کریمہ کی زکوٰۃ بھی ادا ہوجائے گی، اور وہ عمل میں بھی آجائے گا۔ اور ان کلمات کی جو خصوصیات ہیں۔ عامل اس سے پورا پورا فائدہ اٹھا سکتا ہے۔

## ''زکوٰۃ کبیر'' عمر بھر کے لئے:

یہ زکوٰۃ بہت قوی ہے۔ اور عمر بھر کام دیتی ہے۔ جو بھی عمل پڑھنا ہے۔ اس کے حروف شمار کریں۔ کہ کتنے ہیں پھر اس کے اعداد حاصل کریں۔ اور حرف کی تعداد کو اعداد عمل میں ضرب دیں، جو حاصل ضرب اعداد ہوں۔ اسی قدر روزانہ چالیس روز تک پڑھیں۔ اس زکوٰۃ کا نام زکوٰۃ کبیر ہے۔ اگر ایک بار اس طرح کسی عمل کی زکوٰۃ ادا کردی گئی تو پھر دوبارہ زکوٰۃ کی ادائیگی کی تاعمر ضرورت نہیں پڑے گی۔ بشرطیکہ حروف کی تعداد کے مطابق روزانہ عمل کا ورد جاری رکھے۔

**مثال:** بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی زکوٰۃ ادا کرنا چاہتے ہیں۔ تو اس کے اعداد ۷۸۶ ہیں اور اس کے حروف ۱۹ر ہیں۔ اب آپ نے سات سو چھیاسی کو ۱۹ر سے ضرب دیا تو حاصل ضرب ۱۴۹۳۴ر عدد ہوئے۔ پس روزانہ چودہ ہزار نو سو چونتیس مرتبہ پڑھیں۔ جو شخص اس قدر تعداد میں چالیس روز تک پڑھے گا تو ''زکوٰۃ کبیر'' ادا ہوگی۔ اور وہ بسم اللہ شریف کا عامل ہوجائے گا۔ وہ بسم اللہ کا جو بھی عمل کرے گا۔ ان شاء اللہ موثر ثابت ہوگا۔ اور فوراً ہی اس کے نتائج برآمد ہونگے۔

زکوٰۃ کی ادائیگی کے دوران عامل کو بہت ہی محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ اگر ہوسکے تو ترک حیوانات جلالی بھی کرے ورنہ ترک حیوانات جمالی تو نہایت ہی ضروری ہے۔

**زکوٰۃ اصغر:** دوسرا طریقہ زکوۃ اصغر کا ہے۔ زکوٰۃ اصغر کا عامل کسی کو اجازت نہیں دے سکتا۔ اور اکثر اوقات زکوٰۃ اصغر سے عمل صرف ایک ہی مرتبہ کام دیتا ہے۔ زکوٰۃ اکبر کا عامل دوسرے کو بھی اجازت دے سکتا ہے۔

زکوٰۃ اصغر کا طریقہ یہ ہے کہ جو عمل آپ پڑھنا چاہتے ہیں۔ اس کے اعداد بحساب ابجد نکال لیں۔ اور جس قدر اعداد ہوں اتنی مرتبہ پڑھیں۔

**نقوش کی زکوٰۃ:** اکثر نقوش کی زکوٰۃ یہ ہے کہ متعلق نقش کو روزانہ چالیس عدد لکھا جائے اور جَو یا گیہوں کے آٹے میں گولیاں بنا کر دریا یا بہتے پانی میں ڈال دیا جائے۔ جب اکتالیس دن اس طرح گذر جائیں گے، تو اس نقش کی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ اور اس کے استعمال کرنے کا اختیار حاصل ہو جائے گا۔

**مفید معلومات:** سوا لاکھ مرتبہ کسی اسم یا آیت یا عمل کو چالیس دنوں میں پورا کرنے سے زکوٰۃ اکبر ادا ہو جاتی ہے۔ وہ شخص عامل ہو جاتا ہے۔ وہ جب کبھی اس عمل کو پڑھے گا تو پورا پورا فائدہ ہوگا۔



## رجال الغیب (مردان خدا)

حضرات رجال الغیب کا مسئلہ عملیات میں ایک بنیادی مسئلہ ہے۔ رجال الغیب کا تعلق عملیات سے جزو لاینفک ہے۔ جس کو نظر انداز نہیں کرنا چاہئے۔ رجال الغیب وہ مردان خدا ہیں جو عامل کی حرکات وسکنات میں دخیل ہوتے ہیں۔ قادر مطلق نے جس طرح فرشتوں کو نظام دنیا پر مامور کر رکھا ہے۔ کوئی بارش کا موکل ہے۔ کوئی ہوا کا ہے۔ اسی طرح رجال الغیب اعمال روحانی پر حکمراں ہیں۔ یہ زمین کے گرد چکر لگاتے رہتے ہیں۔ ان کی تاریخیں مقرر ہیں کہ یہ آج کس طرف ہیں۔ جب کوئی ابتداء عمل یا وظیفہ یا نقش یا مراقبہ وغیرہ کریں تو معلوم کریں کہ آج رجال الغیب کس طرف ہیں۔ اگر یہ روبرو ہوں تو نحس ہوتا ہے۔ ان کی طرف منہ کر کے ہرگز کام نہ کریں۔ یعنی جب کام کے لئے بیٹھیں تو ان کی طرف پشت کر لیں، یا ان کو دست چپ کی طرف کر لیں۔ اگر اس طریقہ کے خلاف کریں گے تو اگر دوستی کا کام کریں گے تو دشمنی واقع ہوگی گویا خلاف اثر ظاہر ہوگا۔

قمری مہینوں کے مطابق یہ ہرروز دو اطراف میں سیر کرتے ہیں۔ جب کوئی شخص کوئی کام یا عمل شروع کرے تو وہ اس دن کی مطابقت سے مقررہ جانب کا رخ کرکے ان سے یوں مخاطب ہو۔

اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَا رِجَالَ الْغَیْبِ. اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَا اَیُّهَا الْاَرْوَاحُ الْمُقَدَّسَةُ اَعِیْنُوْنِیْ بِقُوَّةٍ وَانْظُرُوْا اِلَیَّ بِنَظْرَةٍ وَاَجِیْبُوْنِیْ بِدَعْوَةٍ یَا نُقَبَاءُ یَا نُجَبَاءُ یَا رُقَبَاءُ یَا بُدَلَاءُ یَا اَوْتَادَ الْاَرْضِ اَوْتَادًا اَرْبَعَةً. سَلَّمَکُمُ اللّٰهُ تَعَالٰی فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَی الْخِضْرِ عَلَیْهِ السَّلَامُ۔ یہ سلام کھڑے ہوکر ادب سے سینہ پر ہاتھ رکھ کر پڑھیں۔ بعدازاں اپنی پشت کو ان کی جانب کریں۔ اور صدق دل سے ان کو اپنا پشت پناہ تصور کریں۔ ہرروز یہ عمل کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مقصد پورا ہوگا۔ نقشہ رجال الغیب سے آپ معلوم کرسکتے ہیں کہ آج رجال الغیب کس سمت میں ہیں۔

## اطراف مقامات رجال الغیب مع تاریخ



| اطراف تاریخیں متعلقہ مہینے کی | اطراف تاریخیں متعلقہ مہینے کی |
|---|---|
| مشرق ۷/۱۴/۲۲/۲۹ | مغرب ۴/۱۲/۱۹/۲۷ |
| جنوب ۳/۱۱/۱۸/۲۶ | شمال ۸/۱۵/۲۳/۳۰ |
| شمال مشرق ۶/۲۱/۲۸ | جنوب مشرق ۱/۹/۱۶/۲۴ |
| شمال مغرب ۵/۱۳/۲۰ | جنوب مغرب ۲/۱۰/۱۷/۲۵ |

## تشخیص الامراض

بیمار کا حال معلوم کرنا: سب سے پہلے بیمار اور اس کی ماں کے نام کے اعداد، اور جس دن بیمار نے سوال کیا ہے، اس دن کے اعداد بحساب ابجد لکھ کر ان کو جمع کریں۔ اور مجموعہ کو چار سے تقسیم کریں۔ اگر ایک بچے تو اندرونی بخار ہے۔ دو بچے تو جسمانی مرض ہے۔ تین بچے تو خلل آسیب ہے۔ اور اگر چار سے برابر تقسیم ہوجائے، تو جادو سحر ہے۔ مثلاً: "اجمل ابن جمیلہ" نے دوشنبہ کو سوال کیا کہ مجھے کیا مرض ہے؟ یا جمیلہ کا بیٹا "اجمل" سوموار کو عامل کی خدمت میں علاج کے لئے حاضر ہوا تو عامل کو حسب بالا ترکیب کو عمل میں لاکر معلوم کرلینا چاہئے کہ "اجمل" کو کیا بیماری ہے؟ اسکا طریقہ یہ ہے۔

| ا | ج | م | ل | ج | م | ی | ل | ہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۳ | ۴۰ | ۳۰ | ۳ | ۴۰ | ۱۰ | ۳۰ | ۵ |

| د | و | ش | ن | ب | ہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۴ | ۶ | ۳۰۰ | ۵۰ | ۲ | ۵ |

ان سب کو جمع کیا تو کل ۵۲۹ رہوئے۔ ان کو ۴ر سے تقسیم کیا تو ا ر بچا معلوم ہوا کہ ''اجمل'' کو اندرونی بخار ہے۔

## مریض صحتیاب ہوگا یا نہیں؟

تو اس کی صورت یہ ہے کہ نکالے ہوئے اعداد کو ۳ر سے تقسیم کریں۔ اگر ایک باقی بچے تو مرض سخت ہے بہ دشواری صحت پائے گا۔ اگر ۲ر بچے تو مریض کو بہت جلد اور بہ آسانی شفا مل جائے گی۔ اور اگر اعداد مذکورہ تین سے برابر تقسیم ہو جائیں تو امید زیست بہت کم ہے۔ اور غالباً یہ مرض اس کا آخری مرض ہوگا۔ پھر بھی بارگاہ حی وقیوم میں اس کی زندگی وصحت کے لئے دعا وصدقہ کرنا چاہئے۔ اس لیے کہ اَلدُّعَاءُ یَرُدُّ الْقَضَاءَ اور اَلصَّدَقَةُ تَرُدُّ الْبَلَاءَ۔ ارشادات رسول کریم ﷺ ہے۔

## دیگر شناخت مرض:

اس نقش کو کورے سکورے پر کالی سیاہی سے لکھ کر مریض کے سر سے پیر تک سات مرتبہ اتار کر آگ میں ڈالے۔ اگر حروف سرخ ہو جائیں تو آسیب جوگنی کا ہے۔ اور اگر سفید ہوں تو سحر جادو ہے۔ اور اگر سیاہ رہیں تو مرض بدنی ہے۔ اگر غائب ہو جائیں تو آسیب قوی ہیکل ہے۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | |
|---|---|
| عوطه | للوطه |
| للوطه | عوطه |

## برائے دریافت حالات مریض:

اگر کوئی شخص بیمار ہے، صحت نہیں ہوتی۔ اور نہ مرض سمجھ میں آتا ہے۔ یہ معلوم کرنا ہے کہ

کوئی آسیب تو نہیں ہے؟ یا جادو یا جسمانی بیماری تو نہیں ہے؟ تو یہ نقش ہلدی کے پانی سے چینی کی طشتری میں دھو کر پلادیں۔ پانی پی کر اگر وہ رونے لگے یا رونے کی صورت بنائے تو آسیب ہے۔ اگر ہنسے یا خوشی کا اظہار کرے تو سحر یا جادو ہے۔ اگر خاموش رہے، کوئی حالت نہ بتائے تو مرض ہے۔ بالکل درست حالت کا علم آجائے گا۔ نقش معظم یہ ہے۔

ابلیس لعین | قارون لعین

شداد نمرود ہامان ابلیس دقیانوس

قارون ملعون والکافرون

لعنهم الله فی الدنیا والآخرة



## آسیب معلوم کرنا:

اگر کسی مریض کے بارے میں یہ معلوم کرنا ہو کہ اس پر آسیب ہے۔ یا کوئی ایسی بیماری ہے۔ جس کے بارے میں پتہ نہیں چل رہا ہے تو عامل کو چاہئے کہ باوضو حالت میں مریض کے جسم کا پہنا ہوا ایسا کپڑا جو مریض نے کم از کم تین دن تین رات تک پہنا ہو۔ اسے لے کر لمبائی میں ناپ لے۔ اس کے بعد تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے، پھر تین مرتبہ یہ عزیمت پڑھے۔ می خوانم بر جامہ فلاں بن فلاں (اس جگہ مریض اور اس کی والدہ کا نام لے) جہت آنکہ سبب آزار فلاں بن فلاں بریں جامہ ظاہر گردد وَقَرِيَّةُ اِلَى اللّٰهِ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ اِلٰهًا وَّاحِدًا اَحَدًا صَمَدًا وِتْرًا بَاقِيًا لَمْ يَتَّخِذْ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ مِنَ الذُّلِّ وَلِيٌّ وَّكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۔ پڑھنے کے بعد کپڑے پر دم کرے۔ اور کپڑے کو پیشانی یعنی سر سے لے کر ناف تک دونوں طرف سے زور زور سے ملے۔ اور

پھراس کپڑے کوناپے۔اگر کپڑاایک انگلی کم ہوتومریض پر دیوکااثر ہے۔اگر دوانگلی کم ہوتو پری کااثر ہے۔اوراگرتین انگلی کم ہوتومریض سحرزدہ ہے۔اگر کپڑااپنی حالت پر رہے،کم نہ ہوتو پھر مریض کوکوئی جسمانی عارضہ لاحق ہے۔اسلئے مریض کو چاہئے کہ وہ جسمانی علاج کی طرف توجہ دے۔اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ سے نوازے گا۔اورصحت کلیہ عطافرمائے گا۔

## ضمیرشناسی:(عمل خاص)

یَاخَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ ھٰذَا الْاٰنَ خبر پہونچا کل مخلوقات دی۔ بَحَقِّ یَابُدُّوْحُ یَا بُدُّوْحُ یَابُدُّوْحُ۔

**ترکیب:** نمازعشاء کے وتروں سے پہلے ۲۸؍ بارروزانہ پڑھیں۔اول آخرگیارہ گیارہ مرتبہ درودشریف پڑھیں۔یہ ۲۸؍دن کاعمل ہے۔اس کے بعد آئے ہوئے شخص کا ضمیراوراس کے حالات کاعلم اس طرح معلوم ہوگاکہ سننے والاحیرت میں آجائے گا۔ان شاء اللہ اپنے مقصدمیں صدفیصد کامیابی ہوگی۔



**تشخیص میں مدد:** سُبْحٰنَکَ لَا عِلْمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ۝

**ترکیب:** پانچ سومرتبہ مغرب وعشاء کے درمیان ۴۰؍دن تک پڑھیں۔اول وآخر ۲۱/۲۱؍مرتبہ درودشریف بھی پڑھیں۔آخری دن بچوں میں شیرینی تقسیم کردیں۔جب مریض کے نبض پر ہاتھ رکھیں توایک دوبار آیت مذکورہ پڑھ لیں۔مطب میں باوضورہیں۔ بفضلہٖ تعالیٰ تشخیص میں غیبی امداد ہوگی۔

## حکیموں کے لئے مفید عمل:

حکمااورڈاکٹروں کے لئے مندرجہ ذیل وظیفہ بہت مفید ہے۔جوحکیم یاڈاکٹراس وظیفہ کو گیارہ سومرتبہ روزانہ چالیس دن تک پڑھے گا۔اس کوامراض کے سمجھنے کی صلاحیت میں بہت زیادہ اضافہ ہوگا۔اوراس کا تجویزکردہ علاج کامیاب ہوگا۔اسکے علاوہ اسے پڑھنے سے غربت اورتنگی دورہوجائے گی۔وظیفہ یہ ہے۔ یَاحَکِیْمُ تَحَکَّمْتَ بِالْحِکْمَۃِ

وَالْحِكْمَةُ فِي حِكْمَتِ حِكْمَتِكَ يَا حَكِيْمُ۔

## يَا حَكِيْمُ کا عمل:

جو شخص ۴۰/دن تک يَا حَكِيْمُ بعد نماز عشاء خلوت میں بیٹھ کر ۱۲۵۰۰/مرتبہ پڑھے گا وہ اس کا عامل بن جائے گا۔

### ڈاکٹر اور حکیم کا محبوب وظیفہ:

ہر حکیم اور ڈاکٹر کی یہ خواہش ہوتی ہے کہ اس کے ہاتھ میں شفا ہو۔ جس مریض کا وہ علاج کرے۔ اللہ اسے تندرست کرے۔ شفایاب کرے۔ اس مقصد کے لئے اسے اس اسم یعنی يَا حَيُّ کو روزانہ مطب شروع کرنے سے پہلے ۱۰۰/سو مرتبہ پڑھنا بہت مفید ہے۔ لہذا جو ڈاکٹر یا حکیم اسے ہمیشہ پڑھے گا۔ اس کے ہاتھ میں بہت شفا ہوگی۔ ان شاء اللہ ہر مریض شفا پائے گا۔

### مریض کا مرض معلوم کرنا:



تشخیص مرض میں اللہ کی مدد ضروری ہے۔ اس کی مدد سے ایسی بیماری کا پتہ چل جاتا ہے، جو نہایت ہی پیچیدہ ہوتی ہے۔ جو جلدی سے سمجھ میں نہیں آتی۔ اسلئے اگر کوئی ڈاکٹر یا حکیم روزانہ اس ورد یعنی يَا خَبِيْرُ ۸۱۲/مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے تو اسے ان شاء اللہ مریض کو دیکھتے ہی اللہ کی رحمت سے مریض کے صحیح مرض کا پتہ چل جائے گا۔ اس لئے ڈاکٹری پیشہ سے متعلق حضرات کے لئے یہ اسم بہت مفید ہے۔

### قوت شفا میں اضافہ کے لئے:

کامیابی کے مدارج یقین کی قوت پر منحصر ہیں۔ معالج خواہ خود مریض ہو یا کسی دوسرے کا علاج کرے۔ علاج سے پہلے گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اور ایک سو ایک مرتبہ بِسْمِ اللّٰهِ الْوَاسِعِ جَلَّ جَلَالُهٗ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے تین بار ہاتھ چہرے پر پھیر لے۔

تعویذ خود استعمال کرے یا کسی دوسرے کو لکھ کر دے۔ بہر صورت تعویذ کی زکوۃ کے لئے پانچ روپیہ خیرات کردے یا اس مریض کو جس کو تعویذ دیا گیا ہے، یہ ہدایت کردے کہ وہ استعمال سے پہلے تعویذ کی زکوۃ پانچ روپیہ صدقہ کردے۔

## مرض کی نوعیت معلوم کرنا:

فجر کی اذان کے فوراً بعد بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِفْتَحْ اِفْتَحْ اِفْتَحْ سو مرتبہ پڑھ کر آنکھیں بند کرلیں۔اوراس مریض کا تصور کریں جس کے بارے میں معلومات حاصل کرنی ہیں۔مرض کی کیفیت ذہن پر منکشف ہوجائے گی۔اگر مریض خود معلوم کرنا چاہے، کہ مرض کیا ہے؟ تو یہ عمل کر کے اپنے دل کے اندر دیکھے۔ان شاء اللہ ذہن میں مرض کی نوعیت آجائے گی۔اول وآخر درود شریف بھی پڑھ لیا کرے۔

## باب دوم

# امراض جسمانی کا روحانی علاج

مرض اس حالت کا نام ہے جو ہیئت اصلیہ کے خلاف بدن میں پیدا ہو۔اور صحت سے یہ مراد ہے کہ مرض سے پہلے جس ہیئت پر تھا اس پر لوٹ آئے۔اچھی صحت اچھی زندگی ہے۔تندرستی کا حصول اس پر موقوف ہے کہ آدمی اپنی جسمانی صحت کا پوری طرح خیال رکھے۔عام طور پر امراض جسمانی کا علاج چار طریقے پر مروج ہیں۔

(۱) دعا (۲) دوا (۳) عمل (۴) پرہیز

اسی طرح ادویات کی دو قسمیں ہیں۔ادویات طبعی اور ادویات روحانی، ہم سب سے پہلے امراض جسمانی کا طریقہ علاج ادویات روحانی سے شروع کررہے ہیں۔

واضح ہو کہ تمام اعضائے بدن امراض کے محل ہیں۔اور ہر عضو کے لئے ایک خاص مرض ہے۔جن میں سے امراض سر کا بیان پہلے اسلئے ہو رہا ہے کہ وہ تمام اعضاء سے اشرف ہے۔نیز جو بیماری سر میں ہوتی ہے اس کا الم اور خطرہ بہ نسبت دوسرے اعضا کی امراض کے بہت زیادہ تکلیف دہ اور دلخراش ہوا کرتا ہے۔

### سر اور اس کے ملحقات کی بیماریاں

اطبائے قدیم نے دردسر کی بے شمار قسمیں بیان فرمائی ہیں۔جن کا یاد کرنا اور پہچاننا

انہیں عالی دماغ ہستیوں کا کام تھا۔آج کل تو ماشاء اللہ ان کو بیک نظر پڑھتے ہی ہم دردسر میں مبتلا ہوجاتے ہیں۔ اجمالاً عرض ہے کہ اگر انسان کے سر میں دائیں طرف درد ہوتو صفرا سے ہوگا۔اگر بائیں طرف ہوتو سودا سے ہوگا۔اور اگر سارے سر میں ہوتو فساد خون کا باعث ہوگا۔اور اگر آدھا سر درد کرے تو اس کو شقیقہ کہتے ہیں۔

**سر درد:**

اگر کسی کے سر میں درد ہوتو داہنے ہاتھ سے سر پکڑ کر پہلی مرتبہ تین دفعہ **یَامُجِیْبُ** پڑھ کر دم کرے۔پھر دوسری مرتبہ پانچ دفعہ پھر تیسری مرتبہ سات دفعہ، پھر چوتھی مرتبہ نو دفعہ، پھر پانچویں مرتبہ گیارہ دفعہ پڑھ کر دم کرے، ان شاء اللہ سر کا درد بالکل جاتا رہیگا۔

**پورے سر کا درد:**

اگر پورے سر میں درد ہوتو چار چار مرتبہ چاروں قل اور سات مرتبہ الحمد شریف اول وآخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر سر پر دم کرے۔ بہتر یہ ہے کہ عامل اس کے سر کو اپنے ہاتھ سے پکڑ کر پڑھے۔یا اسے خود پکڑنے کو کہے۔اس طرح تین مرتبہ دم کردے۔اور شہادت کی انگلی سے اسکی پیشانی پر تین مرتبہ یہ لکھ دے۔ **لَا یَحْیٰ یُوْحیٰ وَلَا یَحْیٰ** ان شاء اللہ تعالیٰ درد ختم ہوجائے گا۔

**ایضاً:** دردسر کے لئے یہ افسوں بھی مجرب ہے۔سر درد والے کے سر کو پکڑ کر یہ افسوں گیارہ مرتبہ کہے۔

کالی چڑیا کالا پھل کھاتی ہے محمد رسول اللہ کی دعا سے ہر بلا دور ہوجاتی ہے۔ بھاگ بھاگ رے درد، محمد رسول اللہ چلے آتے ہیں، دہائی اللہ کی چھو، ان شاء اللہ تعالیٰ درد اسی وقت ختم ہوجائے گا۔آزمودہ ہے۔

**سر درد کا علاج:**

اگر کسی کے سر میں شدید درد کی شکایت پیدا ہوگئی ہو، جو ڈاکٹری علاج کروانے سے بھی ختم نہ ہوتی ہو۔جس کی وجہ سے مریض بہت زیادہ بے چینی محسوس کرتا ہو، تو عامل کو چاہئے کہ

باوضو حالت میں ایک چھری یا چاقو اپنے ہاتھ میں پکڑ کر مریض کو اپنے سامنے بٹھائے۔ مریض درد کی جگہ کو اپنے ہاتھ سے پکڑے اور عامل قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ نَاسْ نَاسْ پڑھ کر چھری پر دم کرے۔ اور چھری سے زمین پر خط کھینچے پھر مریض سے دریافت کرے، کہ درد کہاں پر ہے مریض اپنا ہاتھ لگا کر دیکھے کہ درد کس طرف کو ہے اگر درد وہاں سے دوسری طرف سرک گیا ہو تو اس جگہ کو پکڑے اور عامل سورۂ ناس کی یہ آیت مبارکہ یوں پڑھے۔

مَلِكِ النَّاسِ نَاسْ نَاسْ پڑھ کر چھری پر دم کرے۔ اور اسی طرح زمین پر خط کھینچ کر مریض سے پوچھے۔ اسی طرح پوری سورۂ ناس پڑھ کر دم کر دے۔ اگر ایک بار عمل کرنے سے درد رفع نہ ہو تو پھر دوبارہ اسی طرح دم کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ درد ختم ہو جائے گا۔ یہ نہایت مجرب و آزمودہ عمل ہے۔ اس میں زیادہ سے زیادہ چھ مرتبہ سورۂ ناس پڑھی جائے تو بفضل باری تعالیٰ کیسا ہی درد کیوں نہ ہو ختم ہو جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ سے نوازتا ہے چھ مرتبہ سے زیادہ دم کرنے کی نوبت نہیں آتی۔



## آدھے سر کا درد:

جس کسی کو سر کے نصف حصہ میں درد ہو رہا ہو تو عامل کو چاہئے کہ وہ باوضو حالت میں پہلے تین مرتبہ درود پاک پڑھے۔ پھر تین مرتبہ یہ پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اشْفِ اَنْتَ الشَّافِيْ لَاشِفَآءَ اِلَّا شِفَاءُكَ اَللّٰهُمَّ اشْفِ بِفَضْلِ حَبِيْبِكَ اس کے بعد تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے۔ پھر تین مرتبہ درود پاک پڑھے۔ اور مریض پر دم کرے۔ بفضل باری تعالیٰ سر درد ختم ہو جائے گا۔ اگر ایک بار دم کرنے سے درد میں کمی محسوس نہ ہو تو پھر دوبارہ اسی طرح سے دم کیا جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ضرور درد کی شکایت رفع ہو جائے گی۔

## درد نیم سر:

آدھا سر کے درد میں مندرجہ ذیل آیت شریفہ لکھ کر مریض کے سر میں باندھ دے۔ بحکم خدا بہت جلد فائدہ ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لَا يَرَوْنَ فِيْهَا شَمْسًا وَّلَا زَمْهَرِيْرًا۔ تعویذ

لکھنے کے ساتھ ہی سات مرتبہ یہ آیت پڑھ کر سر پر بھی دم کرے۔

## درد شقیقہ کا شافی علاج:

درد شقیقہ کے ازالہ کے لئے افادات جالینوس میں حکیم کا ایک مجرب المجرب علاج اس طرح پر مذکور ہے کہ شقیقہ کے عارضہ کا مریض تین اتوار تک متواتر ہر اتوار کو طریقۂ علاج کے مطابق طلوع آفتاب کے وقت اپنے پاؤں کے دونوں انگوٹھوں پر کسی تیز دھار دار اُسترے سے پچھ لگوا کر قدرے خون نکلوائے، تو ان شاء اللہ تعالیٰ سالہا سال کا پرانا درد بھی فوراً کافور ہو جائے گا۔

## آدھے سر کے درد کا مجرب نقش:

اگر کسی کے آدھے سر میں درد ہو تو حسب ذیل نقش زمین پر نقل کر کے آفتاب نکلنے کے بعد اور آفتاب غروب سے پہلے درد زدہ کو اس طرح بٹھائے کہ اس کے سر کا سایہ عامل کے سامنے ہو۔ اور اس سایہ پر یہ نقش لکھے اور اس کو چاقو یا لکڑی کی نوک سے ایک کونے سے مٹاتا جائے اور لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَظِيْمِ پڑھتا جائے۔ ختم ہونے کے بعد مریض سے دریافت کرلے۔ ان شاء اللہ دو تین بار ہی کے عمل سے درد ختم ہو جائے گا۔ مریض اپنے سر کو مضبوطی سے پکڑے رہے۔ وہ نقش یہ ہے۔

| قارون | فرعون | نمرود |
|---|---|---|
| ہامان | شداد | ابلیس |

## آنکھ میں پھولا:

اگر کسی کی آنکھ میں پھولا ہو گیا ہو تو باوضو حالت میں سورۂ اخلاص پڑھ کر آنکھ پر دم کیا جائے۔ دن میں دو مرتبہ دم کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ آنکھ کی سفیدی ظاہر ہو جائے گی۔ اور پھولا کی شکایت رفع ہو جائے گی۔

## آنکھ کا درد:

اگر آنکھ میں درد ہو تو یہ لکھ کر رات کو آنکھ پر باندھے اور سو جائے۔

۷۸۶

| محمد | احمد |
| --- | --- |
| مصطفٰے | مرتضٰی |

### بصارت چشم:

جس شخص کی آنکھوں میں تاریکی ہو۔ اکتالیس دفعہ یَاشَکُوْرُ کو پڑھ کر پانی پر دم کرے ۔پھر وہ پانی آنکھوں پر لگائے اور باقی پانی پیئے سات ہی روز میں ان شاء اللہ شفا پائے گا۔

### بینائی میں اضافہ:

اگر کسی کی بینائی کمزور ہو رہی ہو کم دکھائی دیتا ہو تو اسے چاہیے کہ نماز ظہر کا وقت شروع ہونے سے پہلے ایک گھنٹہ قبل باوضو حالت میں اکتالیس مرتبہ بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر عرق گلاب پر دم کرے۔ اور اس دم کئے ہوئے عرق گلاب کے چند قطرے سونے سے قبل اپنی آنکھوں میں ڈالے، روزانہ یہ عمل کرے۔ ان شاء اللہ اکیس یوم کے اندر اندر آنکھ کی روشنی میں اضافہ ہوگا۔ اللہ تعالیٰ اپنا فضل و کرم فرمائے گا۔

### بینائی لوٹانے کا عظیم عمل:

سیدنا جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ انسان کی بینائی کمزور ہو تو ''سورۃ قدر'' اکیس بار پڑھ کر اپنی آنکھوں پر دم کرے، ان شاء اللہ فائدہ ہوگا۔

### آشوب چشم کا مناسب حل:

آنکھوں کے درد کے لئے صدق دل سے ''آیۃ الکرسی'' پڑھ کر دم کرے۔ شفا نصیب ہوگی۔

### دیگر عجیب عمل:

ہر طرح کی آفات سے آنکھوں کی حفاظت کے لئے یہ آیت پڑھ کر دم کرنا مفید تر ہے۔

فَجَعَلْنٰهُ سَمِیْعًاۢ بَصِیْرًا

### دیگر مجرب عمل:



بینائی کی تیزی اور حفاظت کے لئے مندرجہ ذیل آیت کو سرمے کی سلائی پر دم کر کے

آنکھوں میں ڈالے تو بینائی تیز ہوگی۔ اور اگر پاک پانی پر تین بار دم کر کے آنکھوں کو دھوئے تو جملہ آفات نظر سے محفوظ رہے۔ آیات یہ ہیں۔ فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَائَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ. وَلَوْ نَشَاءُ لَطَمَسْنَا عَلَىٰ اَعْيُنِهِمْ فَاسْتَبَقُوا الصِّرَاطَ فَاَنّٰى يُبْصِرُوْنَ.

## عینک سے نجات:

قرآنی آیات کے ذریعے جہاں دیگر بیماریوں اور مشکلوں کا علاج ہوتا ہے۔ وہاں ضعف نظر کا بھی علاج ہے۔ آیئے ہم آپ کو اس کا علاج بتاتے ہیں۔ آپ نماز کے لئے وضو کرنے کے بعد ایک مرتبہ ''سورۂ قدر'' اول و آخر تین بار درود شریف پڑھ لیں۔ اور پھر اس کلام الٰہی کا اعجاز دیکھیں۔ ان شاء اللہ آپ کی کمزور بصارت بتدریج طاقت ور ہوتی جائے گی۔ اور اگر آپ نظر کی عینک استعمال کرتے ہیں تو وہ بھی اتر جائے گی۔ اس کے ساتھ اگر مندرجہ ذیل کلمہ بھی پڑھیں تو سونے پر سہاگہ ہوگا۔

سُبْحٰنَ اللهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ. ان دعاؤں کو مستقل پڑھنے والے کی بصارت مرتے دم تک کمزور نہیں ہوگی۔



## آنکھوں میں پانی آنا:

اگر کسی کی آنکھوں میں پانی بھر آتا ہو اور لکھنے پڑھنے کے وقت اسے تنگی و مشکل پیش آتی ہو تو ایسی صورت میں اول سات مرتبہ یہ درود پاک پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ سَيِّدِ السَّاجِدِيْنَ وَسَيِّدِ الرَّاكِعِيْنَ وَسَيِّدِ الْكَامِلِيْنَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ.

اس درود پاک کو سات مرتبہ پڑھنے کے بعد ۱۰۱ مرتبہ يَا بَصِيْرُ کا ورد کرے اس کے بعد پھر سات مرتبہ مذکورہ درود شریف پڑھے۔ ہر نماز کے بعد اس عمل کو کرنے سے آنکھوں میں پانی آنا بند ہو جاتا ہے۔ اور آنکھیں صاف شفاف ہو جاتی ہیں، چند ہی دنوں کے عمل سے مطلوبہ مقصد پورا ہو جاتا ہے۔

## نکسیر پھوٹنے کا عمل:



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم انگشت شہادت سے لکھتا ہوا ناک سے سر پر لے جائے۔ تین بار

ایسا ہی کرے۔ اور لکھتے ہوئے تین مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر دم کرے۔ ان شاء اللہ خون بند ہو جائے گا۔ اور مریض کو آرام ہو جائے گا۔

## ناک میں درد:

چنبیلی کے تین پھولوں میں تین تین مرتبہ ''سورہ فاتحہ'' دم کر کے مریض کو سنگھائے، اور پھول چھت پر ایسی جگہ ڈال دے جہاں کسی کا پیر نہ پڑے، یا کنویں میں ڈال دے۔

## دانتوں کے درد کا مجرب علاج:

اگر کسی کے دانت میں درد ہو تو عامل کو چاہئے کہ باوضو ''سورۂ لہب'' سات مرتبہ پڑھ کر درد زدہ کے منہ میں دم کر دے، پھر دوبارہ پڑھ کر دم کر دے۔ پھر سہ بارہ پڑھ کر دم کر دے ،ان شاء اللہ تعالیٰ درد فوراً ختم ہو جائے گا۔ اور اگر کیڑا لگا ہوا ہے تو وہ بھی ختم ہو جائے گا۔ بشرطیکہ ہر نماز کے بعد سات سات مرتبہ عمل جاری رکھے۔ آزمودہ و مجرب ہے۔



## دانت کا ہلنا:

اگر کسی کے دانت ہلتے ہوں یا درد کرتے ہوں، یا کرم خوردہ ہوں، یا کسی دیگر وجہ سے خراب ہو گئے ہوں، یا آنکھوں کی بینائی کم ہو گئی ہو اور لکھنے پڑھنے، چلنے پھرنے میں تکلیف ہوتی ہو تو اس شخص کو چاہئے کہ تین مرتبہ دن میں بلا ناغہ پڑھے۔ ان شاء اللہ جب تک زندہ رہے گا۔ دانت مضبوط اور آنکھ روشن رہے گی۔ نہایت مجرب ہے افسوں یہ ہے:

''جو ہمیں چھوڑے اسے اللہ اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی دہائی''

## دانتوں کے جملہ امراض:

عمر سے پہلے دانتوں کا ہلنا، پائیریا، دانتوں میں کیڑا لگنا، دانتوں پر چونا جم جانا یعنی دانتوں کے جملہ امراض کے لئے'' وَالْجُرُوحُ ''نو مرتبہ پڑھ کر صبح نہار منہ ایک گلاس پانی پر دم کر کے اک گھونٹ پانی الگ کر لیں۔ باقی پانی سے اچھی طرح کلی کریں۔ کلی کرنے کے بعد الگ کیا ہوا ایک گھونٹ پانی پی لیں۔ اس کے آدھے گھنٹہ بعد تک کوئی چیز کھانا پینا منع ہے۔

### دانت یا داڑھ میں درد:

اس دانت یا داڑھ کو جس میں درد ہو چٹکی سے پکڑ کر چھوڑ دیں اور چٹکی پر اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا پڑھ کر دم کریں۔

### دانتوں میں درد ہو:

جس شخص کے دانتوں میں درد ہو تو ان مبارک آیتوں کو سات مرتبہ پڑھ کر سیاہ مرچوں پر دم کر کے دانتوں پر ملنا نہایت مفید ہے۔ آیتیں یہ ہیں۔ وَالْمُرْسَلٰتِ عُرْفًا. فَالْعٰصِفٰتِ عَصْفًا. وَّالنّٰشِرٰتِ نَشْرًا. فَالْفٰرِقٰتِ فَرْقًا. فَالْمُلْقِيٰتِ ذِكْرًا. عُذْرًا اَوْ نُذْرًا. اِنَّمَا تُوْعَدُوْنَ لَوَاقِعٌ۝

### دانت اور کان درد کے لئے دعا:

ہمیں جب چھینک آتی ہے تو ہم پڑھتے ہیں۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ. آئندہ جب آپ کو چھینک آئے تو پڑھیں۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ عَلٰی كُلِّ حَالٍ. ان شاء اللہ تعالیٰ آئندہ ساری زندگی آپ کے کان اور دانت میں درد نہیں ہوگا۔

### کان درد کا مجرب علاج:

اگر کسی شخص کے کان میں درد ہو تو سات مرتبہ آیت کریمہ کو مریض کے کان میں اور چہرہ پر دم کردے۔ ان شاء اللہ ٹھیک ہو جائے گا۔ آیت کریمہ یہ ہے۔ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ.

### کان کا درد:

يَا سَمِيْعُ ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر روئی پر دم کر کے رکھنا چاہیے۔ سات دن تک اس عمل کو کرنے سے کان کے درد یا کان میں پیدا ہوئی پھنسی کو جس کی وجہ سے تکلیف ہو، ان شاء اللہ افاقہ ہوگا۔ سات دن تک یہ عمل کرے۔ اس عمل کا کوئی خاص وقت نہیں ہے۔

### کمی سماعت کے لئے مجرب عمل:

اگر کسی کو اونچا سنائی دیتا ہو تو روغن بادام لے کر اس پر باوضو پانچ سو مرتبہ اسم اعظم يَا سَمِيْعُ پڑھ کر دم کریں۔ بسم اللہ شریف پہلی مرتبہ پڑھ کر شروع کریں۔ یہ تیل سوتے وقت

ایک ایک قطرہ کانوں میں ڈالا کریں۔ بحکم خدا ثقل سماعت کی شکایت دور ہو جائے گی۔

**بہرے پن کا علاج:**

جس آدمی کو کم سنائی دیتا ہو، اس کے کان پر ہاتھ رکھ کر یہ آیت کریمہ پڑھے اور کان پر دم کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بہرا پن ختم ہو جائے گا۔ آیت کریمہ یہ ہے۔ لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ۔ وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ.

**کان سے پیپ آنا:**

رات کو سوتے وقت نئی اور صاف روئی کے پھوئے پر اَلَّذِیْ خَلَقَ فَسَوّٰی وَالَّذِیْ قَدَّرَ فَهَدٰی ایک بار پڑھ کر پھویا پر دم کریں۔ اور متاثرہ کان میں سونے سے پہلے رکھ دیں۔ صبح نئی روئی کے پھوئے پر دم کر کے کان میں رکھ دیں۔ ۲۴ گھنٹے میں دو مرتبہ یہ عمل کریں۔ جب کان سے پیپ آنا بند ہو جائے یہ عمل ترک کر دیں۔

**کان میں شائیں شائیں ہونا:**

کان میں شائیں شائیں اور شور وغل ہونے کی صورت میں ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھیں، اور درود پاک کے بعد یہ کلمات پڑھنے سے ان شاء اللہ افاقہ ہوگا۔

ذَكَرَ اللّٰهُ بِخَيْرٍ مَّنْ ذَكَرَنِيْ.

**کند ذہن بچے کے لئے مؤثر علاج:**

اگر کسی کے بچے کا ذہن کند ہو اور کچھ یاد نہ کر سکتا ہو، تو سات روز تک روزانہ بسم اللہ شریف پانی پر دم کر کے پلانے سے ذہن تیز ہوگا۔ اور حافظہ صحیح ہو جائے گا۔

**کند ذہنی کا علاج:**

کند ذہن بچے کو ضرورت کے مطابق سات دن، گیارہ دن، یا اکیس دن صبح نہار منہ تازہ روٹی پکا کر سات مرتبہ یَااللّٰہُ لکھ کر کھلانے سے بچہ کا ذہن کھل جاتا ہے۔

## ضعف دماغ:

صبح اٹھ کر ہاتھ منہ دھونے کے بعد گیارہ مرتبہ اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ پڑھ کر ایک میٹھا بادام پر دم کر کے کھائیں۔ ان شاء اللہ آپ کا دماغ تھوڑا سے زیادہ مضبوط ہو جائے گا۔

## ترقی علم کے لئے:

ترقی علم اور کشادگی ذہن کے لئے ہر روز صبح کی نماز کے بعد اکیس روز مندرجہ ذیل آیت کریمہ پڑھنے سے ذہنی اور علمی ترقی حاصل ہو جاتی ہے۔ مجرب ہے۔ آیت کریمہ یہ ہے۔

رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ وَیَسِّرْ لِیْ اَمْرِیْ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِیْ یَفْقَهُوْا قَوْلِیْ۔

## نسیان کا عارضہ:

جو کوئی نسیان کے مرض میں مبتلا ہو۔ کوئی بھی بات زیادہ دیر تک یاد نہ رہتی ہو۔ حافظہ بہت کمزور ہو تو اس کو چاہئے کہ باوضو حالت میں تین تین مرتبہ سورۂ اخلاص، سورۂ فلق اور سورۂ ناس پڑھ کر بادام کی گری یا چنے پر دم کرے، اور مریض کو صبح کے وقت کھلائے۔ اور گیارہ یوم تک بلا ناغہ اسی طرح کرے۔ بفضل باری تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب ہوگی۔ نسیان کا عارضہ جاتا رہے گا۔ قوت حافظہ خوب مضبوط ہوگی۔ نہایت مجرب و آزمودہ عمل ہے۔

## نسیان کی زیادتی:

اگر کسی شخص کے مزاج میں نسیان زیادہ ہو گیا ہو اور وہ اپنا علاج کرنا چاہے، تو رات کو سات دانہ بادام پانی میں بھگو دے صبح سرخ پوست اتار کر ہر ایک دانہ پر سات مرتبہ اس آیت کریمہ کو پڑھ کر دم کرے پھر ان باداموں کو نہار منہ کھائے۔ اکیس دن تک یہی عمل کرے۔ ان شاء اللہ نسیان اور بھول زائل ہو کر حافظہ تیز ہو جائے گا۔ آیت شریف یہ ہے۔

حٰمٓ۔ تَنْزِیْلُ الْکِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِیْزِ الْحَکِیْمِ۔ مَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ۔ وَمَا بَیْنَهُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ وَاَجَلٍ مُّسَمًّى وَالَّذِیْنَ كَفَرُوْا عَمَّآ اُنْذِرُوْا مُعْرِضُوْنَ۔

## قرآن مجید یاد کرنے کا عمل:

سلطان الہند حضور شیخ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ ایام شباب میں حضرت خواجہ ابو یوسف چشتی کو قرآن شریف یاد نہیں رہتا تھا۔ حضرت خواجہ محمد چشتی نے خواب میں بتلایا کہ سوتے وقت سورہ فاتحہ سو مرتبہ پڑھ لیا کرو۔ اسکی برکت سے قرآن شریف یاد ہو جائے گا۔

## جو پڑھو وہ یاد ہو جائے:

بعض بزرگوں نے فرمایا کہ اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہو کہ وہ اپنا پڑھا ہوا ایک حرف بھی فراموش نہ کرے۔ تو وہ اپنا سبق پڑھنے یا کتاب کا مطالعہ شروع کرنے کے وقت ایک بار یہ دعا پڑھ لے۔ اَللّٰهُمَّ افْتَحْ عَلَيْنَا حِكْمَتَكَ وَانْشُرْ عَلَيْنَا رَحْمَتَكَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ۔

## علم میں اضافہ کے لئے:

ہر نماز کے بعد سر پر ہاتھ رکھ کر آیت الکرسی ایک مرتبہ، اور گیارہ مرتبہ یَا قَوِیُّ اول و آخر درود شریف پڑھ لیا کریں۔



## نیند کم آنا:

ایک شخص سے کسی عالم نے کہا کہ سوتے وقت یہ آیت

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ يَآ اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا۔

پڑھ لیا کرو کہ تجھے جو نیند کم آتی ہے۔ پوری آنے لگے گی۔۔

## سکون کی نیند:

جب بے خوابی کا عارضہ ہو، رات کو نیند نہ آتی ہو۔ اور بہت سخت گھبراہٹ محسوس ہوتی ہو۔ ایسی صورت میں رات میں باوضو ہو کر بستر پر لیٹ کر پہلے گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھیں پھر یہ دعا مانگیں۔ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّةِ مِنْ غَضَبِهٖ وَعِقَابِهٖ وَشَرِّ عِبَادِهٖ وَمِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِيْنِ وَاَنْ يَّحْضُرُوْنَ۔ اس دعا کے مانگنے کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھیں، اور آنکھیں بند کر لیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ سکون کی نیند آئے گی۔

## بے خوابی کی شکایت:

رات کو سوتے وقت پہلے سو مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اس کے بعد اس آیت کو بار بار پڑھیں۔ ان شاء اللہ نیند بہت اچھی آئے گی۔ اور بے خوابی کی شکایت دور ہو جائے گی۔

آیت یہ ہے۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ۔

## گھیگھا کا علاج:

گلے کے اس مرض میں شافی علاج کے لئے باوضو حالت میں فجر کی نماز کے بعد سورج نکلنے سے پہلے ایک سفید کاغذ پر یہ لکھے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَمْ اَبْرَمُوْٓا اَمْرًا فَاِنَّا مُبْرِمُوْنَ ۔ لکھنے کے بعد تعویذ کی طرح لپیٹ کر مریض کے گلے میں باندھے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مرض دور ہو جائے گا۔

## گلے کا پھولنا (گھیگھا):

یہ تعویذ گلے پر باندھ لیں۔ نیاز حضرت غوث پاک اور پیران عظام کی ضرور دلائیں۔






## خنازیر کا علاج:

خنازیر کی تعریف یہ ہے کہ گردن کے پاس مواد فاسد اکٹھا ہو جاتا ہے۔ اس دعا کو پڑھنے سے رفتہ رفتہ ختم ہو جائے گا۔ يَا رَءُوْفُ يَا رَحِيْمُ يَا رَبُّ يَا سَيِّدِيْ۔

## گلے کے ورم کے لئے:

جس شخص کے گلے پر ورم ہو جائے۔ اس کو یہ آیت بروز اتوار بوقت فجر باوضو لکھ

کردے تاکہ وہ گلے پر باندھے۔ مِنْهَا خَلَقْنٰكُمْ وَفِيْهَا نُعِيْدُكُمْ وَمِنْهَا نُخْرِجُكُمْ تَارَةً اُخْرٰى (طٰعٓ ۵۵) كٓهٰيٰعٓصٓ. حٰمٓ. عٓسٓقٓ.

گونگا پن:

جو بچہ گونگا ہوجاتا ہے اور تین چار برس کا ہوگیا ہو مگر بولتا نہ ہو، اسے اکیس روز ان آیتوں کو کاغذ پر لکھ کر پلانا خدا کے فضل وکرم سے زبان عطا کرتا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. يُسَبِّحُ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ. هُوَ الَّذِيْ بَعَثَ فِي الْاُمِّيّٖنَ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَاِنْ كَانُوْا مِنْ قَبْلُ لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ. وَّاٰخَرِيْنَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوْا بِهِمْ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ. ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ. وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ.



ٹونسلز اور کنٹھ مالا:

راکھ کا پھول (دہکتے کوئلے جب بجھتے ہیں تو ان پر راکھ جمنا شروع ہوجاتی ہے۔ اس راکھ کا کچھ حصہ سفید ہوتا ہے۔ یہی راکھ کا پھول ہے) انگشت شہادت کے پہلے پور پر لگائیں۔ ایک مرتبہ یَاوَدُوْدُ پڑھ کر اس کے اوپر دم کریں۔ اور انگلی سے متاثرہ جگہ پر کراس (x) بنائیں۔ اگر مرض پھیلا ہوا ہو تو اسی طرح نئی راکھ لے کر دوبارہ اور سہ بارہ کریں۔

کالی کھانسی:

کالی کھانسی میں حسب ذیل آیت شریفہ لکھے اور پانی میں گھول کر پلائے۔ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۝

منہ کے چھالے:

اگر کسی کے منہ کے اندر چھالے بن گئے ہوں یا چھوٹی چھوٹی پھنسیاں دانوں کی شکل میں نکل آئی ہوں تو چاہئے کہ اکتالیس مرتبہ "سورۂ اخلاص" پڑھ کر شہد پر دم کرے۔ اور مریض کو دے کہ وہ اس کو چوس کر کھائے۔ تین یوم تک روزانہ نماز فجر یا نماز عشاء کے بعد

یہ عمل کرے۔ بفضل باری تعالیٰ منہ کے چھالے ختم ہوجائیں گے۔ اوران سے ہونیوالی تکلیف بھی ختم ہوجائے گی۔

## دافع لکنت:

اگر" سورہ بنی اسرائیل" کوزعفران سے لکھ کر پانی سے دھوکر پلادیں۔ جس کی زبان میں لکنت ہو،تو بفضل خدالکنت دور ہو،اورزبان صاف ہوجائے گی۔

## چہرے کی روشنی:

چہرے کو روشن اور نورانی کرنے کے لئے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا نُوْرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۔

روزانہ بکثرت پڑھے۔اول وآخر درود شریف بھی پڑھے۔

## چہرہ خوبصورت اورپرکشش بنانے کے لئے:

کچھ چہرے ایسے ہوتے ہیں کہ نقص نہ ہونے کے باوجود جاذب نظرنہیں ہوتے۔ یہ صورت حال بعض اوقات بڑی اذیت ناک ہوتی ہے۔اگرکوئی شخص مسلسل نظرانداز ہوتا رہے،تووہ پست ہمتی اوراحساس کمتری کا شکار ہوجاتا ہے۔

فَا وَالْقَلَمِ وَذَاتُ الْکَلَامِ ۰

| ن | م |
|---|---|
| ہ | و |

| ن | م |
|---|---|
| ہ | و |

| ن | م |
|---|---|
| ہ | و |

عمدہ قسم کی سیاہ چمکدار روشنائی سے فُل اسکیپ سفید آرٹ پیپر کے اوپر خوشخط لکھ کرفریم کرالیا جائے۔اس فریم شدہ نقش کورات کوسونے سے پہلے تین چار منٹ کے فاصلہ سے دس یا پندرہ منٹ روزانہ دیکھا جائے۔ایک سومرتبہ قَالَ یٰبُشْرٰی ھٰذَا غُلٰمٌ وَاَسَرُّوْہُ بِضَاعَةً پڑھ کرایک لوٹے پانی پردم کریں۔اوراس پانی سے منہ دھوئیں۔منہ دھونے کے

بعد دونوں گال تھپ تھپائیں۔تولیہ یا کپڑے سے چہرہ خشک کئے بغیر سو جائیں۔بقیہ پانی کیاری یا گملے میں ڈالیں۔تاکہ بے حرمتی نہ ہو۔

علاج کی مدت کم سے کم چالیس روز اور زیادہ سے زیادہ ۹۰/دن ہے۔خواتین ناغہ کے دن شمار کر کے بعد میں پورے کر لیں۔

## داغ دھبے اور زخم کے نشانات:

جسم پر داغ اور دھبے چاہے وہ زخم کے ہوں، یا جلنے کے ہوں، ان سب کے لئے صبح سورج نکلنے سے پہلے اور رات کو سونے سے پیشتر بسم اللہ شریف کے بعد ایک ہزار بار یَا شَافِیُ پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کریں۔اور نشانوں پر پھیر لیں۔ساتھ ہی جب بھی پانی یا کوئی مشروب پیئیں۔گیارہ مرتبہ یَا شَافِیُ پڑھ کر اس پر دم کر لیا کریں۔

## چہرہ اور جسم پر زائد بال:

اگر عورتوں کے چہرے پر غیر ضروری بال نکل آتے ہوں، تو حسب ذیل نسخہ استعمال کریں:

ایک پاؤ کلونجی (منگریلا) پانی سے دھو کر دھوپ میں سکھا لیں۔اور کھلے منہ کی صاف شفاف نیلے رنگ کی شیشی میں بھر لیں۔اور عشاء کی نماز کے بعد سو مرتبہ فِیْ سِتَّۃِ اَیَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰی عَلَی الْعَرْشِ۔ پڑھ کر کلونجی پر دم کر دیں۔اور شیشی کا ڈھکنا بند کر دیں۔اس طرح اکیس روز تک کریں۔بائیسویں روز سے صبح نہار منہ چوتھائی چائے کا چمچہ کلونجی منہ میں ڈال کر دو تین گھونٹ پانی کے ساتھ نگل لیں۔کلونجی کھانے کے آدھے گھنٹہ بعد تک کوئی چیز کھانا پینا منع ہے۔ایک پاؤ کلونجی ختم ہونے تک یہ عمل جاری رکھا جائے۔

# بچوں کی بیماریاں اور ان کا علاج

## حفظ اطفال کا عمل:



بچوں کو ہر بلا اور آفت سے محفوظ رکھنے کے لئے اور نظر بد سے بچانے کے لئے اَعُوْذُ

بِكَلِمَاتِ اللهِ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطَانٍ هَامَّةٍ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ عَيْنٍ لاَمَّةٍ ۔ لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالدیں۔

**دیگر:** نقش معوذتین لکھ کر بچوں کے گلے میں ڈالنے سے بچے شر شیاطین، سحر جادو ،نظر بداور دیگر عوارضات سے محفوظ رہیں گے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۶۹۱ | ۳۶۸۴ | ۳۶۹۴ | ۳۶۸۹ |
| ۳۶۸۶ | ۳۶۹۷ | ۳۶۸۳ | ۳۶۹۳ |
| ۳۶۸۵ | ۳۶۹۰ | ۳۶۸۸ | ۳۶۹۵ |
| ۳۶۹۶ | ۳۶۸۱ | ۳۶۹۳ | ۳۶۸۷ |

## بچے کا بلا وجہ رونا:

اگر کوئی بچہ بلا وجہ روتا رہتا ہو، اور بڑی مشکل سے چپ ہوتا ہو، بلا وجہ تنگ کرتا رہتا ہو، ضدی ہو گیا ہو، تو چاہئے کہ باوضو حالت میں تین مرتبہ چاروں قل شریف پڑھ کر بچے کے جسم پر دم کرے۔ بفضل باری تعالیٰ بچہ بلا وجہ نہ رویا کرے گا۔

اور تنگ بھی نہ کرے گا۔ اس کے علاوہ اگر بچہ بظاہر تندرست ہوتے ہوئے روتا رہتا ہو، تو روزانہ مغرب کے بعد باوضو حالت میں تین مرتبہ سورۂ کافرون پڑھ کر بچے پر دم کیا کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بچہ کی بلا وجہ رونے کی عادت ختم ہو جائے گی۔

## نقش گریۂ طفلان:

نہایت مجرب نقش ہے۔ موم جامہ کر کے گلے میں ڈالیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۱۴ | ۱۵ | ۱ |
| ۹ | ۷ | ۶ | ۱۲ |
| ۵ | ۱۱ | ۱۰ | ۸ |
| ۱۶ | ۲ | ۳ | ۱۳ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ط | ی | ح | م |
| م | ح | ی | ط |
| ی | ط | م | ح |
| ح | م | ط | ی |

## بچے کا رونا:

بچہ اگر بہت روتا ہو یا سوتے میں ڈر کر چونک اٹھتا ہو تو حسب ذیل تعویذ لکھ کر گلے میں ڈالے مجرب ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ هٰذَا يَوْمُ لَا يَنْطِقُوْنَ. بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ. بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰى اَفْوَاهِهِمْ.

## پسلی چلنا اور نمونیہ:

چینی کی طشتری پر زعفران اور پانی سے لکھ کر ایک یا دو گھونٹ دودھ سے دھو کر تین وقت پلائیں۔ احتیاطاً دو تین روز تک پلاتے رہنا چاہیے، تاکہ نمونیہ کا اثر پوری طرح زائل ہو جائے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا حَفِيْظُ يَا حَفِيْظُ يَا حَفِيْظُ. يَا فَتَّاحُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ

يَا شَافِيْ يَا شَافِيْ يَا شَافِيْ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ.

## بچہ کی پسلی کے لئے عمل:

جس بچہ کی پسلیاں چلتی ہوں، تو چاہیے کہ ایک چاقو ایسا ہو کہ جس کا دستہ بھی لوہے کا ہو، اور چھری بھی پوری لوہے کی ہونی چاہیے۔ اس چاقو یا چھری کو بچے کے سینے سے ناف تک بار بار لاوے، اور یہ آیت شریف سات مرتبہ یا گیارہ مرتبہ پڑھے۔ اور ہر مرتبہ دم کرتا جائے۔ یہ عمل دونوں وقت تین روز تک مسلسل کیا جائے گا۔ ان شاء اللہ العزیز بہت جلد شفا ہوگی مجرب ہے۔

آیت شریف یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِيْهَا وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ.

## ڈبہ اطفال:

یہ مرض بچوں کا نمونیا ہے۔ اسکی پہچان یہ ہے کہ سانس لیتے وقت بچہ کی دونوں پسلیوں کے نیچے گڑھا سا پڑتا رہتا ہے۔ نیز بخار ہو جاتا ہے۔ اور سانس جلد جلد لینے لگتا ہے۔ یہ بڑا سخت مرض ہے۔ اس سے بے شمار بچوں کی جانیں تلف ہو جاتی ہیں۔ مجرب

علاج: ایک سرکنڈا جڑ کی طرف سے ۹/انگل لے کر اس پر یہ افسوں پڑھیں۔ جب ۷/بار پڑھ چکیں تو سرکنڈا ناپیں۔ جس قدر بڑھ گیا ہو کاٹ ڈالیں۔ اس کے بعد پھر جھاڑیں اور ناپیں، غرض جب تک بڑھتا رہتا ہے، کاٹتے رہیں۔ افسوں یہ ہے۔

''نو انگل کا سرکنڈا کاٹوں، دس انگل ہو جائے ڈبہ جھاڑوں پانی پت کو جائے۔ دہائی حضرت شاہ نور قطب عالم کی۔''

## بچوں کے سوکھے پن کا علاج:

سوکھا پن یعنی دق الاطفال جسے ''مسان'' کا نام بھی دیا جاتا ہے۔ بچوں کا ایک مخصوص قسم کا مرض ہے۔ جس کے علاج کی جانب فوری توجہ نہ دینے کے سبب اس مرض کے شکار بچے عموماً مر جاتے ہیں۔ آدھا سیر سرسوں کے تیل پر روبقبلہ ہو کر ایک ہزار بار **یَا قَهَّارُ** پڑھ کر دم کریں۔ وہ تیل صبح و شام مالش کریں۔ ان شاء اللہ بچہ موٹا تازہ ہو جائے گا۔



## سوکھا مسان کے لئے ٹوٹکہ:

اونٹ کی ہڈیوں کے برادہ کو کوئلوں پر سلگا کر بچے کو تین روز تک صبح و شام اس کی دھونی دیں۔ سوکھے پن کے لئے بہت مفید ہے۔ یہ ایسا عمل ہے جس کی اثر آفرینی صدیوں سے اس عارضہ کے لئے تریاق ثابت ہو رہی ہے۔

**دیگر**: مسان کے مریض بچے کو سات روز تک روزانہ صبح و شام دودھ پلانے کے بعد گائے، بکری یا بھینس کی جگالی کے پانی کے سات سات قطرے کر کے پلاتے رہیں۔ اس علاج کی بدولت اس مہلک مرض کے آخری درجے میں بھی جبکہ بچہ کے بچنے کی امید بہت کم ہو جاتی ہے۔ سوکھتا ہوا بچہ صحتیاب ہو جاتا ہے۔ آزمودہ و مجرب ہے۔

## چیچک کا گنڈہ:

ڈائن، سحر جادو، نظر بد، ام الصبیان اور بچوں کے چیچک کے لئے قوی الاثر ہے۔ گنڈا تیار کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ نیلا ڈورا لے کر اس پر ''سورۂ رحمٰن'' پڑھیں اور ہر فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ پر گرہ لگا کر پھونک ماریں۔ جب سورۂ رحمٰن مکمل ہو گی تو تیس گرہیں لگ

جائیں گی۔اول وآخر تین تین مرتبہ درود شریف ضرور پڑھیں۔ اور بچہ کے گلے میں باندھیں۔اس گنڈہ کی برکت سے حق تعالیٰ مریض کوشفا عطافرمائے گا۔

## چیچک سے حفاظت:

کچے نیلے سوت کی انٹی لے کر اکیس تار کا گنڈا بنائے۔اوراس پر ۹ گرہ دے کر ہر گرہ پر" سورہ فاتحہ" ایک بار پڑھ کر دم کرے،اور گلے میں ڈال دیں۔ان شاء اللہ چیچک سے محفوظ رہے گا۔

## بچہ عالم فاضل ہو جائے:

اگر کند ذہن بچہ کو سات مرتبہ لکھ کر پانی میں گھول کر پلایا جائے، یا طالب علم خود تین سو مرتبہ رات کو عشاء کے بعد روز پڑھے،تو ان شاء اللہ عالم کامل اور فاضل بے بدل ہو جائے گا۔آیت شریف یہ ہے۔ وَعَلَّمَكَ مَالَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ ۔ وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا. اگر روز یہ عمل نہ ہو سکے تو اول چاند سے سات تاریخ تک ضرور ہونا لازم ہے۔

## چشم بددور:



جو بچے ماشاء اللہ تندرست،ہنس مکھ یا ذہین ہوتے ہیں۔انکو اکثر بڑوں کی نظر لگ جاتی ہے۔گو یہ تعجب خیز ہے،لیکن مشاہدہ میں آیا ہے کہ ماں، باپ، بھائی، بہن کی بھی نظر لگ جاتی ہے۔نظر لگنے سے بچہ بے چین ہو جاتا ہے۔دودھ پینا چھوڑ دیتا ہے۔روتا ہے۔بخار بھی ہو جاتا ہے۔روز بروز چڑ چڑا اور کمزور ہوتا چلا جاتا ہے۔نظر اتارنے کے لئے بسم اللہ شریف کے بعد اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۔ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۔ پڑھ کر بچے کے منہ پر پھونک ماریں۔نظر کا اثر زائل ہو جائے گا۔

## بچے کا ڈر جانا:

جو بچہ سوتے ہوئے چونک جاتا ہو،اور ڈر کر اٹھ جاتا ہو،تو ایک سفید کاغذ پر مشک زعفران اور عرق گلاب سے اکیس مرتبہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لکھ کر بچے کے گلے میں تعویذ کی طرح ڈال دے۔اس کی برکت سے ان شاء اللہ تعالیٰ بچہ تمام آفات سے محفوظ رہے گا۔جب بھی سوئے گا سکون کی نیند سوئے گا۔اور ہرگز سوتے ہوئے نہ ڈرے گا۔مجرب وآزمودہ ہے۔

## نظر بد کالا جواب عمل:

ایک عدد بیضہ مرغ لے کر اس پر ذیل کی عبارت تحریر کریں۔ بعدہٗ بیضہ مرغ کی سیاہی خشک کر کے خشک دھنیا کی دھونی دیں۔ اور سات دفعہ سورۂ اخلاص پڑھ کر انڈے کو توڑ دیں۔ انڈے میں سے زردی اور سفیدی کی بجائے تازہ خون کے قطرے نظر آئیں گے۔ اس خون سے مریض کی پیشانی پر نشان لگا دیں۔ نظر بد کا اثر دور ہو کر مریض فوراً ٹھیک ہو جائے گا۔

عبارت یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی نَبِیِّكَ وَعَلٰی آلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ تَسْلِیْماً کَثِیْراً ثُمَّ یَنْظُرُوْنَ مِنْ اَفْشَاءِ الْعَیْنِ صُلَّتْ بِھَا عَیْنُ الشُّرُوْرِ وَالْحُسُوْدِ صَلَحَ نَوْعٌ صَلَحَ نَوْعٌ صَلَحَ نَوْعٌ صَلَحَ نَوْعٌ صَلَحَ نَوْعٌ۔

## نظر بد رفع کرنے کا عمل:

دفع نظر بد کے لئے سورۂ فاتحہ یا بسم اللہ دس مرتبہ پڑھ کر دم کرنا بیحد مجرب ہے۔

## نظر بد سے بچنے کے لئے:



نظر بد سے بچنے کے لئے ذیل کا تعویذ نہایت سریع التاثیر اور زود اثر ہے۔ زعفران اور کیوڑہ سے لکھ کر گلے میں ڈالنے سے نظر بد اثر نہیں کرے گی۔ اور اگر نظر لگ گئی ہو تو اس کا اثر زائل ہو جائے گا۔ تعویذ یہ ہے۔

۷۸۶

| رب العٰلمین | الحمد للہ | الرحمن الرحیم | بسم اللہ | بسم اللہ |
|---|---|---|---|---|
| وایاك نستعین | ایاك نعبد | یوم الدین | مالك | الرحمن الرحیم |
| علیھم | انعمت | صراط الذین | المستقیم | اھدنا الصراط |
| آمین | الضالین | ولا | علیھم | غیر المغضوب |

## دانت نکلنا:

ایک کاغذ پر یہ آیت مبارکہ لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں ڈال دیں۔ ان شاء اللہ بچوں کو جو تکالیف دانت نکلنے کے دنوں میں ہوتی ہیں ان سے بچہ محفوظ رہے گا۔ آیت شریف یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

الٓرٰ۔ تِلۡکَ اٰیٰتُ الۡکِتٰبِ الۡمُبِیۡنِ ۔

### بچوں کے دانت بے تکلف نکل آئیں:

بچوں کے دانت نکلنے کی عمرانکے لئے نہایت تکلیف دہ ہوتی ہے۔ پیٹ کی مختلف بیماریوں میں وہ مبتلا ہو جاتے ہیں۔رات رات بھر روتے اور شور مچاتے رہتے ہیں۔اس وجہ سے دوسرے لوگوں کو تکلیف ہوتی ہے۔ایسے موقع پر کسی عامل سے یہ تعویذ لکھوا کر بچے کے گلے میں ڈالدیں تا کہ اس کی تکلیف جاتی رہے۔اور دانت بے تکلف نکل آئیں۔

۷۸۶

| ھو | ع | مسح | ۲ |
|---|---|---|---|
| ط | و | ۲ | و |
| و | وط | ہس | سر |
| حد | سے | ح | ولا |

# عورتوں کی مخصوص بیماریاں اور ان کا علاج

### کثرت حیض سے حفاظت:

اگر کسی عورت کا خون جاری ہو جائے تو مندرجہ ذیل آیت کو تین پرچوں پر لکھے۔ایک پرچہ اس کے اگلے دامن میں باندھ دے۔اور ایک پچھلے دامن میں، اور ایک زیر ناف باندھ دے۔آیت مبارکہ یہ ہے۔ وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوۡلٌ قَدۡ خَلَتۡ مِنۡ قَبۡلِهِ الرُّسُلُ اَفَائِنۡ مَّاتَ اَوۡ قُتِلَ انۡقَلَبۡتُمۡ ۔

### ایام کی بے ترتیبی:

ایام کی بے ترتیبی میں اگر کمر میں درد ہو تو یہ تعویذ پشت پر اس طرح باندھیں، کہ تعویذ ریڑھ

کی ہڈی کے آخری جوڑ سے چھوتا ہے۔نلوں یا پیرو میں دکھن ہو تو یہ تعویذ ناف کے اوپر باندھیں۔
**(نوٹ)** تعویذ کو دھاگہ میں باندھا جائے۔جس کا رنگ بینگنی یا جامنی ہو۔کپڑا یا کسی قسم کی پٹی استعمال نہ کی جائے۔نہانے کی ضرورت یا رفع حاجت کے وقت بھی تعویذ جسم سے الگ نہ کریں۔تعویذ کو موم جامہ کرلیا جائے تاکہ پانی پڑنے سے تعویذ کے اوپر لکھے ہوئے نقوش خراب نہ ہوں۔
تعویذ یہ ہے۔

۷۸۶

| ح | ك | م | ط |
|---|---|---|---|
| ح | ط | ك | م |
| ح | م | ط | ك |

۱۲۳۴۵۶۷۸۹ ۰



## ایام کی زیادتی:

زرد روشنائی سے تعویذ لکھ کر گلے میں ڈالیں۔زور ہو تو صرف تین روز تک ایک ایک تعویذ یومیہ صبح نہار منہ دھو کر پی لیں۔ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ یَا عَجَائِبَ الۡخَفَا وَیَا وَرَاءَ الۡخَلۡقِ۔

## ماہواری بند ہونا:

جس عورت کی ماہواری بند ہوگئی ہو تو اس تعویذ کو لکھ کر عورت کی دائیں ران میں باندھے۔ان شاء اللہ تعالیٰ حیض جاری ہو جائے گا۔وہ تعویذ یہ ہے۔

| لا | و | ے | لا | حی | لا |
|---|---|---|---|---|---|
| س | | ی | | | ص |
| | سؔ | | ن | د | ح |

**لیکوریا اور رحم کے جملہ امراض:**

رحم کے امراض (جن میں رسولی بھی شامل ہے) کے لئے مندرجہ ذیل تعویذ گلے میں پہنائیں۔ شدت کی صورت میں ایک تعویذ روزانہ صبح نہار منہ چالیس روز تک پانی میں دھو کر پئیں یا پلائیں۔

هُوَ الْاَمْرُ هِیَ عَمَانُوِیْل بِحَقِّ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا بَارِئُ مُصَوِّرَ الْاَرْحَامِ۔

**علاج لیکوریا:**

جس عورت کو لیکوریا کا موذی مرض ہو گیا ہو۔ اور علاج و معالجہ کے باوجود وہ تندرست نہ ہوتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل اس مرض کے دفعیہ کے لئے اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔ یہ عمل مسلسل دو ماہ کرنا ہے۔ تاکہ مرض جڑ سے ختم ہو جائے۔ اس مقصد کے لئے روزانہ صبح و شام دو دو پہر ذیل کی آیت مبارکہ چالیس مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پیئے۔

رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا۔



**بانجھ پن (اولاد نہ ہونا):**

اولاد نہ ہونے کے بے شمار اسباب ہوتے ہیں۔ مثلاً یہ کہ عورت کے اندرونی نظام میں مرض واقع ہو جائے، یا مرد کے اندر اولاد کے جرثومے نہ ہوں، مگر مرد و عورت دونوں کی صحت ٹھیک ہے۔ اور استقرار حمل نہیں ہوتا تو قرآن پاک کی ان آیتوں کی برکت سے ان شاء اللہ ماں کی گود بھر جاتی ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِيْ خَلَقَ۔ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ۔ حٰمٓ۔ الٓرٰ۔ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ۔ عورت عشاء کی نماز کے بعد سو مرتبہ پڑھے، اور پانی پر دم کر کے ۹۰/ دنوں تک خود پیے اور شوہر کو بھی پلائے۔ ناغہ کے دن شمار کر کے بعد میں پورے کر لئے جائیں۔

**بانجھ عورت کا روحانی علاج:**

حضرت بابا فرید الدین مسعود گنج شکر چشتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا ارشاد ہے کہ اگر کوئی عورت اولاد سے محروم ہو تو اس کو یہ نقش کاغذ پر لکھ کر سات روز کھلایا جائے۔ اگر حکم خدا سے بیٹا پیدا نہ ہوا تو قیامت میں میرا دامن گیر ہو۔ نقش مکرم یہ ہے۔

| سوھ | صراح جمیع |
| --- | --- |
| سروسر | سرسر |

## علاج بانجھ پن:

جو عورت بانجھ ہو تو اس کے علاج کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع اور اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔ اس مقصد کے لئے ذیل کی آیت مبارکہ سفید کاغذ پر باوضو حالت میں زعفران وگلاب ومشک سے لکھ کر کسی برتن میں پانی لے کر اس کو گھول لیں، یا کسی پانی کی بوتل میں اس کو ڈال لیں۔ بانجھ عورت اس پانی کو سات مرتبہ روز پیے اور یہ عمل گیارہ روز تک بلاناغہ کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم، اللہ باری تعالیٰ کے فضل وکرم سے اس عورت کا بانجھ پن بالکل ختم ہو جائے گا۔ اور وہ عورت بہت جلد حاملہ ہو جائے گی۔

آیت مبارکہ یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّا سَنُلْقِيْ عَلَيْكَ قَوْلًا ثَقِيْلًا۔

## بانجھ عورت کے لئے سریع التاثیر دعاء:

جس عورت کو حمل نہ ٹھہرتا ہو، وہ یہ دعا نوچندی جمعرات کو لکھ کر لوبان کی دھونی دے۔ اور کچھ رقم صدقہ دے کر گلے میں پہن لے۔ دعا یہ ہے۔

هُوَ هُوَ هُوَ هُوَ هُوَ هُوَ هُوَ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ

حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ قَيُّوْمُ قَيُّوْمُ قَيُّوْمُ قَيُّوْمُ قَيُّوْمُ قَيُّوْمُ

قَيُّوْمُ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔

**دیگر:** سیدنا حضرت جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے کہ جس عورت کو حمل نہ ٹھہرتا ہو وہ ''سورۂ نون'' زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے تو حاملہ ہو جائے گی۔

دیگر: اگر کوئی شخص "سورہ مزمل شریف" پڑھ کر سفید شکر پر دم کر کے بانجھ عورت کو کھلائے۔ خداوند تعالیٰ اس کو فرزند عطا فرمائیگا۔

## بانجھ پن کے لئے:

جو عورت بانجھ ہو اولاد کی نعمت سے محروم ہو تو ایک سفید کاغذ پر عرق گلاب اور مشک سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

ا ل ل ہ ر ح م ا ن ر ح ی م لکھے۔ اس تعویذ کو پانی میں گھول کر عورت کو روزانہ پلائے۔ اس کے علاوہ اسی طرح کا ایک اور تعویذ لکھ کر عورت کو دے کہ وہ اسے اپنے گلے میں ڈالے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ عورت کا بانجھ پن ختم ہو جائے گا۔ پروردگار عالم بسم اللہ کی برکت سے اولاد کی نعمت سے سرفراز فرمائے گا۔

## بانجھ پن کا علاج:

اگر کوئی عورت بانجھ ہو۔ اولاد کی نعمت سے محروم ہو۔ کافی علاج کروا چکی ہو، مگر مراد پوری نہ ہوتی ہو تو چاہئے کہ سیاہ دھاگے کے چودہ عدد تار لے کر عورت کے سر سے پاؤں تک ناپ لے۔ اتوار کے دن باوضو حالت میں لوبان جلائے، خوشبو سلگانے کے بعد اس دھاگے پر دس گرہیں اس طرح لگائے کہ ہر گرہ لگانے سے پہلے سات مرتبہ سورہ فاتحہ اور سورۃ اخلاص پڑھ کر دم کرے۔ اس کے بعد حسب استطاعت شیرینی پر فاتحہ دلائے۔ اور لڑکوں میں تقسیم کرے۔ جب دھاگہ تیار ہو جائے تو پھر سات مرتبہ سورۃ فاتحہ اور چاروں قل شریف اس طرح پڑھ کر دم کرے کہ اول و آخر درود پاک پڑھے۔ جب عورت غسل کر لے تو تھوڑی سی مصری لے کر آدھی عورت خود کھائے اور آدھی کسی لڑکے کو دے۔ پھر یہ دھاگہ عورت اپنی کمر میں باندھ لے۔ اس کے ساتھ ہی یہ تعویذ عورت اپنے گلے میں ڈالے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۴۴ | ۴۷ | ۱ |
| ۴۶ | ۲ | ۷ | ۴۵ |
| ۳ | ۴۹ | ۴۲ | ۶ |
| ۴۳ | ۵ | ۴ | ۴۸ |

## جس شخص کو اولاد نہ ہوتی ہو:

اگر کسی کے گھر اولاد نہ ہوتی ہو، یا ہو کر مرجاتی ہو تو وہ شخص اپنی عورت کے ہر دو پستانوں پر تین سطروں میں اپنی شہادت کی انگلی سے یہ عبارت لکھے۔

''ہمارے گھر لڑکا پیدا ہوگا تو اس کا نام محمد احمد رکھیں گے''

اور یہ عربی عبارت عورت کی ناف پر ہاتھ رکھ کر سات بار پڑھے اور دم کرے۔ اور منگل سے شروع کر کے سات روز ایسا ہی کرے۔ عبارت یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ سَمَّیْتُ مَافِیْ بَطْنِ ھٰذِہِ الْمَرْأَۃِ الْحَامِلَۃِ مُحَمَّدًا اَحْمَدَ اور یہ آیت ہر روز پڑھا کرے۔ رَبِّ ھَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْکَ ذُرِّیَّۃً طَیِّبَۃً اِنَّکَ اَنْتَ سَمِیْعُ الدُّعَآءِ۔

## اولاد کے لئے بہترین عمل:

اگر کسی عورت کو حمل نہ ٹھہرتا ہو۔ تو سورۂ یوسف کو سفید کاغذ پر تحریر کرا کر اپنے گلے میں بطور تعویذ باندھے، تو اللہ تعالیٰ اسے ولد صالح عطا فرمائے گا۔

## استقرار حمل کے لئے:

یہ ایک نادر و نایاب عمل ہے۔ وہ یہ کہ ایک انار لے کر اس کے دانے نکال لے۔ ان کو سامنے رکھ کر ''سورۂ یٰسین شریف'' پڑھے اور ہر مبین پر انار کے دانوں پر دم کرتا رہے۔ پوری سورۃ پڑھنے کے بعد ایک پاؤ کشمش اور پاؤ بھر بھنے ہوئے چنے لے کر فاتحہ پڑھ کر بچوں کو تقسیم کرے۔ اور وہ انار کے دانے مرد و عورت تین دن تک صبح و شام ۷/۷ دانے روز کھائیں، تیسرے دن بعد نماز مغرب باقی دانے آدھے آدھے مرد و عورت دونوں کھالیں۔ اور تینوں رات ہم بستر ہوں ان شاء اللہ تعالیٰ حمل قرار پائے گا۔ مجرب ہے۔

## فرزند سعادتمند کے لئے:

اگر کوئی عورت اولاد کی نعمت سے محروم ہو۔ علاج کروا کر تنگ آچکی ہو، مگر اولاد نہ ہوتی ہو تو چاہئے کہ جب عورت حیض سے فارغ ہو کر غسل کرے تو اسی شام کو باوضو حالت میں سات عدد جلیبیاں منگوا کر سات مرتبہ یہ پڑھے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ بِسۡمِ اللّٰہِ السَّمِیۡعِ الۡبَصِیۡرِ لَیۡسَ کَمِثۡلِہٖ شَیۡءٌ وَھُوَ بِکُلِّ شَیۡءٍ عَلِیۡمٌ بِسۡمِ اللّٰہِ الۡخَلّٰاقِ الۡعَلِیۡمِ لَیۡسَ کَمِثۡلِہٖ شَیۡءٌ وَھُوَ الۡفَتَّاحُ الۡعَلِیۡمُ بِسۡمِ اللّٰہِ السَّمِیۡعِ الَّذِیۡ لَیۡسَ کَمِثۡلِہٖ شَیۡءٌ وَھُوَ الۡعَلِیۡمُ الۡخَبِیۡرُ ۔بِسۡمِ اللّٰہِ السَّمِیۡعِ الَّذِیۡ لَیۡسَ کَمِثۡلِہٖ شَیۡءٌ وَھُوَ الۡغَنِیُّ الۡقَدِیۡرُ ۔بِسۡمِ اللّٰہِ الۡکَرِیۡمِ الَّذِیۡ لَیۡسَ کَمِثۡلِہٖ شَیۡءٌ وَھُوَ الۡعَزِیۡزُ الۡغَفُوۡرُ ۔فَاللّٰہُ خَیۡرٌ حٰفِظًا وَّھُوَ اَرۡحَمُ الرّٰحِمِیۡنَ۔

پڑھنے کے بعد جلیبیوں پر دم کرے، اور عورت کو کھلا دے۔ پھر عورت کو کہے کہ بارگاہ الٰہی میں سجدہ ریز ہو کر اپنے مقصد کے حصول میں کامیابی کی دعا مانگے۔ اسکے بعد عورت اور اس کا خاوند دونوں مباشرت کریں۔ بفضل باری تعالیٰ ضرور اولاد کی نعمت سے سرفراز ہونگے۔ نہایت مجرب و آزمودہ ہے۔

## عورت کے پستان میں تھنیلہ:



اگر عورت کے پستان میں تھنیلہ ہو جائے۔ تو عامل کو چاہئے کہ روغن تلخ پر سات مرتبہ ''الحمد شریف'' اور اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دم کرے۔ یا راکھ پر دم کر کے دے۔ ان شاء اللہ اس کے استعمال سے متاثرہ عورت کو شفاء کلی حاصل ہوگی۔ مجرب ہے۔

## تھنیلا کا علاج:

اگر عورت کو تھنیلا ہو گیا ہو تو اس دعا کو چھنی ہوئی راکھ یا مٹی پر سات بار اس طرح پڑھیں کہ ہر بار پڑھ کر اس راکھ یا مٹی پر تھوک دیں پھر پانی سے پتلا کر کے پستان پر لیپ کریں۔ پھوڑے پھنسی پر لگانا بھی مفید ہے۔ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۔بِسۡمِ اللّٰہِ تُرۡبَۃُ اَرۡضِنَا بِرِیۡقَۃِ بَعۡضِنَا لِیُشۡفٰی سَقِیۡمُنَا بِاِذۡنِ رَبِّنَا۔

## عمل تھنیلا کے لئے:

جس عورت کی داہنی چھاتی میں درد ہو تو اپنی بائیں چھاتی میں سات بار پڑھ کر دم کرے۔ اور بائیں چھاتی میں درد ہو تو اپنی داہنی چھاتی پر دم کرے۔ اپنے گھر پر یہ عمل

کرے جہاں لفظ فلانی ہے وہاں عورت کا نام ہر دفعہ لیتا رہے عمل یہ ہے۔

[ عہدہ یہ عہدہ کہائے فلانی کا تھنیلا پانی پت جائے ] سات بار پڑھ کر دم کریں۔

## تھنیلہ :

تھنیلہ ایک ایسا مرض ہے جس کا اگر صحیح علاج نہ ہو تو کینسر کا مرض لاحق ہو سکتا ہے۔ اس سے نجات حاصل کرنے کے لئے تین مرتبہ مَافِیْ قَلْبِیْ غَیْرُ اللہِ ۔ پڑھ کر ایک بڑے پیالے میں نیم گرم پانی میں دم کریں۔ تین گھونٹ پانی پی لیں، اور باقی پانی سے متاثرہ پستان کو زیادہ سے زیادہ تین بار دھو لیں۔ ان شاء اللہ آرام ہو گا۔

## برائے ورم پستان :

اگر کسی عورت کے پستانوں پر ورم ہو جائے تو سورۂ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ بغیر بسم اللہ کے سات بار پڑھ کر دم کرے۔ (اگر عورت کا دایاں پستان ورم شدہ ہو تو اپنے بائیں پستان پر دم کرے۔ اور اگر عورت کا بایاں پستان ورم شدہ ہو تو اپنے دائیں پستان پر دم کرے )۔ ان شاء اللہ تعالیٰ آرام ہو جائے گا۔

## پستان کا ورم :

اگر کسی عورت کے پستانوں پر ورم ہو اور عورت تکلیف محسوس کرتی ہو تو دس مرتبہ سورۂ فاتحہ، دس مرتبہ سورۂ اخلاص، دس مرتبہ سورۂ فلق، دس مرتبہ سورۂ ناس پڑھ کر پانی پر دم کرے، اور عورت کو پلائے۔ عورت دن میں کئی مرتبہ یہ دم کیا ہوا پانی پیئے۔ گیارہ یوم تک روزانہ اسی طرح دم کر کے عورت کو پانی پلایا جائے۔ تو بفضل باری تعالیٰ پستانوں میں ورم کی شکایت رفع ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا اس کے علاوہ عورت کو بھی چاہئے کہ وہ بکثرت چاروں قل شریف پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرے۔

## پستان میں درد :

اگر کسی عورت کے پستانوں میں درد ہو تو اس عورت کا خاوند یا کوئی دوسری عورت پاک وصاف حالت میں باوضو ہو کر گیارہ مرتبہ یہ کلمات پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى حَبِيْبِهٖ مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمْ ۔ پڑھنے کے بعد پاک وصاف مٹی پر دم کرے، اور مریضہ سے کہے کہ وہ اس دم کی ہوئی مٹی کو پانی سے گیلی کر کے درد کی جگہ پر لیپ کرے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے درد میں افاقہ ہوگا۔ اور شفا حاصل ہوگی۔

## عرق النساء کی تعریف:

اس درد کو کہتے ہیں جو سُرین سے شروع ہو کر پاؤں تک جاتا ہے۔ یہ نہایت سخت درد ہے۔ مریض چلنے پھرنے سے عاجز ہو جاتا ہے۔ یہ درد ہڈیوں اور پٹھوں کے درمیان چلتا رہتا ہے۔ عرق النساء دراصل ایک رگ ہے جو سرین سے ٹخنہ تک طول ہو جاتی ہے۔ اور اس کا درد آدمی کو اتنا بے چین کر دیتا ہے کہ وہ سب کچھ بھول جاتا ہے اسی وجہ سے اس کو عرق النساء کہتے ہیں۔ یہ درد عورتوں کو زیادہ تر مباشرت کے وقت شروع ہوتا ہے۔

## عرق النساء کا علاج:



عرق النساء کے درد کی جگہ پر ہاتھ رکھ کر یہ دعا پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ وَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ الْعَظِيْمِ مِنْ شَرِّ كُلِّ عِرْقٍ النَّعَّارِ وَمِنْ شَرِّ حَرِّ النَّارِ ۔ انشاء اللہ شفا حاصل ہوگی۔

## دردِ زہ:

اگر کسی عورت کو دردِ زہ لاحق ہو تو اس عزیمت کو گڑ پر سات سات مرتبہ پڑھ کر تین مرتبہ دم کرے۔ اور عورت کو تھوڑا تھوڑا کھلائے۔ ان شاء اللہ بچہ بہ آسانی تولد ہوگا۔

يَا خَالِصُ يَا مُخْلِصُ يَا خَلَاصُ بِحَقِّ حَضْرَتْ خواجہ خِضَرْ عَلَيْهِ السَّلَامْ وَحَضْرَتْ اِلْيَاسْ عَلَيْهِ السَّلَامْ ۔

## دردِ زہ کا مجرب قرآنی علاج:

اگر پیدائش کے واسطے ساری کوششیں بیکار ثابت ہو جائیں تو حسب ذیل کلمات کاغذ پر تحریر کر کے حاملہ کی پیشانی پر باندھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بحکم خدا فوراً درد زائل ہوگا۔ بعد تولد فوراً کھول دیں اور دریا میں بہا دیں۔ وہ کلمات یہ ہیں۔ اسکلوك والیکوك

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔

## دردزہ کم کرنے کا عمل:

جس عورت کو دردِ زہ ہو تو پرچہ کاغذ پر یہ آیت لکھے۔ اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ. وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ. وَاَلْقَتْ مَافِیْهَا وَتَخَلَّتْ. اور اس پرچہ کو پاک کپڑے میں لپیٹے اور اس کی بائیں ران میں باندھے۔ بعد ولادت تعویذ فوراً کھول دینا چاہئے۔

## تسہیل وضع حمل:

اگر وضع حمل کے وقت کسی عورت کو تکلیف زیادہ ہو تو یہ دعا لکھے اور پانی میں گھول کر پلادے۔

اَللّٰهُمَّ خَلِّصْ فلاں بنت فلاں مِمَّا فِیْ بَطْنِهَا مِنْ وَّلَدِهَا خَلَاصَتَهٗ فِیْ عَاقِبَةٍ. اِنَّكَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ.

(**نوٹ**) فلاں بنت فلاں کی جگہ حاملہ اور اسکی ماں کا نام لکھ دے۔



## ولادت میں آسانی:

اگر عورت کے بچہ ہونے کا ماہ پورا ہو چکا ہے۔ اور درد میں مبتلا ہے۔ اور شکم سے بچہ باہر نہ ہوتا ہے تو اس نقش ذیل کو کاغذ پر تحریر کر کے حاملہ کے کمر میں باندھوائے۔ اور تاکید کر کے کہدے کہ جب شکم سے بچہ باہر ہو جائے تو فوراً تعویذ کھول دے۔ پھر کسی میٹھی چیز پر سرور کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم کے نام پاک سے فاتحہ دے کر شیرینی تقسیم کردے۔ تعویذ یہ ہے۔

۷۸۶

| نٓ | قٓ | حٰمٓ | صٓ | حٰمٓ | الٓرٰ | حٰمٓ | الٓرٰ | حٰمٓ | الٓمٓصٓ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حٰمٓ | الٓرٰ | حٰمٓ | الٓرٰ | طٰسٓمٓ | الٓرٰ | طٰهٰ | الٓمٓ | طٰمٓ | الٓمٓ |
| الٓمٓصٓ | الٓمٓ | طٰسٓمٓ | الٓمٓ | طٰسٓ | الٓمٓ | عٓسٓقٓ | الٓمٓ | كٓهٰيٰعٓصٓ | يٰسٓ |

## آسانی ولادت کے لئے:

جس عورت کو بچے کی پیدائش کے وقت تکلیف ہو اور پیدا ہونے میں مشکل ہو تو اس نقش کو لکھ کر عورت کی داہنی ران میں باندھ دیں۔ بچہ فوراً باہر آجائے گا۔ مجرب ہے۔

۷۸۶

| قل | لہ | لد | یلد |
|---|---|---|---|
| ولم | لم | ھو | یکن |
| الصمد | ولم | احد | اللہ |
| کفوا | احد | اللہ | ہو |

## حفاظت حمل کے واسطے:

مندرجہ ذیل آیت پاک سفید کاغذ پر لکھ کر حاملہ عورت کے پیٹ پر باندھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ حمل ہر بلا و تکلیف سے محفوظ رہے گا۔ کوئی نقصان نہیں ہوگا۔ نہایت ہی مجرب عمل ہے۔

لَمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ ۔ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حِفْظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ. اَللّٰهُمَّ احْفَظْ حَمَلَ هٰذِهِ الْمَرْاَةِ مِنْ جَمِيْعِ الْاٰفَاتِ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ. اٰمِيْنَ اٰمِيْنَ اٰمِيْنَ.

## ایام حمل آسانی سے گذرے:



یَاقَوِیُّ اس اسم مبارک کی خاصیت یہ ہے کہ اگر کوئی حاملہ عورت حمل کے صدمات سے کمزور ہوگئی ہو، اور حمل کی برداشت نہ ہو تو ایک سو اکیس مرتبہ وہ حاملہ روز اس مبارک نام کی تلاوت کرے۔ ان شاء المولیٰ تعالیٰ ایام حمل نہایت آسانی سے گذریں گے۔ اور طاقت وصحت قائم رہے گی۔

## حفاظت حمل کے لئے گنڈہ:

اگر حمل ساقط ہو جاتا ہو تو اکیس تار سوت لے کر کُسم رنگ ملیں اور گنڈہ بنائیں۔ حسب ذیل آیات پڑھ کر دم کریں۔ اور گرہ دیں۔ اس طرح اکیس گرہیں دیں۔ یہ گنڈہ حاملہ کی کمر میں باندھ دیں۔ اور میعاد پوری ہونے پر وضع حمل کے وقت گنڈہ اتارلیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ. اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ.

## دوران حمل خون کی شکایت:

اگر کسی عورت کو دوران حمل خون کی شکایت ہو، یا پیڑو میں درد وغیرہ کی شکایت ہو تو اس

نقش کولکھ کر صبح دو پہر شام پلائے۔ ان شاء اللہ پیڑو کا درد اور ادرار خون کی شکایت دور ہو گی۔ اور حمل کی حفاظت ہو گی۔ مجرب ہے۔

۷۸۶

| ح | ج | د |
|---|---|---|
| ا | ہ | ط |
| و | ز | ب |

یا اللہ درد دور و خون بستہ شود

## خون کی شکایت:

اگر کسی عورت کو سابقہ نقش سے خون نہ رکے اور حمل گر جانے کا خطرہ ہو تو اس نقش کو لکھ کر کمر میں باندھے۔ اور چند نقش لکھ کر صبح دو پہر شام پانی میں دھو کر پلائے۔ ان شاء اللہ خون اور درد پیڑو وغیرہ بند ہو گا۔ اور حمل محفوظ رہے گا۔ نقش یہ ہے۔



۷۸۶

| قابض | قابض | قابض | قابض |
|---|---|---|---|
| قابض | قابض | قابض | قابض |
| قابض | قابض | قابض | قابض |
| قابض | قابض | قابض | قابض |

یا قابض درد دور و خون بستہ شود

## برائے حفاظت حمل:

جن عورتوں کو دوران ایام حمل خون جاری ہو جائے تو آیۃ الکرسی ۱۱ مرتبہ اور ناد علی ۱۱ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ خون بند ہو گا۔ اور حمل سلامت و محفوظ رہے گا۔

## اسقاط حمل کے لئے:

جس عورت کے حمل ساقط ہو جاتے ہوں۔ تو جب اس کے حمل کے آثار ظاہر ہوں تو ایسی عورت خرگوش جانور کے گوشت کو نمک کے ساتھ تین یوم تک استعمال کرے تو آئندہ چل کر

ہمیشہ کے لئے اسقاط سے محفوظ رہے گی۔ اسقاط خواہ کسی قسم کا ہو اس علاج سے رفع ہو جاتا ہے۔ اسقاط حمل جیسے پریشان کن، خبیث مرض کے لئے یہ علاج بارہا تجربہ میں آچکا ہے۔

## اسقاط حمل کے لئے گنڈہ:

اگر خون جاری ہو گیا ہو تو ایک سرخ ڈورا حاملہ کی قد کے برابر یعنی پاؤں کے انگوٹھے سے سر تک ناپ کر اس پر سات مرتبہ اس اسم مبارک کو مع کلمۂ طیبہ کے دم کریں، اور ہر مرتبہ ایک گرہ دیں، اور عورت کی کمر میں باندھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ برقرار رہے گا۔ اور حمل ساقط نہ ہوگا۔ عمل یہ ہے۔

اَلصَّبُوْرُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔

## عورت کا کچا حمل گرنا:

اگر عورت کا کچا حمل گر جاتا ہو تو حسب ذیل نقش کو زعفران سے نقل کر کے عورت کے کمر میں موم جامہ کر کے یا چاندی کے تعویذ میں بھر کے باندھ دیں۔ مگر اس بات کا ہمیشہ خیال رکھیں کہ ہر جمعرات کو تاجدار مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نام سے فاتحہ نیاز دیا کریں۔ وہ نقش یہ ہے۔



۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۳۴ | ۳۱ | ۲۷ |
| ۳۲ | ۲۶ | ۲۱ | ۳۳ |
| ۲۵ | ۲۹ | ۳۶ | ۲۲ |
| ۳۵ | ۲۳ | ۲۴ | ۳۰ |

## طلسم مانع حمل:

جو عورت فراغت حیض کے بعد متواتر تین روز تک روزانہ صبح و شام گائے کے پتے کے پانی کے تین تین قطرے اپنے دونوں کانوں میں ڈالے تو وہ کبھی حاملہ نہ ہو۔ یہ ایک ایسا بے ضرر قسم کا علاج ثابت ہوا ہے جس میں ایام ماہواری باقاعدہ جاری رہتے ہیں۔ اور کسی قسم کی کوئی ایسی تکلیف نہیں ہوتی کہ جس سے مستورات کی عام جسمانی صحت پر کوئی نقصان دہ اثرات مرتب ہو سکتے ہوں۔

تاہم اس عمل کے متعلق یہ احتیاط رہے کہ اس کا ناجائز استعمال نہ کیا جائے۔ حکم شرعی کو مقدم رکھا جائے، ورنہ کسی پر ظلم کرنے کی صورت میں خود عذاب الٰہی کے سزاوار ہونگے۔ کیونکہ یہ ایک ایسا عمل ہے کہ جس کے استعمال کے بعد عورت ہمیشہ کے لئے بانجھ ہوکر رہ جاتی ہے۔

## طلسم برائے اولاد بندی:

کثرت کے ساتھ اولاد جننے والی عورت اگر حاملہ نہ ہونا چاہے تو زاج سفید یعنی پھٹکری سفید کا بریاں کیا ہوا سفوف تین ماشہ کی مقدار میں غسل حیض کے دوسرے روز سے شروع کرکے مسلسل اکیس روز تک بلاناغہ نہار پیٹ پانی کے ساتھ استعمال کرے تو وہ ایسی عقیمہ یعنی بانجھ ہوجائے گی۔ کہ کبھی عمر بھر بچہ نہ جنے۔ بلاخوف تجربہ کریں۔ کبھی خطانہیں کرتا۔

## اُمّ الصِبیان کیا ہے؟

ام الصبیان ایک نہایت ہی طاقتور اور مہیب شکل وصورت کی جن عورت ہے۔ یہ ایسی خطرناک جنیہ ہے، کہ جس چیز پر اس کی نظر بد پڑجاتی ہے۔ وہ تباہ وبرباد ہوجاتی ہے۔

حضرت سلیمان علیہ السلام نے جب اس ملعونہ کو گرفتار کرکے دربار میں حاضر کیا، تو اس نے بتایا کہ میری ہی نظر سے دنیا میں قبریں مردوں سے پُر ہوتی ہیں۔ میری ہی نظر سے لوگ بیمار ہوتے ہیں۔ چھوٹے بچے میرے ہی اثر سے سوکھ کر مرجاتے ہیں۔ بڑی عمر کے لوگ قسم قسم کے دردوں اور بیماریوں میں مبتلا ہوتے ہیں۔ فقر وافلاس میری ہی وجہ سے لوگوں پر آتا ہے۔ میری وجہ سے عورتوں کی گودیں خالی ہوجاتی ہیں۔ کوئی تاجر میری نظر کی زد میں آجاتا ہے، تو نفع کے بعد اس کو اس قدر خسارہ ہوتا ہے۔ کہ اس کی تجارت فیل ہوجاتی ہے، اور مزدور کاریگر اپنے ہنر سے حسب دلخواہ نفع نہیں اٹھاسکتے۔

حضرت سلیمان علیہ السلام نے اس ملعونہ کو جکڑ کر ساتویں زمین کے نیچے قید کرنے کا حکم دیا۔ ام الصبیان نے عرض کیا کہ میرے بارہ نام ہیں اور کچھ عہد ومواثیق ہیں جس شخص کے پاس ہونگے میں اس کے پاس نہیں جاؤنگی۔

خلاصہ یہ ہے کہ جو متبع شریعت ہونگے۔ شیطان مردود سے اللہ کی پناہ مانگیں گے۔ کسی شیخ

کامل کے دامن سے وابستہ ہونگے۔ان شاء اللہ وہ اس ملعونہ کے شر سے محفوظ و مامون رہیں گے۔

## ام صبیان کا علاج:

جس عورت کے بچے ام الصبیان کے مرض میں مرجاتے ہوں۔شروع حمل سے شروع کرے۔اور بچہ کے دودھ پینے تک برابر یہی عمل کرتا رہے۔ تین مرتبہ ہر روز بلا ناغہ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ کسی روٹی کے ٹکڑے پر لکھ کر حاملہ کو کھلائے، یا کاغذ پر لکھ کر پانی یا دوا میں گھول کر پلائے۔بفضلہٖ تعالیٰ بچہ ہر مرض سے محفوظ رہے گا۔اور اپنی طبعی عمر کو پہونچے گا۔

## ام الصبیان کا مرض:

ام صبیان کو ہندی میں جموگہ، مسان، سوکھا روگ اور مرگی کہتے ہیں۔جس شخص کے بچے ام الصبیان کے مرض میں مرجاتے ہوں تو ایک تانبہ کی تختی پر یہ نقش کندہ کرا کر بچے کے گلے میں ڈال دیا جائے۔ان شاء اللہ کبھی وہ مرض بچہ کے قریب نہ آئے گا۔ ہر مہینہ حسب حیثیت سات غریب لوگوں کو کھانا کھلایا جائے۔

نقش یہ ہے۔ يَا مُذِلَّ كُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ
يَا مُذِلُّ يَا مُذِلُّ يَا مُذِلُّ

## ام الصبیان کا عمل:

مسان کا مرض دور کرنے کے لئے اول تین مرتبہ پڑھیں۔ فَسَهِّلْ يَا اِلٰهِىْ كُلَّ صَعْبٍ بِحُرْمَةِ سَيِّدِ الْاَبْرَارِ سَهِّلْ. پھر آیت الکرسی سات مرتبہ پڑھیں۔ پھر تین مرتبہ فَسَهِّلْ يَا اِلٰهِىْ كُلَّ صَعْبٍ بِحُرْمَةِ سَيِّدِ الْاَبْرَارِ سَهِّلْ. پڑھیں پھر تین مرتبہ اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ. فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ. پڑھیں۔ پھر تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر بچے پر دم کریں اور بچے کی ماں کے گلے میں ذیل کے دونوں تعویذ لکھ کر ڈال دیں۔ان شاء اللہ تعالیٰ مسان کا مرض دفع ہوجائے گا۔دونوں تعویذ یہ ہیں۔

۷۸۶

| ۵۰۴ | ۵۰۷ | ۵۱۱ | ۴۹۷ |
|---|---|---|---|
| ۵۱۰ | ۴۹۸ | ۵۰۳ | ۵۰۸ |
| ۴۹۹ | ۵۱۳ | ۵۰۵ | ۵۰۲ |
| ۵۰۶ | ۵۰۱ | ۵۰۰ | ۵۱۲ |

۷۸۶

| یامحیی | یاکافی | یاشافی |
|---|---|---|
| یاباقی | یاناصر | یاحفیظ |
| یاقیوم | یاحفیظ | یاحی |

## عورت کے دودھ کو زیادہ کرنے کے لئے:

بچے کی تربیت میں دودھ کا اثر زیادہ ہوتا ہے۔ روایت میں ہے کہ جس عورت کا دودھ کم ہو تو یہ دعا لکھیں، اور اسے پانی سے دھو کر اس عورت کو پلائیں تو اس کا دودھ بڑھ جائے گا۔ یہ صرف عورت کی حد تک محدود نہیں بلکہ جس گائے، بھینس وغیرہ کا دودھ کم ہو تو اس دعا کو لکھ کر اسکے گلے میں ڈالیں۔ اس کا بھی دودھ بڑھ جائے گا۔ دعا یہ ہے۔ وَاِنَّ لَکُمْ فِی الْاَنْعَامِ لَعِبْرَۃً۔ نُسْقِیْکُمْ مِّمَّا فِیْ بُطُوْنِہٖ مِنْ بَیْنِ فَرْثٍ وَّدَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا سَآئِغًا لِّلشّٰرِبِیْنَ۔

## افزائش شیر زن کا عمل:

جس عورت کا دودھ کم ہو اور بچہ بھوکا رہتا ہو، تو یہ آیت مشک و زعفران سے لکھ کر آب رواں سے دھو کر اس عورت کو پلائیں۔ ان شاء اللہ حیرت انگیز کامیابی ہوگی۔ آیت یہ ہے۔

مَاشَآءَ اللّٰہُ لَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ اِنْ تَرَنِ اَنَا اَقَلَّ مِنْکَ مَالًا وَّوَلَدًا۔

**دیگر:** جس عورت کا دودھ کم ہو تو "سورہ عصر" لکھ کر عورت کے گلے میں ڈال دیں، دودھ زیادہ ہو جائے گا۔

## دودھ میں اضافہ کے لئے:

اگر کسی عورت کا دودھ کم ہو گیا ہو تو نو دفعہ یَامَتِیْنُ لکھ کر تعویذ کو گھول کر پلا دیا جائے۔ ان شاء اللہ دودھ زیادہ ہوگا۔ گیارہ روز برابر اس عمل کو کیا جائے۔

### دودھ کم ہونا:

جس عورت یا جانور کا دودھ کم ہو تو اس آیت مبارکہ کو سات مرتبہ نمک لاہوری پر پڑھ کر دم کر دیں اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف بھی پڑھ لیں۔ اور اس عورت یا جانور کو غذا میں کھلائیں دودھ اس قدر زیادہ ہوگا کہ بچے شکم سیر ہو جائیں گے۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ مَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِيْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ ۔ وَاللّٰهُ يُضٰعِفُ لِمَنْ يَّشَآءُ ۔ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۔

### پیٹ میں بچہ مر جائے:

جس عورت کے پیٹ میں بچہ مر جائے تو کسی اونچی جگہ پر عورت کو بٹھائے اور نیچے اس کے سانپ کی کینچلی جلائے۔ ان شاء اللہ بچہ باہر آ جائے گا۔

دیگر: جس عورت کے پیٹ میں بچہ مر گیا ہو تو یہ تعویذ لکھ کر اور دھو کر پلائے۔ خدا کے فضل سے جلد باہر آ جائے گا۔

ح ح ح غ غ د د ك ر د ط

۱۵۲ که ا که ك و و

### لڑکا پیدا ہونے کے لئے:

اگر کسی عورت کو صرف لڑکیاں پیدا ہوتی ہوں، اور لڑکا پیدا نہ ہوتا ہو، تو "سورہ والعصر" بعد نماز فجر مشک و زعفران سے لکھ کر موم جامہ کر کے عورت کے کمر میں باندھ دے۔ ان شاء اللہ المولیٰ حکم رب سے لڑکا پیدا ہوگا۔ بہتر یہ ہے کہ سورہ عصر شریف کا عدد نکال کر نقش پُر کر کے دے، جو یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۵۸۱ | ۱۵۷۶ | ۱۵۸۳ |
|---|---|---|
| ۱۵۸۲ | ۱۵۸۰ | ۱۵۷۸ |
| ۱۵۷۷ | ۱۵۸۴ | ۱۵۷۹ |

اور ساتھ میں یہ نقش شریف بھی باندھے۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸٦

| ١ | ٨ | ٣ | ٨ |
|---|---|---|---|
| ۵ | ٦ | ٣ | ٦ |
| ۷ | ء | ۵ | ء |

**اولاد نرینہ کے لئے:**

ایک شخص امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس آیا اور کہا میری آٹھ لڑکیاں ہیں۔ لڑکا کوئی نہیں، تو انھوں نے کہا کہ جب مقاربت کا ارادہ ہو تو عورت کی دائیں طرف ہاتھ رکھ کر سات بار "سورہ قدر" پڑھ جب حمل ہو جائے تو پھر اسی طرح کر ان شاء اللہ فرزند عطا ہوگا۔ وہ شخص کہتا ہے کہ میں نے اسی طرح کیا۔ یکے بعد دیگرے کئی فرزند پیدا ہوئے۔



**بیٹا کی ولادت کے لئے:**

جس شخص کو بیٹا نہ ہوتا ہو اور اسے اس کی تمنا ہو تو رمضان المبارک کے پہلے جمعہ کو جمعہ کی نماز کے بعد یَاوَاحِدُ کو ایک سو ایک مرتبہ کاغذ پر لکھے۔ پھر اس کو بطور تعویذ اپنے داہنے بازو پر باندھے۔ ان شاء اللہ المولیٰ تعالیٰ اسی سال فرزند صالح پیدا ہوگا۔ نہایت مجرب عمل ہے۔

**سینہ کا سپاٹ ہونا:**

سینہ کا صحیح ابھار خواتین کے حسن کا ایک لازمی حصہ ہے۔ غذا اور بچوں کی نشوونما کا فطری عمل بھی اسی پر قائم ہے۔ سینہ کا گداز پن مرد و زن میں امتیاز کا سبب بھی ہے۔ جو عورتیں اس حسن سے محروم ہوتی ہیں، وہ مردوں کے لئے جاذب نظر نہیں رہتیں۔ اس کمی کو دور کرنے کے لئے سورہ" وَالتِّیْنِ " کی پہلی آیت وَالتِّیْنِ وَالزَّیْتُوْنِ ۔ رات کو سونے سے پہلے سو بار پڑھیں، سینہ پر دم کریں اور بات کئے بغیر سو جائیں۔ ۹۰ر دن کے اس عمل سے سینہ گداز اور خوبصورت ہو جاتا ہے۔ عمل کے ساتھ ساتھ تین ماہ تک روزانہ ایک چھٹانک پنیر بھی استعمال کیا جائے۔

# مردوں کی مخصوص بیماریاں اوران کاعلاج

## احتلام بند کرنے کا عمل:

حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے منقول ہے کہ جس شخص کو احتلام بہت ہوتا ہو،تو اس دعا کو سوتے وقت پڑھے۔اور اگر پڑھنا نہ جانتا ہو تو نقل کر کے کمر میں باندھے۔آزمودہ ہے۔وہ دعا یہ ہے۔اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْاِحْتِلَامِ وَمِنْ سُوْءِ الْاِحْتِلَامِ فِی الْیَقْظَةِ وَالْمَنَامِ۔

## دافع احتلام:

اگر کسی شخص کو بہت زیادہ احتلام ہوتا ہو،تو سوتے وقت سینہ کے بالائی حصہ پر شہادت کی انگلی سے ''یاعلی'' اور سینے کے نیچے حصہ پر''یاعمر''اس طرح لکھے کے میم کی گولائی ناف کی گولائی کو گھیر لے،انشاءاللہ تعالیٰ ہرگز احتلام نہ ہوگا۔



دیگر: اس مرض میں اگر مریض سوتے وقت سورۃ وَالسَّمَآءِ پڑھ لیا کرے،تو احتلام سے محفوظ رہے۔

## نقش دفع احتلام:

احتلام کا مرض روکنے کے لئے یہ تعویذ کمر یا بازو میں باندھے۔ان شاء اللہ محتلم نہیں ہوگا۔تعویذ یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۸۳۷۳ | ۱۸۳۸۷ | ۱۸۳۸۴ | ۱۸۳۸۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۸۳۸۵ | ۱۸۳۸۰ | ۱۸۳۷۴ | ۱۸۳۸۶ |
| ۱۸۳۷۹ | ۱۸۳۸۲ | ۱۸۳۸۹ | ۱۸۳۷۵ |
| ۱۸۳۸۸ | ۱۸۳۷۶ | ۱۸۳۷۸ | ۱۸۳۸۳ |

دیگر: اگر سوتے وقت انسان اپنے دائیں ران پر''آدم''اور بائیں ران پر''حوا''

لکھ لیا کرے، تو کبھی احتلام نہ ہو۔

**احتلام کے لئے:**

اگر کسی کو کثرت سے احتلام ہوتا ہو، خواب میں شیطان آکر تنگ کرتا ہو، خواب میں برے خیالات آتے ہوں۔ اس مشکل کی وجہ سے سخت پریشان ہوتو اسے چاہئے کہ وہ رات کو سونے سے پہلے وضو کرے۔ اور اپنے سینہ پر ہاتھ رکھ کر تین بار آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنے سینہ پر دم کرے۔ اور قبلہ رخ چہرہ کر کے سو جائے ان شاء اللہ سوتے ہوئے خواب میں شیطان کے وار سے محفوظ رہے گا۔ اور کثرت احتلام کی شکایت بھی دور ہو جائے گی۔

**احتلام کا علاج:**

جس شخص کو بدخوابی کی وجہ سے احتلام ہو جاتا ہو یا خوف پیدا کرنے والے خواب آتے ہوں۔ تو اسے چاہئے کہ سونے سے پہلے ایک سو مرتبہ ۴۰ روز تک یَا مُتَکَبِّرُ پڑھ کر سوئے۔ ان شاء اللہ بدخوابی نہ ہوگی۔ اور نہ کبھی خواب میں ڈرے گا۔



**بیضہ میں درد ہو:**

جس شخص کے بیضہ میں درد ہو۔ اس آیت شریف کو ۷۰ بار پڑھ کر روغن کنجد پر دم کر کے مقام درد پر تین روز تک طلا کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ صحت ہوگی۔ آیت کریمہ یہ ہے۔

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ۔ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا۔**

**تکلیف مثانہ:**

مثانہ میں کسی بھی قسم کی تکلیف کے ازالہ کے لئے باوضو حالت میں "سورہ مزمل شریف" ایک مرتبہ، اول و آخر گیارہ مرتبہ "درود تنجینا" پڑھ کر پانی کی بوتل پر دم کر کے رکھ لیں اور دن میں وقفہ وقفہ سے دو دو گھونٹ پانی استعمال کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل سے مثانہ کی تکلیف رفع ہو جائے گی۔ چند یوم کے مسلسل عمل سے پیشاب کی جملہ تکالیف کا ازالہ ہو جاتا ہے۔

## نقش برائے سنگ مثانہ وگردہ:

چند روز میں پتھری پیشاب کے ساتھ مکمل مکمل کر ان شاء اللہ المولیٰ نکل جائے گی۔ اور شفا مل جائے گی۔ چاندی کی پلیٹ کے ایک طرف ایک نقش اور دوسری طرف دوسرا نقش روزانہ دھو کر پلائیں۔

۷۸۶

| ۶۶۱ | ۶۶۴ | ۶۶۷ | ۶۵۴ |
|---|---|---|---|
| ۶۶۶ | ۶۵۵ | ۶۶۰ | ۶۶۵ |
| ۶۵۶ | ۶۶۹ | ۶۶۲ | ۶۵۹ |
| ۶۶۳ | ۶۵۸ | ۶۵۷ | ۶۶۸ |

۷۸۶

| | ۱ | |
|---|---|---|
| ۴ | ۱۰ | ۶ |
| | ۹ | |



دیگر: جس کسی کو سنگ مثانہ وگردہ کی شکایت ہو، تو اس کے لئے لازم ہے کہ وہ ذیل کے نقش کو باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر بعد نماز فجر طلوع آفتاب سے پہلے پہلے سفید کاغذ پر زعفران وگلاب ومشک سے لکھے۔ اور اس پر خوشبو لگا کر "درود شفا" ایک سو ایک بار اور "سورہ مزمل شریف" اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کرلے۔ اور اس کو موم جامہ کر کے گلے میں پہن لے۔ اور اسی نقش کو روزانہ چینی کی پلیٹ پر زعفران وگلاب ومشک سے لکھ کر تازہ پانی سے دھو کر دن میں تین مرتبہ یا پانی پر درود پاک شفا تین مرتبہ پڑھ کر دم کر کے پی لیا کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم گیارہ یوم کے اندر سنگ مثانہ وگردہ ریزہ ریزہ ہو کر پیشاب کے راستے سے خارج ہو جائے گا۔ اور اس تکلیف سے نجات بفضل باری تعالیٰ مل جائے گی۔ مجرب اور مفید ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۵۴ | ۶۶۷ | ۶۶۴ | ۶۶۱ |
| ۶۶۵ | ۶۶۰ | ۶۵۵ | ۶۶۶ |
| ۶۵۹ | ۶۶۲ | ۶۶۹ | ۶۵۶ |
| ۶۶۸ | ۶۵۷ | ۶۵۸ | ۶۶۳ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۱۰۹ | ۱۷۱۲۲ | ۱۷۱۱۹ | ۱۷۱۱۶ |
| ۱۷۱۲۰ | ۱۷۱۱۵ | ۱۷۱۱۰ | ۱۷۱۲۱ |
| ۱۷۱۱۴ | ۱۷۱۱۷ | ۱۷۱۲۴ | ۱۷۱۱۱ |
| ۱۷۱۲۳ | ۱۷۱۱۲ | ۱۷۱۱۳ | ۱۷۱۱۸ |

## سوزاک سے شفا کا عمل:

اگر کسی کو سوزاک ہو جائے "سورہ مزمل شریف" چینی کی نئی پلیٹ پر مشک وزعفران سے لکھے۔ اور دھو کر مریض کو پلائے۔ کم سے کم ایک ہفتہ یہی عمل کرے۔ روزانہ ایک مرتبہ سورہ مزمل شریف کا دم بھی صبح وشام اپنے اوپر کیا کرے۔ ہو سکے تو زعفران وگلاب ومشک سے سورہ مزمل شریف لکھ کر یا اس کا نقش بنا کر گلے میں ڈالیں۔ بحکم خدا مرض سے نجات حاصل ہوگی۔

## سوزاک، آتشک:

سوزاک یا آتشک کے مریض جب بھی پانی پییں، یہ عمل پڑھ کر پانی پر دم کرلیں۔ ان شاء اللہ مرض کا خاتمہ ہو جائیگا۔

يَاحَفِيْظُ يَاحَفِيْظُ يَاحَفِيْظُ

يَاوَدُوْدُ يَاوَدُوْدُ يَاوَدُوْدُ

يَابَدِيْعُ يَابَدِيْعُ يَابَدِيْعُ

يَابَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ يَابَدِيْعُ

## آتشک کا علاج:

اگر کوئی شخص آتشک کے مرض میں مبتلا ہو تو اسے چاہئے کہ وہ دن میں سات مرتبہ یہ عمل

کرے۔ ایک سو ایک مرتبہ "یَا مَجِیْدُ" کا ورد کرے۔ اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ جلد ہی مرض سے چھٹکارا حاصل ہو جائے گا۔

## قدرت جماع:

حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے ذکر کیا گیا کہ فلاں شخص نے نکاح کیا، مگر عورت پر قادر نہیں ہوا۔ آپ نے دو انڈے جوش دیا ہوا منگائے۔ اور چھلکا اتار کر ایک پر یہ آیت لکھی وَالسَّمَآءَ بَنَيْنٰهَا بِاَيْدٍ وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ اور مرد کو کھانے کے لئے دیا اور دوسرے پر یہ آیت لکھی۔ وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰهَا فَنِعْمَ الْمٰهِدُوْنَ۔ اور وہ عورت کو کھانے کے لئے دیدیا، اور کہا کہ اب مطلب حاصل کرو۔ چناں چہ وہ کامیاب ہوا۔

## مردانہ کمزوری کا علاج:

جس شخص کی مردانہ قوت کمزور ہوگئی ہو، اسے چاہئے کہ روزانہ گیارہ باداموں کی گریاں لے اور ہر گری پر ایک سو مرتبہ یَا قَوِیُّ پڑھ کر دم کرے۔ اس کے بعد انھیں کھالے۔ اس طرح چالیس دن تک یہ عمل کرے۔ ان شاء اللہ اس کے جسم کی طاقت بحال ہو جائے گی۔ اور جو خوراک وہ کھائے گا۔ وہ جسم کے لئے بہت مفید ثابت ہوگی۔ اور مردانہ کمزوری ختم ہو جائے گی۔

## نامردی کے لئے:

ہر روز نماز فجر کے بعد چینی کی پلیٹ پر مشک و زعفران سے "آیۃ الکرسی" لکھے۔ اور بکری کے خالص دودھ سے دھو کر مریض کو پلائے۔ چالیس یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ قوت باہ مضبوط ہوگی۔ نامردی کی شکایت رفع ہو جائے گی۔ بفضل باری تعالیٰ پھر کبھی یہ عارضہ لاحق نہ ہوگا۔

## امساک پیدا کرنے کا مجرب عمل:

اگر وظیفۂ زوجیت کی ادائیگی میں آپ کو تھوڑا بہت وقت لگتا ہو اور اس قلیل مدت کو آپ طویل مدت میں تبدیل کرنا چاہتے ہوں۔ تو مندرجہ ذیل نقش آزمودہ اور بارہا کا مجرب ہے۔ استعمال میں لائیں۔ چاہئے کہ اس نقش کو مشک و زعفران سے ہرن کی کھال پر جمعرات کی صبح

کو ساعت مشتری میں لکھ کر رکھ لیں ۔ بروقت مجامعت نقش مذکور کو کمر میں باندھ لیں ، نقش پشت پر رہے جب تک یہ نقش کمر پر رہے گا ہرگز انزال نہ ہوگا ۔ جب منزل ہونا چاہیں ۔ نقش کو الگ کر دیں انزال ہوگا ۔ نہایت مجرب ہے ۔

۷۸۶

| ۱۲ | ۳۵ | ۳۸ | ۵ |
|---|---|---|---|
| ۳۷ | ۶ | ۱۱ | ۳۶ |
| ۷ | ۴۰ | ۳۳ | ۱۰ |
| ۳۴ | ۵۰ | ۸ | ۳۹ |

برائے تلذذ و منع انزال :

اس تعویذ کو کمر میں باندھ کر مجامعت کرے ۔ انزال نہ ہوگا ۔

۷۸۶

| و | و | سرح | ح |
|---|---|---|---|
| له | ۴ | د | و |
| له | دن | ی | م |
| و | لط | س | ح |



نامردی کا علاج :

جو کوئی نامردی کا شکار ہو اور قوت باہ انتہائی پتلی اور ریلی ہو اور عورت کے آگے شرمسار ہوتا ہو تو اس کے لئے لازم ہے کہ وہ ہر روز بعد نماز عشاء باوضو حالت میں آیت مبارکہ اِنَّ لَكَ فِي النَّهَارِ سَبْحًا طَوِيلًا ۔ ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر اپنے او پر دم کرے اور اس کا پانی بنالے اور چوبیس گھنٹوں میں تھوڑا تھوڑا کر کے اس پانی کو استعمال کرے ۔ چالیس یوم تک بلاناغہ استعمال کرنے سے ان شاء اللہ تعالیٰ اس موذی مرض سے ہمیشہ کے لئے نجات مل جائے گی ۔ اور قوت باہ میں گاڑھا پن اور عجیب تاثیر والی قوت پیدا ہو جائے گی ۔

نیز ذیل کا نقش بھی زعفران گلاب و مشک سے سفید کاغذ پر بنا کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے ۔ نقش یہ ہے ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| فِی النَّھَارِ | لَکَ | اِنَّ |
|---|---|---|
| سَبْحًا | فِی النَّھَارِ | لَکَ |
| طَوِیْلًا | سَبْحًا | فِی النَّھَارِ |

## قوت باہ کے لئے:

اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ہر روز نماز فجر کے بعد سورہ فاتحہ کی یہ آیت مبارکہ تین سو مرتبہ پڑھیں۔ یہ عمل ایک سو بیس دن تک جاری رکھیں۔ ان شاء اللہ نامردی کا خاتمہ ہو جائیگا۔

## برائے سیلان منی:

اس دعا کو سات مرتبہ خالص شہد یا شربت یا پانی پر دم کر کے صبح و شام پیے۔ ان شاء اللہ صحت یاب ہوگا۔ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ زُیِّنَ لِلنَّاسِ حُبُّ الشَّھَوٰتِ مِنَ النِّسَآءِ وَالْبَنِیْنَ وَالْقَنَاطِیْرِ الْمُقَنْطَرَةِ مِنَ الذَّھَبِ وَالْفِضَّةِ وَالْخَیْلِ الْمُسَوَّمَةِ وَالْاَنْعَامِ وَالْحَرْثِ۔ ذٰلِكَ مَتَاعُ الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا وَاللّٰہُ عِنْدَہٗ حُسْنُ الْمَاٰبِ۔



## پیشاب رک جانا:

اگر کسی شخص کا پیشاب بند ہو گیا ہو تو یہ آیت کاغذ پر لکھ کر مریض کے مثانہ پر باندھیں۔ اور ایک دھو کر پلائیں۔

وَاِذِ اسْتَسْقٰی مُوْسٰی لِقَوْمِہٖ فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ۔ فَانْفَجَرَتْ مِنْہُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَیْنًا۔"

## پیشاب بند ہونا:

ابن الکلبی نے لکھا ہے کہ کسی شخص کا پیشاب بند ہو گیا۔ تو ایک فاضل نے یہ آیت لکھ کر باندھ دی۔ اس کو شفا ہو گئی۔ فَفَتَحْنَآ اَبْوَابَ السَّمَآءِ بِمَآءٍ مُّنْھَمِرٍ۔ وَّفَجَّرْنَا الْاَرْضَ

عُیُوْنًا فَالْتَقَی الْمَآءُ عَلٰٓی اَمْرٍ قَدْ قُدِرَ۔

## پیشاب کھولنے کا عجیب عمل:

اگر کسی شخص کا پیشاب بند ہوگیا ہو۔ تو یہ آیت مشک وزعفران سے لکھ کر مریض کو پلائیں۔ ان شاء اللہ پیشاب کھل جائے گا۔ آیت شریفہ یہ ہے۔ وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا یَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْھٰرُ۔ وَاِنَّ مِنْھَا لَمَا یَشَّقَّقُ فَیَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ وَاِنَّ مِنْھَا لَمَا یَھْبِطُ مِنْ خَشْیَةِ اللّٰهِ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ۔

## پیشاب کی تکلیف:

اگر کسی شخص کو یہ عارضہ لاحق ہوجائے کہ پیشاب کرنے میں رکاوٹ پیدا ہوجائے، پیشاب بند ہوجائے یا پیشاب رک رک کر آتا ہو اور تکلیف محسوس ہوتی ہو تو ایسی صورت میں باوضو حالت میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا یہ نقش لکھے۔



۷۸۶

| الرحیم | الرحمٰن | اللہ | بسم |
|---|---|---|---|
| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم |
| الرحمٰن | الرحیم | بسم | اللہ |
| اللہ | بسم | الرحیم | الرحمن |

## پیشاب بار بار آنا:

اگر کسی شخص کو پیشاب بار بار آئے تو رات کے وقت خلوت میں بیٹھ کر سو مرتبہ یا ایل یا ایلیاہ یا اللہ پڑھیں۔ اور پیٹ پر پھونک ماردیں۔ تین ماہ تک یہ عمل برقرار رکھیں۔ ان شاء اللہ اس سے نجات حاصل ہوجائے گی۔

## پیشاب میں شکر آنا:

اگر کسی شخص کے پیشاب میں شکر آئے یا سوتے میں پیشاب کردے یا مثانہ کی کمزوری

ہوتو مندرجہ ذیل نقش کھانے والے زرد رنگ سے کسی مومی کاغذ پر لکھ کر [illegible] ڈالیں۔ اور پلیٹوں پر لکھ کر صبح دوپہر شام ایک ایک پلیٹ پانی سے دھو کر پی لیں یا کوئی دوسرے صاحب سے لکھوا کر پلائیں۔ ان شاء اللہ افاقہ ہوگا۔

۷۸۶

| ع | ص | م | ح |
|---|---|---|---|
| ء | ا | ر | ق |
| ا | ک | ل | ت |
| ل | ت | ا | ی |

## اغلام بازی کی لعنت سے نجات:

اغلام بازی وہ شیطانی بدفعلی ہے۔ جس سے قہار وجبار کا غضب جوش میں آجاتا ہے۔ اور فاعل ومفعول دونوں سنگسار کردیئے جاتے ہیں۔ اگر کوئی مسلمان اس بدفعلی کا شکار ہورہا ہو تو اسے چاہئے کہ مندرجہ ذیل دونوں دعاؤں کو ملا کر ایک ہزار آٹھ سو انیس مرتبہ روزانہ پڑھے۔ باذنہٖ تعالیٰ چالیس دنوں کے اندر اندر وہ اور اس کے اہل خانہ اس مہلک بیماری سے نجات پاجائیں گے۔ آیات مبارکہ یہ ہیں۔

رَبِّ نَجِّنِیْ وَاَھْلِیْ مِمَّا یَعْمَلُوْنَ. رَبِّ انْصُرْنِیْ عَلَی الْقَوْمِ الْمُفْسِدِیْنَ.

یہ نقش بھی اس ہلاکت خیز بدفعلی سے بچاتا ہے۔

۷۸۶

| ۴۵۴ | ۴۵۷ | ۴۶۱ | ۴۴۷ |
|---|---|---|---|
| ۴۶۰ | ۴۴۸ | ۴۵۳ | ۴۵۸ |
| ۴۴۹ | ۴۶۳ | ۴۵۵ | ۴۵۲ |
| ۴۵۶ | ۴۵۱ | ۴۵۰ | ۴۶۲ |

# حادثات، خواہشات، معاملات، مشکلات

## [ حادثات ]

### حادثات سے محفوظ رہنے کا عمل:

حادثات سے محفوظ رہنے کے لئے اسم پاک یَاحَفِیْظُ کا ورد بہت موثر ہے۔ اسلئے جب بھی بس، ریل، کار، جہاز، یا بحری جہاز میں جائیں، تو اس اسم کو پڑھتے جائیں۔ ان شاء اللہ بحفاظت منزل مقصود پر پہونچیں گے۔ خاص کر ڈرائیور حضرات کو چاہئے کہ ڈرائیونگ کرتے ہوئے یہ اسم پڑھتے رہنا چاہئے۔ اللہ تعالیٰ انھیں حفاظت میں رکھے گا۔ ایک بزرگ کا قول ہے کہ اگر کوئی بحری جہاز پھٹنے کے بعد کسی تختے پر بیٹھا ہو تو ان شاء اللہ بحفاظت کنارے پر لگے گا۔

دیگر: وَمَنْ يَّتَّقِ اللهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجاً. وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ. وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ. اِنَّ اللهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ. قَدْ جَعَلَ اللهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا. کا وظیفہ پڑھنے سے انسان ہر قسم کی بلاؤں اور ہلاکتوں سے محفوظ رہتا ہے۔ اگر کوئی شخص ہلاکت کے قریب بھی پہونچ گیا ہو، اور اس وظیفہ کو پڑھ لے۔ تو تمام بلائیں اور ہلاکتیں ٹل جائیں گی۔

### اکسیڈنٹ سے بچنے کے لئے:

اگر کوئی شخص کسی کام یا ضرورت کے سلسلے میں گھر سے نکلتے وقت راستے میں آیۃ الکرسی پڑھے گا۔ تو ہر طرف سے ستر ہزار فرشتے اللہ تعالیٰ کے حکم سے انکی حفاظت کریں گے۔ اور ان پر کسی قسم کی ناگہانی مصیبت نہیں آنے دیں گے۔ اور وہ شخص بخیر و عافیت اپنی منزل تک پہونچ جائے گا۔

### بلائے ناگہانی سے محفوظ رہنے کے لئے:

کچھ آفات ایسی ہوتی ہیں۔ کہ جو انسان کے وہم وگمان میں بھی نہیں ہوتی ہیں۔ اور وہ حملہ آور ہو کر بے حد پریشان کر دیتی ہیں۔ جن کی وجہ سے وہ بے بس ہو جاتا ہے۔ جو مشکل

اچانک سر پر آپڑتی ہے۔ اس سے نبرد آزما ہونا بے حد کٹھن ہے۔ مندرجہ ذیل دعا صبح وشام تین تین بار پڑھیں۔ اور اول وآخر تین تین بار درود پاک بھی پڑھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ کسی طرح کی بھی ناگہانی آفت آپ پر نازل نہیں ہوگی۔ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔

## ناگہانی مصیبتوں سے حفاظت:

اسی طرح کچھ ناگہانی آفتیں یا مصیبتیں ایسی ہوتی ہیں کہ وہ انسان پر اچانک حملہ آور ہوجاتی ہیں۔ اور اسے اس طرح اپنے شکنجے میں جکڑ لیتی ہیں کہ وہ بے بس و بے یار و مددگار ہوجاتا ہے۔ ایسی حالت میں مندرجہ ذیل درود پاک بے حد مؤثر اور تیر بہدف ہے۔ روزانہ کسی بھی وقت وضو کر کے روضۂ رسول مبارک صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منہ کر کے کھڑے ہوکر ۲۰ رمرتبہ مندرجہ ذیل درود پاک پڑھیں۔ اور دل میں اپنی مشکل، آفت یا بیماری کا تصور کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ہر طرح کا سکون واطمینان نصیب ہوگا۔ اور دلی مرادیں پوری ہوجائیں گی۔ درود پاک مندرجہ ذیل ہیں۔

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاحَبِیْبَ اللّٰہِ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَانَبِیَّ اللّٰہِ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَءُوْفَ الرَّحِیْمِ۔

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَحْمَۃً لِّلْعَالَمِیْنَ۔

## اغوا ہوجانے پر:

اگر کسی کو اغوا کر کے قید میں ڈال دیا گیا ہو تو وہ قید کی حالت میں اکتالیس مرتبہ "آیۃ الکرسی" پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ ہر روز اسی طرح کرے۔ تین دن تک یا سات دن تک، حتیٰ کہ اکیس یوم کے اندر اندر اغوا کرنیوالوں کے ہاتھوں سے بچ کر نکل جائے گا۔ اللہ تعالیٰ "آیۃ

الکرسی'' کی برکت سے قید سے نجات دلا دے گا۔ اور بحفاظت کسی مالی وجانی نقصان کے اپنے گھر پہونچ جائے گا۔ اگر کسی کا کوئی عزیز یا دوست اغوا ہو گیا ہو تو اس کی طرف سے وہ بھی یا اس کے گھر کے افراد اسی طرح ہر روز باوضو حالت میں اکتالیس مرتبہ'' آیۃ الکرسی'' پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے مدد مانگیں، تو ان کا عزیز بہت جلد قید سے چھٹ کر بحفاظت گھر واپس آجائے گا۔

## چور کا پیٹ پھولنا:

اگر کسی کا سامان چوری ہو گیا ہو۔ اور چور کے بارے میں کچھ معلوم نہ ہوتا ہو، تو چاہئے کہ ایک خالی مَشک لے کر باوضو حالت میں اس پر'' آیۃ الکرسی'' لکھے۔ اور سات انبیاء کرام علیہم السلام کے نام یعنی نوح، لوط، صالح، ابراہیم، موسیٰ، عیسیٰ، محمد صَلٰوتُ اللهِ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ لکھے۔ اس کے بعد الگ الگ ایک ایک نام کے ساتھ ایک ایک مرتبہ زبانی'' آیۃ الکرسی'' پڑھ کر مشک میں پھونک دیے۔ اور ہر مرتبہ'' آیۃ الکرسی'' پڑھنے کے بعد یہ دعا مانگے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ بِمَآ اَرْسَلْتَ هٰذَا اَنْ تَنْفُخَ بَطْنَ هٰذَا السَّارِقِ كَمَا نَفَخْتَ هٰذِهِ الْقِرْبَةَ. پھر جب سات مرتبہ'' آیۃ الکرسی'' اور یہ دعا پڑھ کر پھونکیں مار لیں۔ تو مشک کا منہ باندھ کر دیوار کے ساتھ لٹکا دیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ چور کا پیٹ بہت پھول جائے گا۔ اور وہ اس قدر پریشان ہوگا کہ چرایا ہوا مال لے کر واپس آجائے گا۔

## چور کے پیٹ میں درد:

اگر کوئی کسی کا سامان چُرالے۔ تو یہ نام لکھ کر کلام مجید کے اندر درمیان میں رکھے۔ ان شاء اللہ چور کے پیٹ میں شدت کا درد ہوگا۔ جب تک صاحب مال کو مال نہ پہونچائے گا۔ اس کا درد نہ جائے گا۔ يَا شَمْخِيْثَا يَا شَمْسَخِيْثَا اَهِيَّا اَشْرَاهِيَّا يَسْمَخِيْثَا.

## چور کو خواب میں دیکھنا:

اگر انسان صرف چور کو خواب میں دیکھنا چاہے۔ تو چاہئے کہ وضو کر کے اپنی داہنی ہاتھ کی ہتھیلی پر یہ عزیمت لکھے۔ اور اپنے ہاتھ کو داہنیں رخسار کے نیچے رکھ کر سوجائے۔ خواب میں چور کی صورت نظر آجائے گی۔ عزیمت یہ ہے۔

" ءاح ح ح ١١١١١ ح ١١١٦١٦٦٦١٥٥ح ١١٨٧ ط ح ١٥ "

## چور کو نابینا کرنے کے لئے نقش:

عروج ماہ میں شب جمعہ کو باوضو ہو کر حسب ذیل نقش مشک وزعفران سے لکھے۔ اور دوکان ومکان میں لگائے۔ اگر کوئی چور مکان میں داخل ہوگا، تو اسے سامان نظر نہ آئے گا۔ اور ان شاء اللہ تعالیٰ خالی ہاتھ واپس چلا جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| الا | ب | ب | ع |
| محمد | مح | لا | ، |
| بحق یاقطمیر | | | |

## چوری شدہ مال کی واپسی:

اگر کوئی شئ چوری ہوگئی ہو، تو اس عمل سے مل جاتی ہے۔ سب سے پہلے چند روپیہ کسی مستحق کو خیرات کردیں، یا اس مریض کو جس کو تعویذ دیا گیا ہے، یہ ہدایت کردیں کہ وہ تعویذ کی زکوٰۃ کے لئے چند روپیہ خیرات کردے۔ اس کے بعد گیارہ گیارہ مرتبہ اول وآخر "درود شریف" پڑھیں۔ اور ایک سو ایک مرتبہ بِسۡمِ اللّٰہِ الۡوَاسِعِ جَلَّ جَلَالُہٗ۔ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کرکے تین بار ہاتھ چہرے پر پھیر لیں۔ بلکہ ایسا کوئی بھی تعویذ لکھنے سے پہلے کرلیں تو اور بہتر ہے۔ آیت مبارکہ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیۡہِ رَاجِعُوۡنَ۔ کاغذ پر لکھ کر کسی وزنی پتھر کے نیچے ایسی جگہ دبادیں۔ جہاں پتھر ہلے جلے نہیں۔ ان شاء اللہ چوری شدہ مال واپس ہوجائے گا۔

## گم شدہ شئ مل جانے کا عمل:

اگر اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیۡہِ رَاجِعُوۡنَ۔ پڑھ کر گم شدہ چیز تلاش کی جائے، تو بعینہٖ ضرور مل جائے گی۔ ورنہ غیب سے کوئی عمدہ چیز اس کی جگہ مل جائے گی۔

## گم شدہ مال کی بازیابی:

اگر کسی شخص کی کوئی شئ چوری ہوگئی ہو یا کہیں کوئی شئ کھوگئی ہو وہ شخص اکیس مرتبہ یَا جَامِعَ الۡمُتَفَرِّقِیۡنَ اِجۡمَعۡ اِلَیَّ ضَالَّتِیۡ یَا جَامِعُ پڑھ کر پھر تین ہزار مرتبہ صرف

یَاجَامِعُ پڑھے۔ان شاء اللہ کھوئی ہوئی چیز واپس آجائے گی۔

## گم شدہ چیز کا سراغ لگانا:

اگر کسی شخص کی کوئی چیز جاتی رہے، یا اس کے مکان میں چوری ہوجائے، یا کوئی کسی جگہ اپنی چیز رکھ کر بھول گیا ہو، اور وہ شئ اس کو تلاش کرنے پر بھی نہ ملتی ہو، تو ایسی صورت میں یہ نقش معظم سیاہی سے لکھیں۔ اور اس کا تعویذ بنا کر کچے دھاگے سے اچھی طرح لپیٹ لیں۔ اور رات کو سونے سے قبل ایک ہزار مرتبہ "درود شریف" پڑھیں۔ اور اپنے سرہانے اس نقش کو رکھیں۔اور دل میں یہ خیال رکھیں کہ آج رات مجھے سب کچھ معلوم ہوجائے گا۔ درود شریف ختم ہونے کے بعد چت ہو کر لیٹ جائیں۔ اور دونوں ہاتھ اپنے سینے پر رکھ لیں۔ ان شاء اللہ خواب میں آپ کو اپنی گم شدہ چیز نظر آئے گی۔ اور چور بھی نظر آئے گا۔ عمل نہایت مجرب ہے۔

۷۸۶

| ۸ | ۶ | ۷ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۵ | ۲ | ۳ |
| ۴ | ۷ | ۹ | ۷ |



## بیہوشی سے ہوش میں لانے کے لئے:

اگر کوئی شخص کسی وجہ سے بیہوش ہوجائے، تو ایک پیالی پانی پر ایک مرتبہ لَا تَأْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۔ پڑھ کر دم کریں۔ اور یہ پانی مریض کے حلق میں ڈال دیں۔ اور اسی پانی کا چھینٹا اس کے منہ پر ہلکا ماریں۔ ان شاء اللہ مریض ہوش میں آجائے گا۔

## بیہوشی کے لئے:

ایک بزرگ کا قول ہے کہ اگر کوئی بیمار بیہوش ہوگیا ہو، اس کے پاس سرہانے بیٹھ کر تین سو دفعہ یَارَحْمٰنُ یَاسَلَامُ پڑھا جائے۔ تو اللہ تعالیٰ اپنی حکمت سے اسے ہوش میں لے آئیگا۔

دیگر: جو شخص بیہوش ہوگیا ہو، اس کے ہوش میں لانے کے لئے سات مرتبہ مع بسم اللہ کے ان آیتوں کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کے منہ پر آہستہ آہستہ چھینٹا دینا نہایت مفید اور مجرب عمل ہے۔ آیتیں یہ ہیں فَغَشّٰهَا مَا غَشّٰى. فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكَ تَتَمَارٰى. هٰذَا

هٰذَا نَذِيْرٌ مِّنَ النُّذُرِ الْاُوْلٰى. اَزِفَتِ الْاٰزِفَةُ. لَيْسَ لَهَا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ كَاشِفَةٌ. اَفَمِنْ هٰذَا الْحَدِيْثِ تَعْجَبُوْنَ. وَتَضْحَكُوْنَ وَلَا تَبْكُوْنَ. وَاَنْتُمْ سٰمِدُوْنَ.

## سانپ کاٹے کا علاج:

جس کسی کو سانپ نے کاٹا ہو، اس آیت کو مع بسم اللہ اول و آخر درود پڑھ کر کسی چیز پر دم کرے۔ اور جس کو کاٹا ہو کھلا دے۔ وہ آیہ کریمہ یہ ہے۔ قَالَ اَلْقِهَا يٰمُوْسٰى فَاَلْقٰهَا فَاِذَا هِيَ حَيَّةٌ تَسْعٰى. قَالَ خُذْهَا وَلَا تَخَفْ سَنُعِيْدُهَا سِيْرَتَهَا الْاُوْلٰى.

## سانپ بچھو:

اگر کسی کو سانپ کاٹ لے یا بچھو ڈنک مار دے۔ اور وہ درد کی تکلیف سے بے چین ہو تو اس عمل کو سات بار پڑھ کر گڑ پر دم کر لے اور وہی گڑ اس کو کھلا دے۔ تکلیف کی شدت جاتی رہے گی۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَتْحَةِ مِنْ شَرِّ كُلِّ عَقْرَبٍ وَحَيَّةٍ. اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّاَكِيْدُ كَيْدًا. فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا.

## سانپ گھر سے بھگانا:

جس گھر میں سانپ موجود ہو اور ہر وقت جانی نقصان کا خطرہ لگا رہتا ہو، تو سانپ کو گھر سے بھگانے کی غرض سے دریا کی ریت لے کر اس پر باوضو ایک بار سورہ فاتحہ پڑھے، تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے۔ اور ایک مرتبہ چاروں قل پڑھ کر سات مرتبہ یہ پڑھے۔ سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعٰلَمِيْنَ.

پھر اپنے گھر کے تین کونوں میں تھوڑی تھوڑی ریت ڈال دے۔ اور گھر کا چوتھا کونہ سانپ کے فرار ہونے کے لئے کھلا رہنے دے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس راستے سے سانپ خود بخود فرار ہو جائے گا۔ اس عمل کی برکت سے گھر میں سانپوں کا داخلہ بند ہو جائے گا۔ اور کوئی سانپ گھر میں رہ نہیں سکے گا۔

## سانپ کاٹے کا لاجواب عمل:

زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد صاحب عمل ہر مریض کو موت کے منہ سے بچا سکتا ہے۔ طریقہ

زکوٰۃ یہ ہے کہ آپ کے مکان یا دیوار میں کسی جگہ چوہے کا بل ہو، اگر نہ ہو تو خود کسی دیوار میں سوراخ کر لیں۔ اور تصور کریں کہ یہ سانپ کا سوراخ ہے۔ اس سوراخ کے پاس چارپائی بچھائیں، چارپائی بستر اور کپڑے بالکل پاک ہوں۔ عشاء کے بعد نماز پڑھ کر چارپائی پر بیٹھ کر ایک ہزار بار اس عمل کو پڑھیں اور پھر سو جائیں۔ نظر اس سوراخ پر رہے۔ بلکہ تصور ہو کہ اس میں سانپ ہے۔ اسی طرح چالیس دن کامل پڑھیں پس زکوٰۃ ادا ہو گئی۔

عمل کو قابو میں رکھنے کے لئے روزانہ گیارہ مرتبہ پڑھنا ضروری ہے۔ جس جگہ سانپ نے کاٹا ہو۔ گیارہ مرتبہ پڑھتے جائیں۔ اور ہاتھ سے اس جگہ کو جھاڑتے جائیں۔ خدا نے چاہا تو زہر نکلتا دکھائی دیگا۔ اگر مریض دور ہو تو جو شخص خبر لایا ہو۔ اور جس جگہ سانپ نے کاٹا ہو۔ اس خبر لانے والے کے اسی مقام پر دم کریں، مگر جس کو سانپ نے کاٹا ہو اس کا نام لیتے جائیں۔ خدا نے چاہا تو صحت ہوگی۔ عمل کبھی خطا نہیں کرتا۔ اس عمل سے آپ کی ذات کو کوئی نقصان نہ پہونچے گا۔ عمل یہ ہے۔ وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِيْنَ۔



دفعیہ سانپ:

ایک شخص نے حضرت غیاث الدین شاہ دہلوی سے عرض کیا کہ میرے گھر میں اکثر سانپ نکلتے رہتے ہیں۔ جن کی وجہ سے مجھے بہت ڈر لگتا ہے۔ آپ نے فرمایا سوتے وقت سَلٰمٌ عَلٰٓى اِلْيَاسِيْنَ پڑھ لیا کرو۔ اس نے ایسا ہی کیا صبح کو چارپائی کے نیچے مرا ہوا سانپ نکلا۔

**بچھو کاٹے کا علاج:**

سورہٴ فاتحہ سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اور ذرا سا پانی میں نمک ملا کر جس جگہ بچھو نے کاٹا ہو مالش کریں۔ اور مالش کرتے وقت قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ مکمل سورہ پڑھ کر دم کرتے رہیں۔

**بچھو کا منتر:**

جس جگہ بچھو نے ڈنک مارا ہو تو فوری طور پر اکیس مرتبہ یہ منتر پڑھ کر دم کریں۔
بِسْمِ اللّٰهِ شُحْبَةَ قَرِيْنَةً مُلْحَتَهٗ بَحْرٍ فَقَفْطًا بفضل باری تعالیٰ بسم اللہ کی برکت سے

فوری طور پر افاقہ ہوگا۔اور بالکل ٹھیک ہو جائے گا۔

## بچھو، تتیا کی جھاڑ:

اگر کسی شخص کو زہریلے جانور بچھو، بھڑ، تتیا وغیرہ نے ڈنک مارا ہو، تو جس جگہ کاٹا ہو۔اس کے گرد انگلی گھماتے ہوئے ایک سانس میں یہ آیت ۷ ر دفعہ پڑھ کر دم کریں آیت مبارکہ یہ ہے۔ وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِيْنَ.

## بچھو کا زہر:

جس مقام پر بچھو کاٹے سَلٰمٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ۝ پڑھ کر دم کرے زہر اتر جائے گا۔اور چونہ وشہد ملا کر جہاں پر بچھو نے کاٹا ہو لگا دے۔

## دیوانے کتے کا کاٹنا:

اگر کسی شخص کو دیوانہ کتا یا گیدڑ کاٹے۔تو پاک مقام سے خاک لے کر اس آیت کریمہ کو ۲۱ ر مرتبہ پڑھ کر دم کرلے۔اول وآخر درود شریف بھی پڑھ لے۔ پھر اس خاک کو زخم پر طلا کرے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ .يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ قِيَامًا وَّ قُعُوْدًا وَّعَلٰى جُنُوْبِهِمْ وَيَتَفَكَّرُوْنَ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا .سُبْحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ.

## شیر یا کتے کا حملہ:

اگر راستہ میں کتا یا شیر حملہ کرے، یا شور مچاوے تو فوراً اس آیت کریمہ کو پڑھ لے۔ وَكَلْبُهُمْ بَاسِطٌ ذِرَاعَيْهِ بِالْوَصِيْدِ. اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے کتا یا شیر حملہ کرنے یا شور مچانے سے باز رہے گا۔اور نقصان نہ پہونچائے گا۔

## دیوانہ کتا کاٹ لے:

جس شخص کو دیوانہ کتے نے کاٹا ہو اسمائے کہف پڑھ کر منہ میں پانی لے کر اس جگہ پر کلی کرے۔ اسمائے اصحاب کہف یہ ہیں۔

يَمْلِيخَا. مَكْسَلْمِينَا. كَشْفُوْطَطْ. تَبْيُوْنُسْ. كَشَافَطْيُوْنُسْ

اُذرُ فَطیُونُس۔ بَوانِس۔ بُوسُ۔

دیگر: جب کسی کو دیوانہ کتا کاٹنے کو دوڑے تو "قطمیر" اس کے سامنے کہہ دے، فوراً لوٹ جائے گا۔

## کاٹنے والے کتے سے بچنے کی دعا:

اگر کبھی خدانخواستہ آپ کا کاٹنے والے کتے سے سامنا ہو جائے تو بالکل مت گھبرائیں۔ خاموشی سے اپنے راستے پر چلتے رہیں۔ اور مندرجہ ذیل کلمات صدق دل اور یقین کے ساتھ پڑھنا شروع کر دیں۔ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ حَافِظٌ اَللّٰہُ نَاصِرٌ ان شاء اللہ تعالیٰ کتا آپ کی طرف دیکھے گا بھی نہیں، اور آپ بخیر وعافیت اسکے قریب سے گذر جائیں گے۔

## آگ بجھانے کا عمل:

جب کوئی شخص آگ لگی ہوئی دیکھے، تو اَللّٰہُ اَکْبَرُ بار بار کہے۔ ان شاء اللہ آگ بجھ جائے گی۔ علماء نے اس کو بے حد مجرب لکھا ہے۔



## اگر کسی کو لو لگ جائے:

اگر کسی کو لو لگ جائے تو چینی کے پلیٹ پر حسب ذیل آیت کریمہ کو نقل کر کے پلائے اور کاغذ پر لکھ کر گلے میں ڈالدے۔ ان شاء اللہ تکلیف دور ہوگی۔ آیت کریمہ یہ ہے۔

قُلْنَا یٰنَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰھِیْمَ۔ اَللّٰہُ رَبُّ مُحَمَّدٍ صَلّٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَا، نَحْنُ عِبَادُ مُحَمَّدٍ صَلّٰی عَلَیْہِ وَسَلَّماً۔

## لو لگنا:

اگر کسی شخص کو لو لگ جائے یا پیاس بڑھ جائے۔ تو عرق گلاب پر ایک سو تین مرتبہ یہ آیت کریمہ پڑھ کر دم کر کے مریض کو جلد پلانے سے ان شاء اللہ بہت جلد پیاس جاتی رہے گی۔ اور تیز زہریلی ہوا کا اثر ختم ہو جائے گا۔ آیت کریمہ یہ ہے۔ اِنَّ الْاَبْرَارَ یَشْرَبُوْنَ مِنْ کَاْسٍ کَانَ مِزَاجُھَا کَافُوْرًا۔ عَیْنًا یَّشْرَبُ بِھَا عِبَادُ اللّٰہِ یُفَجِّرُوْنَھَا تَفْجِیْرًا۔

دیگر: اگر کسی کو لو لگ جائے تو ایک سفید کاغذ پر لکھ کر بغیر موم جامہ کے سفید کپڑے کی

دھجی میں باندھ کر گلے میں ڈالدیں۔لو کے اثرات ختم ہونے پر تعویذ اور کپڑا دونوں جلادیں ۔کچی کھانڈ کے شربت پر یہی آیت دم کر کے پلادیں۔اس سے آدمی لو کے اثرات سے محفوظ رہتاہے۔ آیت کریمہ یہ ہے۔بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۔هُوَاللّٰهُ الۡخَالِقُ الۡبَارِئُ الۡمُصَوِّرُ لَهُ الۡاَسۡمَآءُ الۡحُسۡنٰى ۔

## تلاش گمشدہ:

اگرکوئی آدمی بھاگ گیا ہوتوایک سفید کاغذ پر "بحق فرید گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ" لکھ کر پتھر سے دبادے۔جب گمشدہ واپس آجائے تواسی پتھر برابر شیرینی پر فاتحہ شیخ فرید گنج شکر علیہ الرحمہ کا کرے۔

**دیگر:** جب کوئی آدمی بھاگ گیا ہوتو یہ تعویذ ایک کاغذ پر لکھ کر چکی کے پتھر پر رکھ کر ایسے پتھر سے دبادے، کہ جب مفرور واپس آجائے تواسی پتھر برابر حضرات صحابۂ کرام اور حضرت ابراہیم بن ادہم کے نام شیرینی پر فاتحہ کرا کے شیرینی تقسیم کردے۔فلاں کی جگہ مفرور اوراس کی ماں کا نام لکھے۔




## غائب شدہ کو بلانے کا عمل:

اگرکوئی شخص غائب ہوجائے۔اوراس کوواپس بلانے کی خواہش ہو،تواسی نیت سے فجر کی سنتوں اورفرضوں کے درمیان چند روز تک روزانہ "سورہ فاتحہ" اکتالیس بار پڑھنا چاہئے۔وہ غائب حاضر ہوجائے گا۔

## گم شدہ کے لئے:

اگرکسی کی کوئی چیز گم ہوگئی ہو یا کسی کی بچی یا بچہ گم ہوگیا ہو، راستہ بھٹک کر کہیں نکل گیا ہو،

تو چاہئے کہ باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر اس طرح سے لکھے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكۡ وَسَلِّمۡ بِعَدَدِ اَلۡفِ اَلۡفِ مَرَّۃٍ وَّاَلۡفِ اَلۡفِ ذَرَّۃٍ ۔ لکھنے کے بعد کسی اونچی جگہ مثلاً گھر کے دروازے کی چوکھٹ یا درخت کے ساتھ چسپاں کردے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی کھوئی ہوئی چیز جلد مل جائے گی۔ اور اس کے بارے میں فوری طور پر اطلاع مل جائے گی۔ نہایت سریع الاثر عمل ہے۔

### اشیائے گمشدہ:

اگر کسی کی کوئی شی گم ہو جائے، تو تین مرتبہ حسب ذیل دعا کو ہاتھ پر دم کر کے سر پر شہادت کی انگلی پھیر کر تالیاں بجائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اشیائے گمشدہ مل جائیں گی۔ دعا یہ ہے۔ اَصۡبَحۡتُ فِیۡ جَوَارِ اللّٰہِ وَاَمۡسَیۡتُ فِیۡ اَمَانِ اللّٰہِ ۔

### بھاگے ہوئے کے لئے تعویذ:

اگر کوئی فرار ہو جائے یا رنجیدہ ہو کر چلا جائے، تو اس نقش کو لکھ کر اور سرخ ریشمی دھاگے سے باندھ کر کسی درخت سے لٹکا دے۔ جب ہوا سے ہلے گا۔ تو بھاگا ہوا شخص واپس آجائے گا۔ جس دن بھاگا ہوا شخص واپس آئے اسی دن اسی درخت کے نیچے جس پر نقش لٹکایا گیا ہے۔ جو میسر ہو تاجدار مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نام کی نیاز دے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| بحق جبرائیل والتورات | | بحق میکائیل والانجیل |
|---|---|---|
| ب ا و<br>٥ ۱۱ ٥ ۱۱ ٥ | کھٰیٰعص لا الٰہ الا اللّٰہ<br>محمد رسول اللّٰہ | ۱۱۱ ۱۹۱۵ |
| بحق اسرافیل والزبور | ۱۱۱۲۱۶۱ ۱۱۶۱۵۶۱۱ | بحق عزرائیل والفرقان |

### مفقود الخبر کے لئے استخارہ:

اگر کوئی شخص مفقود الخبر ہو، تو اس کا پتہ معلوم کرنے کے لئے کلمۂ طیب اور اس کا نام مع والدہ زعفران سے لکھ کر رات کے وقت قرآن شریف کے اندر رکھ دے اور کسی سے کلام کئے

بغیر سور ہے۔ ان شاء اللہ رات کوخواب میں لا پتہ شخص کا حال معلوم ہو جائے گا۔

**دافع رجعت:**

اگر کسی کا کوئی عمل خراب ہو گیا ہو، اور وہ اس کی رجعت ونحوست میں مبتلا ہو، یا پھر جادو ٹونا کی مصیبت میں مبتلا ہو تو ۳۶۰ مرتبہ روزانہ بلاناغہ پڑھے۔ ان شاء اللہ اکیس روز کی مداومت سے رجعت عمل اور سحر ونحوست اور بلائے ناگہانی ومصیبت دور ہوگی۔ وہ عزیمت یہ ہے۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَبِهٖ نَسْتَعِيْنُ. لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ. لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللهِ. صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ.

**دافع رجعت عمل:**

اگر کسی شخص کا عمل بگڑ گیا ہو اور وہ شخص عمل کے بگڑنے کی وجہ سے پریشان ہو تو اس کو چاہئے کہ روزانہ پابندی کے ساتھ سوتے وقت باوضو ایک ہزار بار صَلَّى اللهُ عَلَى النَّبِيِّ الْكَرِيْمِ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ اس طرح پڑھے کہ پانچ سو مرتبہ درود شریف پڑھنے کے بعد ۳۱۳ مرتبہ دعاء ذوالنون یعنی لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ. پڑھے۔ پھر پانچ سو مرتبہ مذکورہ درود شریف پڑھے۔ اور دعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ بہت جلد رہائی نصیب ہوگی۔

**برائے رجعت:**

اگر کوئی شخص جلالی عمل کی وجہ سے دیوانہ ہو گیا ہو تو تین روز تک بعد نماز صبح گیارہ گیارہ بار "دعائے قنوت" اور درمیان میں ایک سو ایک بار "درود شریف" پڑھ کر دونوں کانوں میں دم کر دیں۔ تین یا سات یا گیارہ روز تک دم کریں۔ ان شاء اللہ شفا ہوگی۔

## [خواهشات]

**الیکشن میں کامیابی کا عمل:**

حکومت کا سلسلہ سنبھالنے کے لئے الیکشن میں کامیابی ضروری ہے۔ اس اسم کی خصوصیت یہ ہے کہ اسے کثرت سے پڑھنے والا صاحب اقتدار بن جاتا ہے۔ اور شمولیت کا موقعہ پالیتا ہے۔ حکومت میں شامل ہونے کا ایک ذریعہ الیکشن ہے۔ لہذا اس میں کامیابی کے

لئے الیکشن کا امیدوار خود یا اس کا کوئی ہمدرد ہو۔ اس وظیفہ کو روزانہ ۲۲۵۰ مرتبہ پڑھے۔ اور چالیس دن تک اس پڑھائی کو جاری رکھے۔ ان شاء اللہ امیدوار کو الیکشن میں کامیابی ہوگی۔

وظیفہ یہ ہے۔ یَا مَالِکَ الْمُلْکِ.

## انٹرویو میں کامیابی:

اگر کسی طالب روزگار شخص کو غیر معمولی صلاحیت کے باوجود صرف سفارش اور رشوت نہ دینے کی وجہ سے نوکری نہیں ملتی ہو، تو چاہئے کہ جب وہ اپنے گھر سے انٹرویو دینے کی نیت سے روانہ ہو، تو مندرجہ ذیل دعائیں پڑھ لے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ کامیابی نصیب ہوگی۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ، پانچ مرتبہ، پھر آیۃ الکرسی تین مرتبہ پڑھ لے۔ پھر سارے راستے انٹرویو کی جگہ پہونچنے تک یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ پڑھتے جائیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ انٹرویو میں کامیابی ہوگی۔

## اپنے عہدے پر برقرار رہنے کے لئے:

اگر کوئی شخص کسی جگہ کام کر رہا ہے۔ اور اس کا عہدہ بے حد اچھا ہے۔ اور وہ یہ نہیں چاہتا کہ وہ اس عہدے سے فارغ کر دیا جائے۔ یا اس کے منصب میں تنزلی کر دی جائے۔ تو اسے چاہئے کہ وہ روزانہ مندرجہ ذیل اسم کا ورد کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ وہ ہمیشہ اپنے پسندیدہ عہدے پر قائم رہے گا۔ اور اسے کوئی علیحدہ نہ کر سکے گا۔ وہ بابرکت اسم یہ ہے۔

یَا اِمَامُ یہ نام رحمت عالم ﷺ کا اسم گرامی ہے۔ اس کا روزانہ ورد کرنا بیحد سودمند ہے۔

## امتحانی سوالات حل ہونے کی دعا:

جس طالب علم کو باوجود پڑھنے کے امتحانات کے دوران اپنے سوالات کے جوابات یاد نہ ہوتے ہوں۔ اسے چاہئے کہ کتاب کو پڑھنے سے پہلے اول و آخر تین تین بار "درود پاک" کا ورد کرے۔ پھر گیارہ بار مندرجہ ذیل دعا پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے اپنے منہ اور دل و دماغ پر پھیرے۔

ان شاء اللہ تعالیٰ وہ جو کچھ بھی پڑھے گا۔ اسے یاد ہو جائے گا۔ اور امتحان میں کامیابی نصیب ہوگی۔ دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا

## نوکری حاصل کرنے کے لئے:

ہمارے ملک میں ہمیشہ سے یہی دستور رہا ہے کہ جو قابل ہیں وہ نوکری حاصل کرنے کے لئے در بدر گھومتے رہتے ہیں۔ لیکن حسب خواہ نوکری نہیں ملتی۔ اور جو صرف ڈگریوں کے حامل ہیں۔ اور قابلیت میں صفر ہیں۔ لیکن تگڑی سفارش یا رشوت دینے کے اہل ہیں انہیں گھر بیٹھے ہی نوکری مل جاتی ہے۔ اگر آپ کے ساتھ بھی کوئی ایسا مسئلہ ہو، کہ باوجود لاکھ کوشش کے گوہر مراد پانے سے قاصر رہتے ہیں۔ تو مندرجہ ذیل دعا پڑھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ جلد ہی معقول اور من پسند نوکری مل جائے گی۔

اَللّٰهُمَّ انْفَعْنِیْ وَزِدْنِیْ عِلْمًا اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰی کُلِّ حَالٍ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ حَالِ اَهْلِ النَّارِ۔

## حصول ملازمت کے لئے:

اگر کوئی کسی جگہ پر ملازمت کرنے کا خواہاں ہو۔ اور اس کے حصول میں رکاوٹ پیش آرہی ہو، تو اسے چاہئے کہ وہ چاند کے مہینے کی چودہ یا پندرہ تاریخ کو باوضو حالت میں ایک ہزار مرتبہ "سورۂ اخلاص" اس طرح پڑھے کہ اول و آخر ایک سو مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے ضرور ملازمت حاصل ہوگی۔ اور روزگار مل جائے گا۔

## نوکری چھوٹ گئی ہو:

جس شخص کی نوکری چھٹ گئی ہو۔ اور وہ یہ چاہتا ہو کہ پھر نوکری مل جائے، تو وہ تین روزے رکھے۔ اور صبح کی نماز کے بعد دس ہزار دفعہ یَارَزَّاقُ پڑھے۔ اور اول و آخر سات دفعہ یہ درود پاک پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ ان شاء اللہ تعالیٰ اسی مہینہ میں اسی جگہ یا اس سے بہتر جگہ نوکری مل جائے گی۔

## نوکری سے معطل ہو جانے پر:

اگر کوئی اپنے عہدہ سے معزول ہو گیا ہو، تو مندرجہ ذیل نقش کو تعویذ بنا کر اپنے پاس

رکھے۔ خدا نے چاہا تو مطلب بر آئے گا۔ کھوئی ہوئی جاہ و مرتبت حاصل ہوگی۔ اور دنیا میں عزت بڑھے گی۔ دشمن ذلیل و خوار ہونگے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۶ | ۲۹ | ۲۶ | ۲۳ |
|---|---|---|---|
| ۲۷ | ۲۲ | ۱۷ | ۲۸ |
| ۲۱ | ۲۴ | ۳۱ | ۱۸ |
| ۳۰ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۵ |

## حسن و جمال حاصل کرنے کے لئے:

حسن و جمال اللہ تعالیٰ کی ایک ایسی نعمت ہے کہ جسے حاصل کرنا ہر انسان کی دلی خواہش ہوتی ہے۔ قدرت خداوندی کی یہ ایک ایسی صفت ہے۔ جسے پانے کے لئے انسان کوشاں رہتا ہے اگر آپ بھی چاہتے ہیں کہ آپ پرکشش اور حسین نظر آئیں تو مندرجہ ذیل حدیث جس وقت بھی فرصت ملے۔ حسب توفیق پڑھ لیں۔ ان شاءاللہ دلی مراد پوری ہوگی۔ اول و آخر تین تین بار درود پاک ضرور پڑھ لیں۔

حدیث مبارکہ یہ ہے۔ اَللّٰہُ جَمِیْلٌ وَّیُحِبُّ الْجَمَالَ۔

## مال دار بننے کا عمل:

دولت مندی اور تو انگری کے لئے صبح کی فرض نماز کے بعد روزانہ پچیس مرتبہ سورہ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ بحضور قلب پڑھنی چاہئے۔ چند یوم پڑھنے سے مفلس مالا مال ہو جاتا ہے۔

## [معاملات]

## لڑکی کا رشتہ کرنے کا عمل:

اگر کوئی شخص اپنے دختر کی شادی کرنے سے عاجز ہو، تو بروز جمعہ، بعد نماز فرض جمعہ دو رکعت نفل ادا کرے۔ اور قرآن شریف میں سے جو کچھ یاد ہو پڑھے۔ سلام پھیر کر سجدے میں جائے اور اکیس مرتبہ "سورہ مزمل شریف" پڑھے۔ اول ہی ہفتہ میں دختر کا نصیب یاور ہوگا۔

## مناسب رشتے کا ملنا:

اگر کسی کو مناسب رشتہ نہ ملتا ہو یعنی اس کے دل کی حاجت پوری نہ ہوتی ہو تو اسے چاہئے کہ

اسم یَارَحْمٰنُ کو علیحدہ پاکیزہ جگہ پر بیٹھ کر باوضو روزانہ ۱۲۵ ۳ مرتبہ پڑھے۔اور ہر روز وظیفہ ختم ہونے پر اللہ کے حضور نیک رشتہ ملنے کی التجا کرے۔ان شاء اللہ بہتر اسباب پیدا ہونگے۔

## پاکیزہ رشتہ کے لئے:

جس شخص کی لڑکی کنواری بیٹھی ہو۔اور کوئی سامان جہیز کا انتظام یا کسی جگہ کا پیغام نہ آتا ہو۔وہ شخص گیارہ ہزار مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد گیارہ دن تک اس طرح پڑھے کہ جمعرات سے شروع کرے۔اور اتوار کو ختم کرے۔پھر دیکھے کہ پردۂ غیب سے کیا ظاہر ہوتا ہے۔

## نیک رشتہ کے لئے:

اگر کسی لڑکی کا رشتہ نہ ہوتا ہو اور بڑی کوشش کے باوجود رکاوٹ ہو، تو یہ عبارت لکھ کر لڑکی کے گلے میں ڈالیں۔ان شاء اللہ کوئی نہ کوئی مناسب رشتہ مل جائے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَمِنْ كُلِّ شَيْءٍ خَلَقْنَا زَوْجَيْنِ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ .اَللّٰهُمَّ بِحَقِّ قَوْلِكَ هٰذَا بِحُرْمَةِ نَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ تَرْزُقَ فلاں بنت فلاں زَوْجًا مُوَافِقًا غَيْرَ مُخَالِفٍ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّآلِهٖ اَجْمَعِيْنَ.

## دوکان کھولنے سے پہلے پڑھے:

اگر دوکاندار دوکان یا تجارت کے مکان کا قفل کھولنے سے پہلے بسم اللہ اور درود پاک کے بعد ۷۰ مرتبہ یَاغَنِیُّ پڑھے گا۔ان شاء اللہ مال تجارت میں برکت ہوگی۔کبھی نقصان نہ ہوگا۔

## دوکان میں ترقی کا تعویذ:

اگر دوکان میں فروخت کم ہوتا ہو۔حسب ذیل تعویذ تحریر کر کے دکان میں چسپاں کردیں۔ان شاء اللہ تعالیٰ خریدار غیب سے آئے گا۔اور دکان پر خریداروں کا ہجوم رہیگا۔

۷۸۶

| ۸۰ | ۸۳ | ۸۶ | ۷۳ |
|---|---|---|---|
| ۸۵ | ۷۴ | ۷۹ | ۸۴ |
| ۷۵ | ۸۸ | ۸۱ | ۷۸ |
| ۸۲ | ۷۷ | ۷۶ | ۸۷ |

## دوکان میں خیر و برکت کے لئے:

دوکان میں خیر و برکت کے حصول کے لئے ہر روز دوکان کھولنے کے بعد باوضو حالت میں اول گیارہ مرتبہ دورد پاک پڑھیں۔ پھر ایک سوایک مرتبہ یَا رَزَّاقُ کا ورد کرے۔ اسکے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے۔ اور دوکان کے چاروں کونوں میں پھونک مارے۔ ان شاء اللہ دوکان میں خیر و برکت پیدا ہوجائے گی۔

## برائے فروغ دوکان:

اگر کسی کی دوکان نہ چلتی ہو، سخت مندی ہو، تو حسب ذیل نقش گتے پر چسپاں کر کے دوکان میں لٹکائے۔ تو اس کی برکت سے خوب نفع ہوگا۔ اور کاروبار چل پڑے گا۔ نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۷۸۶ نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۴ | ۶۰ | ۶۷ | ۷۱ |
| ۶۶ | ۷۲ | ۷۳ | ۶۱ |
| ۶۹ | ۶۵ | ۶۲ | ۷۶ |
| ۶۳ | ۷۵ | ۷۰ | ۶۴ |

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

اَللّٰہُ رَبُّ مُحَمَّدٍ صَلّٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَا

نَحْنُ عِبَادُ مُحَمَّدٍ صَلّٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَا

لی خمسۃ اطفی بہا حرالوباء الحاطمہ
المصطفٰے والمرتضیٰ وابناہما والفاطمہ

## کاروبار میں بندش:

جس شخص کا کاروبار بند کر دیا گیا ہو۔ تو ہر نماز کے بعد سورہ اَلَمْ نَشْرَحْ سات بار پڑھے، کاروبار کھل جائے گا۔ بلکہ تمام مشکلات آسان ہوجائیں گی۔

## روپیہ کی تھیلی میں برکت:

کامل طہارت و پاکیزگی کے ساتھ مشتری کی ساعت میں مشک و زعفران سے یہ نقش

تحریر کر کے رو پیہ کی تھیلی (دراز بکس) میں رکھ دے۔ اللہ تعالیٰ جل شانہٗ بے پناہ برکت عطا فرمائے گا۔ نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| ۹ | ۱ | اللہ | ۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ع | ع | ۶ |
| ع۔۱ | ۱۳ | ع۔ | ۱ ع |
| ع۔ | ۸ | ۳ | ۱۶ |

دریافت دفینہ:

وَعِنْدَهٗ مَفَاتِيْحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَآ اِلَّا هُوَ جس مکان میں دفینے کا شبہ ہو۔ اول دو سو بار درود شریف پڑھیں۔ پھر سو دفعہ آیت مذکورہ پڑھیں۔ پھر دو سو بار درود شریف پڑھ کر رائی پر پھونک دیں۔ اور یہ رائی دفینے والے مکان میں چھڑک دیں۔ جس مقام پر دفینہ ہوگا ۔سب رائی اسی جگہ جمع ہوں گی۔ ان شاء اللہ



## [مشکلات]

مشکل کشا رباعی: اس رباعی کو ہر مشکل کے لئے پڑھیں۔ فائدہ ہوگا۔

زمانہ بر سر جنگ است یا علی مددے

کمک بغیر تو تنگ است یا علی مددے

گشود کار دو عالم بیک اشارہ تست

بکار من چہ درنگ است یا علی مددے

مصیبتوں سے رہائی:

مصیبتوں اور پریشانیوں سے نجات حاصل کرنے کے لئے حسب ذیل وظیفہ بہت مجرب ہے۔ تعداد مقرر کئے بغیر پڑھیں، اول و آخر درود شریف بھی پڑھیں۔ وظیفہ یہ ہے۔

فَسَهِّلْ يَا اِلٰهِيْ كُلَّ صَعْبٍ

بِحُرْمَةِ سَيِّدِ الْاَبْرَارِ سَهِّلْ

## مصیبتوں سے نجات پانے کا عمل:

اگر مصیبتوں نے گھیرا ہو، تو حسب ذیل عمل کرے۔ اللہ تعالیٰ کے حکم سے مصیبتوں کے بادل چھٹ جائیں گے۔ اور ہر مقصد میں کامیابی ہوگی۔ سات دن تک روزانہ نماز فجر کے بعد کاغذ کے سات ٹکڑوں پر حسب ذیل دعا لکھے۔ اور آٹے میں گولی بنا کر دریا میں ڈال دے۔ اگر پانی مغرب کی طرف بہتا ہو تو زیادہ فائدہ مند ہے۔ دعا یہ ہے۔

لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ۔ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ اَللهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ ۔ مِنْ عَبْدِ الذَّلِیْلِ اِلٰی رَبِّ الْجَلِیْلِ ۔ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ۔

## مصیبت اور تباہی کا علاج:

جب کوئی شخص مصیبت اور تباہی کے گرداب میں پھنس جائے۔ تو نماز عشاء کے بعد یہ وظیفہ صدق دل سے ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ گیارہ دن کے اندر مقصد براری ہوگی۔ حسب استطاعت گیارہ روپیہ گیارہ آنہ گیارہ پیسوں کی شیرینی پر حضور غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نیاز دلائے۔ اور چھوٹے چھوٹے بچوں کو تقسیم کر دے۔ وظیفہ یہ ہے۔

فَحُکْمِیْ نَافِذٌ فِیْ کُلِّ حَالٍ قول ہے تیرا
بدل دے میرا حال زار یامحبوب سبحانی

## ہر قسم کے درد کے لئے عجیب وغریب عمل:

ذیل کا عمل ۷۳۷ مرتبہ روزانہ چالیس یوم تک قبلہ رخ ہو کر ساعت عطارد میں پڑھیں۔ یعنی ساعت عطارد میں شروع کریں، دن رات کی قید نہیں ہے۔ عمل کو تیز کرنے کے لئے اسم پاک یَاشَافِیُ روزانہ پڑھ لیا کریں۔ عمل کے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ عمل کے بعد کسی مریض کی درد والی جگہ پر ہاتھ پھیرتے ہوئے تین بار یہ عمل مع یَاشَافِیُ پڑھیں۔ ان شاء اللہ چشم زدن میں درد دور ہو جائیگا۔ اگر کوئی اور بیماری ہے تو چند

گھونٹ پانی لے کر اس کو اپنے دائیں ہاتھ کی انگلی پر رکھ کر یا اس پانی پر اپنے دائیں ہاتھ کی انگلیاں رکھ کر تین بار یہ عمل مع یا شافی پڑھ کر پھونک ماردیں۔ شدید بیماری میں ایک دن کا ناغہ کر کے پھر تین بار دم کریں۔ ان شاء اللہ مرض رفع ہو جائیگا۔

اس سے بہتر عمل تلاش کرنا بے سود ہے۔ روئے زمین پر بہت بڑا عمل ہے۔ عمل یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ لَا يَضُرُّ مَعَ اِسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ اُجِبْ يَا دَرْدَائِيْلُ بِحَقِّ يَا قَاف.

## انقضائے حاجات کے لئے مجرب عمل:

حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ دعا ایک نابینا کو تعلیم فرمائی تھی۔ اس کے پڑھنے سے فوراً آنکھیں روشن ہوگئیں۔ اس مبارک دعا کا بارہا تجربہ حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ہوا۔ دوبارہ پڑھنے کی نوبت نہیں آتی۔ بڑی سے بڑی مشکلیں حل ہو جاتی ہیں۔ طریقہ یہ ہے کہ اول تازہ وضو کرے، پھر دو رکعت نفل پڑھ کر سو بار یہ دعا پڑھے:



اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ وَاَتَوَجَّهُ اِلَيْكَ بِنَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ نَبِيِّ الرَّحْمَةِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ تَوَجَّهْتُ بِكَ اِلٰى رَبِّيْ فِيْ حَاجَتِيْ هٰذِهٖ لِتَقْضِيَ لِيْ حَاجَتِيْ۔ یہ دعا مسجد میں جس جگہ نفل پڑھے۔ اسی جگہ پڑھے۔

## رفع حاجت کا عمل:

جس شخص کو کوئی شدید حاجت پیش آئے۔ اس کو چاہئے کہ صدق دل سے باری تعالیٰ کے آگے سربسجود ہو جائے اور اپنی دونوں انگشتان شہادت آسمان کی طرف اٹھا کر چالیس مرتبہ آیت کریمہ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ۔ پڑھ کر بعجز وانکساری دعا مانگے۔ ان شاء اللہ جو حاجت ہوگی پوری ہوگی۔

## جملہ حاجات کے لئے موثر عمل:

جو شخص سات سو چھیاسی مرتبہ بسم اللہ شریف پڑھ کر اپنے مقصد کے لئے دعا کرے۔ تو ان شاء اللہ تعالیٰ سات دن کے عرصہ میں خواہ کتنا ہی مشکل معاملہ ہو آسان ہو جائے گا۔

### حاجت براری کے لئے:

جو شخص اتوار کے روز طلوع آفتاب سے پہلے دس بار سورۂ اخلاص اور دس بار سورۂ کافرون پڑھے۔ اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرے۔ اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبول فرمائے گا۔

### درود تُنَجِّیْنَا برائے قضائے حاجت:

درود تنجینا ہر مشکل میں کام آتا ہے۔ اس کے پڑھنے کی ترکیب یہ ہے کہ ہر روز بوقت عشا کھڑے ہو کر پڑھے۔ اور دو رکعت نفل نماز برائے قضائے حاجت ادا کرے۔ اگر حاجت دینی ہو تو قبلہ رخ، اور اگر حاجت دنیوی ہو تو جنوب کی طرف منہ کر کے کھڑا ہو، اور اگر دشمن کو مغلوب کرنا ہو، یا مقدمے سے برأت مقصود ہو، یا کسی روٹھے ہوئے کو اپنی طرف مائل کر کے اپنی محبت میں دیوانہ کرنا ہو تو جانب شمال رخ کر کے کھڑے ہو کر پہلے دن دس بار، دوسرے دن بیس بار، تیسرے دن تیس بار، غرض جب تک حاجت پوری نہ ہو، دس بار ہر روز بڑھاتے جائیں۔ مایوسی اور ناکامی کا خیال بھی نہ آنے پائے۔ بس درود شریف کے انوار وتجلیات کی بارش میں خود کو نہاتا تصور کرے۔ درود تُنَجِّیْنَا یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنَجِّیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ۔ وَتَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ وَتَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ۔ وَتُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیَاتِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ۔ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

### فراخیٔ رزق کے لئے:

یہ عمل فراخیٔ رزق کے لئے مجرب ہے۔ فجر کی نماز کے بعد ۴۵ مرتبہ روزانہ پڑھے۔ اول وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ آیت شریف یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ ھُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاھِرُ وَالْبَاطِنُ وَھُوَ بِکُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ۔

## کشائش رزق کا عمل:

زیادتی رزق اور کثرت مال کے لئے آیۃ اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ۔ ہر نماز کے بعد بکثرت پڑھنا چاہیے۔

## ترقیٔ رزق کے لئے:

ہر روز نماز عصر کے بعد اسم یَافَتَّاحُ یَاقَھَّارُ یَاقَادِرُ یَارَزَّاقُ یَا غَنِیُّ یَا عَزِیْزُ یَااَللّٰہُ یَارَبَّ الْعٰلَمِیْنَ کو تین بار پڑھ لیا کریں۔ ان شاء اللہ روزی میں فراخی حاصل ہوگی۔

## رزق کی ترقی کے لئے:

رزق میں ترقی کے لئے نماز فجر اور نماز عشا کے بعد ۱۱۹ رمرتبہ یَالَطِیْفُ پڑھ کر پھر ۱۱۹ رمرتبہ اِنَّ اللّٰہَ ھُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّۃِ الْمَتِیْنُ۔ پڑھیں اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ غیب سے اللہ تعالیٰ روزی کا سبب پیدا فرمائے گا۔

## رزق میں زیادتی کے لئے:



اگر کسی کا چلتا ہوا کاروبار دن بہ دن ٹھپ ہوتا جا رہا ہو۔ رزق میں بہت زیادہ کمی واقع ہوگئی ہو، تو نماز جمعہ کی ادائیگی کے بعد اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے۔ اور ۷۰ ر مرتبہ یہ دعا پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ اَلْمُعْطِیُّ ھُوَاللّٰہُ۔ اس کے بعد دعا مانگے۔ ایک جمعہ سے دوسرا جمعہ نہ ہونے پائے گا کہ اللہ تعالیٰ اس کو تونگر بنا دے گا۔ لیکن اس وظیفہ کے لئے شرط یہ ہے کہ جمعۃ المبارک کی نماز ادا کرنے کے بعد یعنی جب سلام پھیرے تو اسی طریقہ سے بیٹھا رہے کہ کوئی پہلو نہ بدلے نہ کسی طرف دیکھے اور نہ ہی کسی سے کلام کرے۔ ورنہ عمل کی تاثیر ضائع ہو جائے گی۔ فراخیٔ رزق کے لئے نہایت مجرب ہے۔

## افلاس دور کرنے کا عمل:

جو شخص رات کو سوتے وقت آیۃ الکرسی اور سورہ بقرہ کی آخری آیتیں پڑھے گا۔ اگر وہ مفلس ہے تو اللہ تعالیٰ اس کو بہت جلد غنی کر دے گا۔

## رزق کی کشادگی کے لئے:

یہ عمل رزق کی کشادگی کے لئے عجیب ہے۔ فجر کی نماز کے بعد مستقل یَا وَھَّابُ چودہ سو مرتبہ اول وآخر ۲۱/۲۱ مرتبہ درود شریف پڑھنے کو اپنا وظیفہ بنا لے گا۔ تو ان شاء اللہ تعالیٰ رزق کی تنگی نہ اس کے پاس آئے گی اور نہ اس کے اولاد کے پاس آئے گی۔

## برائے ادائیگی قرضہ:

قرض ادا ہونے اور رزق میں ترقی کے لئے حسب ذیل متبرک دعا بہت مجرب ہے۔ روزانہ نماز فجر یا نماز عشاء کے بعد بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ اکیس مرتبہ اسے پڑھا کرے۔ اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاغْنِنِیْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ ۔ ان شاء اللہ قرض ادا ہو جائے گا۔ اور رزق میں بہت فراخی ہوگی۔

## ادائیگی قرض وترقی رزق کا نادر عمل:

اگر کوئی شخص مقروض ہو تو پانچوں فرض نماز کے بعد قُلِ اللّٰھُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِی الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِیَدِكَ الْخَیْرُ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۔ تُوْلِجُ الَّیْلَ فِی النَّھَارِ وَتُوْلِجُ النَّھَارَ فِی الَّیْلِ وَتُخْرِجُ الْحَیَّ مِنَ الْمَیِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَیِّتَ مِنَ الْحَیِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ ۔ پانچ پانچ بار پڑھا کریں۔ اول وآخر تین تین مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں پھر ہاتھ اٹھا کر اس طرح دعا کریں۔ یَا رَحْمٰنَ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ وَیَا رَحِیْمَ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ ۔ ان شاء اللہ تعالیٰ امید وخیال سے زیادہ کامیابی ہوگی۔ اور اللہ تعالیٰ ایسی جگہ سے رزق عطا فرمائے گا جہاں کا وہم وگمان بھی نہ ہوگا۔ اور حق تعالیٰ اس شخص کو قرض کے بارسے سبکدوش فرمادے گا۔



# مرد وعورت کی مشترک بیماریاں اور ان کا علاج

## پتھری توڑ کر نکالے:

سورہ اَلَمْ نَشْرَحْ کو چینی کے پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر مریض کو پلانے سے پتھری ریزہ ریزہ ہو کر نکلے گی۔ اور بارہ دفعہ پڑھ کر مریض کے سینے پر دم کرنے سے تنگی اور درد قلب کو سکون ہوگا۔ اور گردے کی تکلیف سے مریض کو شفا ہوگی۔

## پتھری نکالنے کا عمل:

مریض کو عصر کی نماز پڑھنے کے بعد مغرب تک لاتعداد دفعہ یَااَللّٰہُ یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ پڑھائیں۔ اور نماز عصر ہی کے وضو سے مغرب کی نماز پڑھائیں۔ اول روز یا زیادہ سے زیادہ تیسرے روز تک پتھری ریزہ ریزہ ہو کر نکل جائیگی۔

دیگر: سورہ بقرہ رکوع ۹ کی یہ آیت پتھری کی جگہ ہاتھ پھیرتے ہوئے پڑھتے جائیں۔ اور پانی پر دم کر کے بھی پلائیں۔ چند دنوں کے اندر پتھری خارج ہو جائے گی۔ بلکہ عامل کے لئے پانچ منٹ ہی کافی ہیں۔

عامل بننے کے لئے ان آیات کو ۴۱ مرتبہ روزانہ پڑھ لیا کریں۔

وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا یَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ۔ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا یَشَّقَّقُ فَیَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ۔ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا یَهْبِطُ مِنْ خَشْیَةِ اللّٰهِ۔ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ۔

## پتہ میں پتھری:

پتہ میں پتھری ہو یا زہر پیدا ہو گیا ہو تو اس کے لئے ایک مرتبہ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ۔ صبح وشام اور رات کو پانی پر دم کر کے پلائیں۔ چالیس روز یہ عمل جاری رکھیں۔

## بواسیر کا روحانی علاج:

ایک عامل کا قول ہے کہ یہ اسم بواسیر کے علاج کے لئے بہت بے نظیر ہے۔ لہٰذا جو اس

مرض میں مبتلا ہو۔ اسے چاہئے کہ تیرہ، چودہ اور پندرہ چاند کی تاریخ کو روزہ رکھے۔ اور افطار کے وقت اسم پاک یَامَجِیْدُ کو کثرت سے پڑھے۔ ان شاء اللہ بواسیر سے نجات کا کوئی نہ کوئی ذریعہ بن جائے گا۔

## عمل برائے مرض بواسیر:

جس کسی کو بواسیر کی شکایت ہو وہ اس عمل کو کریں۔ ان شاء اللہ کامیابی حاصل ہوگی۔ بواسیر کا مریض بیت الخلاء جانے سے پیشتر تین مرتبہ ہمیشہ پڑھ لیا کرے۔ یہ احتیاط رہے کہ بیت الخلاء کے باہر اس کو پڑھ لیا جائے۔ بیت الخلاء کے اندر جا کر نہ پڑھے۔ عمل یہ ہے:

[ کر کرونی بر برونی بیروں شو، خدائے ما بزرگ است تو بیروں شو بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ ]

## بادی بواسیر کے لئے:

بادی بواسیر میں رفع حاجت کے بعد طہارت اس طرح کی جائے کہ بائیں ہاتھ کی بڑی انگلی بواسیر کے مقام سے رگڑ کھاتی رہے۔ اور طہارت کرتے وقت زبان سے فِعْلُنْ فِعْلُنْ فِعَلْ پڑھتے رہیں۔ ان شاء اللہ بیماری سے شفا حاصل ہوگی۔

## بواسیر کا علاج:

جس مرد یا عورت کو خونی بواسیر کی شکایت ہو، تو اس کو چاہئے کہ وہ اس عبارت کو لکھ کر تعویذ بنا کر موم جامہ کر کے ناف کے نیچے پشت کی طرف باندھے۔ اور تب تک بندھا رہنے دے جب تک شکایت باقی رہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی۔ اور بواسیر کی شکایت جاتی رہے گی۔ عبارت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ سَمِیْرِیْ سَامِرِیْ سَمُرُوْنَا اَنْدُوْنَا۔

## خونی بواسیر کے لئے:

یَاعَلِیُّ ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پیئے۔ ان شاء اللہ سات روز میں خون بند ہوگا۔ اور بواسیر جاتی رہے گی۔

دیگر: جب بواسیر کی تکلیف شدید ہو تو اس کا فوری علاج

مریض هُوَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ پڑھ کر انگشت شہادت پر دم کرے۔ اور یہ انگلی پانی میں ڈال دے۔ پھر مریض اس پانی کو پیئے۔ ان شاء اللہ تکلیف فوراً رفع ہو جائے گی۔

## بواسیر خونی وبادی کا نقش:

یہ نقش بواسیر خونی اور بادی دونوں کے لئے مجرب ہے۔ اگر کوئی اس نقش کو چاندی کے تعویذ میں باندھے، تو اس موذی بیماری سے نجات پائے گا۔ اگر چاندی کا تعویذ نہ مل سکے، تو چاندی کا تار ہی لپیٹ کر باندھے۔ پورا اثر ہو گا۔

نقش مکرم یہ ہے

٧٨٦

| ١٩٨ | ١٩١ | ١٩٦ |
|---|---|---|
| ١٩٣ | ١٩٥ | ١٩٧ |
| ١٩٤ | ١٩٩ | ١٩٢ |

## خونی وبادی بواسیر کا مجرب نقش:

اگر کسی شخص کو بواسیر خونی یا بادی ہو تو ان نقشوں کو زعفران سے نقل کر کے گلے میں ڈال دیں۔ اور دھو کر پلائیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اگر جدید ہے۔ تو ہفتہ روز کافی ہے اور اگر قدیم ہے تو تین ہفتہ کافی ہے۔ نقش معظم یہ ہے۔

٧٨٦

| ٧٦٩ | ٧٧٢ | ٧٧٥ | ٧٦٢ |
|---|---|---|---|
| ٧٧٤ | ٧٦٣ | ٧٦٨ | ٧٧٣ |
| ٧٦٤ | ٧٧٧ | ٧٧٢ | ٧٦٧ |
| ٧٧١ | ٧٦٦ | ٧٦٥ | ٧٧٦ |

## فالج ولقوہ:

فالج وہ بیماری ہے۔ جس میں طولاً آدھا بدن بے حس ہو جاتا ہے۔ اور لقوہ منہ کے ٹیڑھا ہو جانے کو کہتے ہیں، چونکہ ان کے اسباب وعلاج ایک ہی ہیں۔ اسلئے ان کو ایک ہی جگہ بیان کیا جاتا ہے۔

## فالج کا علاج:



فالج میں چونکہ جسم کا اہم حصہ متاثر ہو کر بیکار ہو جاتا ہے۔ اور اسے نئے وجود کی ضرورت

ہوتی ہے۔ علاج کرنے کے ساتھ یَابَارِئُ کو کثرت سے پڑھتے رہنے سے آدمی بالکل درست ہو جاتا ہے۔ اس کے ساتھ چند آدمی مل کر "اکتالیس ہزار" مرتبہ اس اسم کو پڑھ کر تیل پر دم کر کے فالج زدہ کو مالش کے لئے دیں۔ ان شاء اللہ مالش کرنے سے اچھا خاصا فائدہ ہوگا۔

## لقوہ کا علاج:

گائے کے دودھ میں دار چینی ڈال کر دو تین ابال دیدیں۔ پھر اس دودھ پر "سورۂ یٰسین شریف" پڑھ کر دم کر کے رکھ دیں۔ اور اس میں ایک چمچہ شہد ملا لیں۔ اور سات لونگیں پیس کر ایک ٹکیہ بنا کر صبح نہار منہ اس دودھ سے کھالیں۔ یہ عمل سات دن مسلسل کرتے رہیں۔ ان شاءاللہ خاطر خواہ فائدہ پائیں گے۔

## علاج یرقان (پیلیا):

یرقان کا مرض جگر کی خرابی کی وجہ سے ہوتا ہے۔ جگر ہمارے جسم کا ایک اہم حصہ ہے۔ یرقان ہونے کی صورت میں ایک تو اس کا طبی علاج کروائیں۔ اور اس کے ساتھ یرقان کے مریض کو روزانہ ۱۰۰ ارمرتبہ یَامُحْیِ پڑھ کر پانی پر دم کر کے دیں۔ اور گیارہ روز تک پلائیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، اللہ پاک یرقان کو درست کردے گا۔

## علاج یرقان میں تاثیر کے لئے:

جس کسی کو یرقان ہو جائے۔ تو اسم یَاآخِرُ کو ۱۰۰۴ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں۔ اور سات روز تک یہ عمل کریں۔ ان شاء اللہ یرقان سے شفایابی کا کوئی ذریعہ بن جائے گا۔ اور جو بھی طبی علاج کریں گے۔ اس میں اللہ تعالیٰ تاثیر پیدا کردے گا۔

## یرقان کے لئے:

یرقان والے مریض کو درج ذیل آیت کریمہ "سو مرتبہ" روزانہ تین روز تک پانی پر دم کر کے پلانا نہایت مفید ہے۔

سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ. وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ.

## یرقان کے لئے نقش:

یرقان یعنی پیلیا کے لئے "سورۂ سبا" کو لکھ کر یا پانی پر دم کر کے پلانے اور بدن پر

چھڑکنے سے یرقان دور ہو جاتا ہے۔ نقش اس کا یہ ہے۔

۷۸۶

| ۸۴۴۷۴ | ۸۴۴۷۸ | ۸۴۴۷۶ |
|---|---|---|
| ۸۴۴۷۵ | ۸۴۴۷۳ | ۸۴۴۷۱ |
| ۸۴۴۷۰ | ۸۴۴۷۷ | ۸۴۴۷۲ |

### جذام (کوڑھ):

جو شخص اس موذی مرض سے نجات چاہتا ہو۔ وہ روزانہ ۷۸۶/ مرتبہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھتا رہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بہت جلد اس مرض سے شفاء کامل ملے گی۔

### جذام اور برص:

جس شخص کو جذام، برص، خونی بواسیر، یا کسی اور قسم کے ناپاک زخم ہوں، تو تیرہویں سے پندرہویں تاریخ تک برابر تین روزے رکھے۔ افطار کے وقت سات ہزار مرتبہ يَا مَجِيْدُ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پی لے۔ اور ہاتھ اٹھا کر سات مرتبہ یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْبَرَصِ وَالْجُذَامِ وَالْجُنُوْنِ وَمِنْ سَيِّءِ الْاَسْقَامِ۔ ان شاء اللہ العزیز تین دن میں کامل شفا نصیب ہوگی۔

**دیگر:** برص اور جذام کے مرض میں مبتلا افراد ہر نماز کے بعد اول گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھیں، پھر یہ کلمات پڑھیں۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔ ان کلمات کے پڑھنے کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھیں، ان شاء اللہ برص اور جذام کے مرض میں بہت جلد افاقہ ہو جائے گا۔

### برص (سفید داغ):

درج ذیل دعا کو ایک عرصہ تک پلیٹوں پر لکھ کر پانی سے دھو کر تین وقت پئیں۔ اس مرض میں مچھلی، انڈا، اور دہی سے پرہیز ضروری ہے۔ دعا یہ ہے۔ اِنَّ هُوَ الْمُعِيْنُ يَا مَعْرُوْفُ الْمَنَّانُ وَالْحَلِيْمُ۔

## ہر قسم کے امراض مہلکہ کا نادر عمل:

جو شخص درج ذیل دعا دس مرتبہ پڑھے گا۔ وہ دنیا کی ۷۰ر بلاؤں سے محفوظ رہے گا۔ جن میں جذام، برص کے داغ، آسیب، بھوت پریت کا خلل، تنگی معاش وغیرہ شامل ہے۔ اس مبارک دعا سے ۷۰ر مہلک بیماریاں دور ہوجاتی ہیں۔ حضور ﷺ نے ستر میں سے کل تین کا نام ظاہر فرمایا دعا یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

## خون کی کمی (انیما):

جسم میں خون کی کمی کو دور کرنے کے لئے تین مرتبہ پڑھ کر پانی، چائے، شربت، یا دودھ یا جو بھی مشروب پئیں اس پر دم کر کے پئیں۔ جب خون کی کمی دور ہوجائے یہ عمل ترک کردیں عمل یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا حَيُّ قَبْلَ كُلِّ شَيْءٍ يَا حَيُّ بَعْدَ كُلِّ شَيْءٍ۔

## خون کم پیدا ہو:

جسم میں اگر خون کی پیداوار کم ہوجائے کہ ڈاکٹروں کے مشورہ کے مطابق ہر ہفتہ میں خون کا چڑھانا ناگزیر ہو تو ان چاروں تعویذوں کو مشک وزعفران سے کاغذ یا پلیٹ پر لکھ کر آب زمزم سے دھو کر مریض کو روزانہ پلائیں۔ ایک چہلم گزرنے نہ پائے گا کہ خون کی پیداوار شروع ہوجائے گی (باذنہ تعالیٰ)

اول نقش یہ ہے۔ کسر تیرہویں خانہ میں ہے۔

۷۸۶

| ۱۹۸۵ | ۱۹۹۹ | ۱۹۹۵ | ۱۹۹۲ |
|---|---|---|---|
| ۱۹۹۶ | ۱۹۹۱ | ۱۹۸۶ | ۱۹۹۸ |
| ۱۹۹۰ | ۱۹۹۳ | ۲۰۰۱ | ۱۹۸۷ |
| ۲۰۰۰ | ۱۹۸۸ | ۱۹۸۹ | ۱۹۹۴ |

دوم نقش یہ ہے۔ نویں خانہ میں کسر ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۹۷ | ۱۰۱۱ | ۱۰۰۸ | ۱۰۰۴ |
| ۱۰۰۹ | ۱۰۰۳ | ۹۹۸ | ۱۰۱۰ |
| ۱۰۰۲ | ۱۰۰۶ | ۱۰۱۳ | ۹۹۹ |
| ۱۰۱۲ | ۱۰۰۰ | ۱۰۰۱ | ۱۰۰۷ |

سوم نقش یہ ہے۔ درود شفا۔ ۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۵۴ | ۶۶۷ | ۶۶۴ | ۶۶۱ |
| ۶۶۵ | ۶۶۰ | ۶۵۵ | ۶۶۶ |
| ۶۵۹ | ۶۶۲ | ۶۶۹ | ۶۵۶ |
| ۶۶۸ | ۶۵۷ | ۶۵۸ | ۶۶۳ |

چہارم نقش یہ ہے۔ آیات شفاء

| ش | ا | ف | ی |
|---|---|---|---|
| ۸۱ | ۹ | ۳۰۱ | شفاء |
| ۸ | ۷۸ | ۳ | ۳۰۲ |
| ۲ | ۳۰۳ | ۷ | ۷۹ |



## خون کی کمی کا علاج:

اگر کوئی شخص خون کی کمی کا شکار ہو۔ کمزوری کی وجہ سے چہرے پر زردی چھائی ہو، تو اسے چاہئے کہ روزانہ باوضو حالت میں ایک سو مرتبہ مندرجہ ذیل دعا پڑھ کر پانی پر دم کرے اور پانی پی لے۔ بفضل باری تعالیٰ روزانہ کے اس عمل سے خون کی کمی کی شکایت دور ہو جائے گی۔ اس کا جگر ٹھیک طرح سے کام کرنا شروع کر دے گا۔ معدہ کی خرابی بھی دور ہو جائے گی۔ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا حَیُّ قَبْلَ کُلِّ شَیْءٍ یَا حَیُّ بَعْدَ کُلِّ شَیْءٍ۔

## ہائی بلڈ پریشر کا علاج:

ہائی بلڈ پریشر کا مریض جب پانی پیئے تو مندرجہ ذیل وظیفہ سات مرتبہ پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ہائی بلڈ پریشر نارمل رہے گا۔ یہ اسم ہائی بلڈ پریشر کے مرض کے لئے بہت مفید

ہے۔اسم شریف یہ ہے۔ یَاحَیُّ قَبْلَ کُلِّ شَیْءٍ یَاحَیُّ بَعْدَ کُلِّ شَیْءٍ۔

## بلڈ پریشر کے لئے:

مندرجہ ذیل نقش کاغذ پر لکھ کر فلیتہ (بتی) بنائیں۔اوراس کوروئی میں لپیٹ کر مریض کی چارپائی کے قریب جلائیں۔جب تک مرض سے نجات نہ مل جائے یہ علاج جاری رکھیں

ہائی بلڈ پریشر کے لئے یہ تعویذ سبز رنگ سے لکھیں۔

لو بلڈ پریشر کے لئے یہ تعویذ سرخ رنگ سے لکھیں۔

اگر سبز یا سرخ رنگ دستیاب نہ ہوتو زرد رنگ سے لکھنا کافی ہے۔صرف شرط یہ ہے کہ رنگ کھانے میں استعمال ہونیوالے ہوں۔ علاج کی مدت زیادہ سے زیادہ چالیس روز ہے۔فلیتہ چاہے روز ایک بنائیں یا ایک سے زیادہ بنا کر رکھ لیں۔فلیتہ جلانے کے لئے مٹی کے دیئے میں گھی استعمال کریں۔نقش یہ ہے۔

| ۹ | ۹ | ۹ | ۹ |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۹ | ۹ | ۹ |
| ۹ | ۹ | ۹ | ۹ |
| ۹ | ۹ | ۹ | ۹ |

## بلڈ پریشر کے لئے:

بلڈ پریشر کو اعتدال میں رکھنے کے لئے چاہئے کہ ہر نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھے۔صبح نہار منہ باوضو حالت میں اکتالیس مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھ کر پانی پر دم کرے اور پانی پی لے۔علاوہ ازیں یہ نقش پاک قبلہ رخ بیٹھ کر لکھے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۲۷۲ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۲۷۱ | ۲ | ۱۳ |
| ۲۷۰ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۲۶۹ | ۱۰ |

لکھنے کے بعد تعویذ کی طرح گلے میں ڈال لے یا بازو پر باندھے ان شاءاللہ تعالیٰ بلڈ پریشر ٹھیک

رہیگا۔اس کےعلاوہ اس کی برکت سے جگر اور سینہ کے جملہ امراض سے بھی بچاؤ رہیگا۔مجرب ہے۔

## شوگر کے مرض سے نجات پانے کے لئے:

فی زمانہ شوگر کا مرض ساری دنیا میں پھیل چکا ہے۔ لاکھوں انسان اس موذی مرض کا شکار ہو چکے ہیں۔ اور اپنی صحت وتندرستی سے ہاتھ دھو بیٹھے ہیں۔ مندرجہ بالا قرآنی دعاء روزانہ صبح وشام تین تین بار اول وآخر تین تین بار درود پاک پڑھ کر پانی پر دم کر کے پئیں۔اور تب تک اس علاج کو جاری رکھیں۔ جب تک آپ صحتمند نہیں ہوجاتے۔ان شاء اللہ گوہر مقصود جلد ہی حاصل ہوجائے گا۔آیت پاک یہ ہے۔

رَبِّ اَدۡخِلۡنِیۡ مُدۡخَلَ صِدۡقٍ وَّاَخۡرِجۡنِیۡ مُخۡرَجَ صِدۡقٍ وَّاجۡعَلۡ لِّیۡ مِنۡ لَّدُنۡكَ سُلۡطٰنًا نَّصِیۡرًا۔

## شوگر کا روحانی علاج:

یَابَارِئُ یہ اسم شوگر کے روحانی علاج کے لئے بہت مفید ہے۔اور اگر اس کے ساتھ مُحْیِیُ کا لفظ ملالیا جائے تو اس کے اثرات اور قوی ہوجاتے ہیں۔اس لئے جس شخص کو شوگر ہو اسے چاہئے کہ یَابَارِئُ الْمُحْیِیُ گیارہ ہزار مرتبہ روزانہ پڑھے اور چالیس دن تک یہ پڑھائی جاری رکھے۔ان شاء اللہ جسم کا بگڑا ہوا لبلبہ درست ہوکر کام کرنا شروع کردے گا۔ مگر ہر روز پڑھائی کے بعد اللہ کے حضور میں شفایابی کی دعا کرنا ضروری ہے۔

## ذیابیطس:

شکر پیشاب میں ہو یا خون میں، دونوں حالتوں میں مندرجہ ذیل تعویذ کاغذ یا چینی کی پلیٹوں پر زعفران اور عرق گلاب سے لکھ کر تینوں وقت کھانے سے پندرہ بیس منٹ پہلے پانی سے دھوکر پئیں

۷۸۶

| ع | ص | م | ح |
|---|---|---|---|
| ء | ا | ر | ق |
| ا | ك | ل | ت |
| ل | ت | ا | ی |

نوٹ: مٹھاس سے پرہیز ضروری ہے۔ البتہ جامن اس مرض میں کھانا مفید ہے۔ کالا چنا (چھلکوں سمیت) پسوا کر اسکے آٹے کی روٹی کھانا ذیابیطس میں خاص طور سے فائدہ مند ہے۔

## شوگر کا اکسیر اثر عمل:

جس کسی کو شوگر جیسی مہلک مرض کا عارضہ لاحق ہو۔ اور کسی بھی طرح آرام نہ آتا ہو، تو چاہئے کہ باوضو حالت میں سورۂ اخلاص تین مرتبہ ذیل میں بتائے ہوئے طریقہ کے مطابق اس طرح پڑھ کر مریض پر دم کرے، کہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے۔ قُلْ هُوَاللهُ اَحَدٌ. يَااَللهُ اَحَدٌ. يَا اَلصَّمَدُ الْاَحَدُ. يَااَللهُ الصَّمَدُ. يَااَللهُ الصَّمَدُ الْاَحَدُ. يَا اَللهُ يَا اَحَدُ يَا صَمَدُ. اَللهُ الصَّمَدُ. لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ. يَا اَللهُ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ. يَا اَللهُ لَمْ يَلِدْ يَا اَللهُ لَمْ يُوْلَدْ اَللهُ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدًا. يَااَللهُ لَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ.

دن میں تین تین مرتبہ مریض پر دم کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ شوگر کے مرض سے نجات مل جائے گی۔ اگر کوئی مریض دم کروانے کے لئے نہ آسکے یا اس سے رابطہ آسان و ممکن نہ ہو تو پھر باوضو حالت میں یہی عمل کسی پاکیزہ برتن پر عرق گلاب و زعفران سے لکھے اور پانی میں گھول کر مریض کو روزانہ پینے کے لئے دے۔ گیارہ یوم تک بلاناغہ یہ پانی پینے سے بفضل باری تعالیٰ شفائے کاملہ حاصل ہوتی ہے۔

## مرگی کا موثر علاج:

ایک عارف کامل کی لونڈی کو مرگی تھی۔ انھوں نے اس کے کان میں یہ پڑھا۔ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ الٓمّٓصٓ۔ طٰسٓمٓ۔ كٓهٰيٰعٓصٓ۔ يٰسٓ۔ وَالْقُرْآنِ الْحَكِيْمِ ۔حٰمٓ۔ عٓسٓقٓ۔ نٓ۔ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ۔ وہ بالکل اچھی ہوگئی۔ اور پھر مرگی نہیں آئی۔

## مرگی کے لئے:

اگر کسی شخص پر مرگی کا دورہ ہو رہا ہو، تو پیالہ میں پانی لے کر سورۂ فاتحہ اور معوذتین پڑھ کر دم کریں۔ اور اس شخص پر چھڑکیں۔ جب اس کی حالت بہتر ہو جائے تو یہ پانی مریض کو پلائیں۔ ان شاء اللہ کامل شفا ہوگی۔

## تعویذ برائے مرگی:

مرگی والے کے لئے اس آیت مبارکہ کو لکھ کر پلانا یا بطور تعویذ گلے میں ڈالنا بہت مفید ہے۔آیت یہ ہے۔ مَاخَلْقُكُمْ وَلَابَعْثُكُمْ اِلَّا كَنَفْسٍ وَّاحِدَةٍ اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ بَصِيْرٌ۔

## مرگی سے بیہوشی:

جو کوئی سُوْرَةِ وَاللَّيْلِ کو مرگی سے بیہوش ہوئے کے اوپر پڑھ کر دم کرے۔ان شاء اللہ فوراً ہوش میں آجائے۔

## علاج برائے طحال:

اگر کسی کو تلی کا عارضہ لاحق ہو، تلی بڑھ چکی ہو تو چاہئے کہ باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر عرق گلاب و زعفران سے یہ لکھے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ۔ اس لکھے ہوئے کاغذ کو تعویذ کی طرح موم جامہ کر کے مریض اپنی کمر میں اس طرح باندھے کہ تعویذ تلی کے مقام پر پڑا رہے۔ان شاء اللہ اس تعویذ کی برکت سے تلی کا ورم دور ہو جائے گا۔اور تلی اپنی اصلی حالت پر آجائے گی۔

## برائے درد ناف:

اگر ناف اپنی جگہ قائم نہ رہے،تو بہت تکلیف محسوس ہوتی ہے۔پیٹ کا نظام درہم برہم ہو جاتا ہے۔اگر ناف اپنی جگہ سے ہٹ جائے۔اور اس کو ہٹے ہوئے زیادہ عرصہ نہ ہوا ہو تو ذیل میں دیئے ہوئے نقش کے مطابق بسم اللہ الرحمن الرحیم انگلی کے ساتھ اس طرح سے باوضو حالت میں ناف پر لکھنے سے ناف فوراً اپنی اصلی جگہ پر آجاتی ہے۔اس کے علاوہ یہ نقش پاک ایک سفید کاغذ پر اس طرح بسم اللہ الرحمن الرحیم بنا کر لکھے کہ درمیان کے دائرہ میں یاقائم یادائم یاقیوم لکھے۔



اس نقش کو لکھ کر مریض کو دے کہ وہ ناف پر باندھے ناف قائم رہے گی۔ اور درد بھی دور ہو جائے گی۔ اگر ناف کو ٹلے ہوئے زیادہ عرصہ ہو گیا ہو تو یہ نقش چینی کی پلیٹ پر عرق گلاب اور زعفران سے لکھ کر پانی سے گھول کر بھی پلائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ناف ٹھیک ہو جائے گی۔

## ناف ٹلنا:

اگر کسی کی ناف ٹل گئی ہو تو یہ نقش لکھ کر کمر میں باندھیں لیکن تعویذ ناف پر رہنا چاہیے۔ ان شاء اللہ ناف اپنی جگہ پر آ جائے گی۔

۷۸۶

| د | ح | ب | ا |
|---|---|---|---|
| ی | ا | د | ر |
| ص | ر | د | د |



## درد جگر کے لئے:

جگر کے درد میں آرام و شفاء حاصل کرنے کی غرض سے صبح، دوپہر شام چینی کی پلیٹ پر باوضو حالت میں ایک مرتبہ عرق گلاب و زعفران سے آیۃ الکرسی لکھے۔ اور پانی سے دھو کر مریض کو پلائے۔ اکیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ان دنوں کے اندر اندر بیماری کا خاتمہ ہو جائے گا۔

## درد گردہ کے لئے:

اگر کسی کو درد گردہ کی شکایت ہو اور کسی طرح افاقہ نہ ہوتا ہو تو چاہیے کہ ذیل میں دیا ہوا نقش مبارک جو سورۂ اخلاص کا ہے۔ باوضو حالت میں نماز فجر کے بعد عرق گلاب اور زعفران سے دو عدد لکھے۔ ایک نقش پانی میں گھول کر مریض کو پلائے۔ اور دوسرا مریض کے گلے میں ڈال دے۔ روزانہ ایک نقش لکھ کر پانی میں گھولے۔ اور مریض کو دن میں کئی بار یہ پانی پلائے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے گردے کے درد میں افاقہ ہو گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۵۰ | ۲۵۳ | ۲۵۶ | ۲۴۳ |
|---|---|---|---|
| ۲۵۵ | ۲۴۴ | ۲۴۹ | ۲۵۴ |
| ۲۴۵ | ۲۵۸ | ۲۵۱ | ۲۴۸ |
| ۲۵۲ | ۲۴۷ | ۲۴۶ | ۲۵۷ |

## جگر کے تمام امراض کے لئے:

ایک کاغذ پر یہ آیت مبارکہ لکھ کر تعویذ بنالیا جائے۔ عورتیں گلے میں پہنیں اور مرد بازو پر باندھیں۔ اسکے علاوہ کاغذ یا پلیٹوں پر لکھ کر پانی سے دھو کر نہار منہ پئیں۔ جگر یا گردوں کی خرابی سے اگر جسم پر ورم آجائے وہ بھی اس علاج سے ختم ہو جاتا ہے۔ آیت شریفہ یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

كَانَ الۡبَحۡرُ مِدَادًا لِّكَلِمٰتِ رَبِّیۡ



## کمر درد کا فوری علاج:

اگر کسی کی کمر میں ایسا درد ہو رہا ہو کہ وہ درد کی شدت سے تڑپ رہا ہو تو چاہئے کہ باوضو حالت میں یہ نقش لکھے۔




نقش لکھنے کے بعد سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے۔ اور اس پر دم کردے۔ اور فوری طور پر مریض کے گلے میں تعویذ کی طرح ڈال دے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بہت جلد درد میں آرام آجائے گا۔ اور صحتیابی ہوگی۔ جب آرام آجائے تو اس نقش کو مریض کے گلے سے اتار کر گوندھے ہوئے آٹے میں لپیٹ کر دریا میں ڈال دے۔ یا کسی ویران کنویں میں ڈال دے۔

## کمر درد سے نجات:

اگر کسی کی کمر میں درد کی شکایت رہتی ہو، اور کسی بھی طرح رفع نہ ہوتی ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں مریض کو پاس بٹھا کر نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ اول وآخر گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھ کر یہ پڑھے۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَاشَافِيْ يَاكَافِيْ. بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَامُحِيْطُ يَاوَسِيْعُ. بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَاحَيُّ يَادَائِمُ. پڑھنے کے بعد مریض پر دم کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بہت جلد درد رفع ہو جائے گا۔ سات یوم تک روزانہ اسی طرح دم کرنے سے اللہ تعالیٰ شفاء کاملہ نصیب فرماتا ہے۔ آزمودہ عمل ہے۔

## درد کمر کے لئے:

جس شخص کی کمر میں درد ہو اس پر سورہ مزمل شریف دس بار پڑھ کر دم کرتا جائے۔ نیز اول وآخر درود شفاء تین تین مرتبہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی بدولت آرام آجائیگا۔

## ہر قسم کے درد کے لئے:

ہر قسم کے درد کو رفع کرنے کے لئے جب درد شدت سے ہو رہا ہو تو اسی وقت اول تین مرتبہ درود پاک پڑھیں اور درد کے مقام پر انگلی رکھ کر یہ کلمات پڑھیں۔

بِسْمِ اللهِ الْكَبِيْرِ. اَعُوْذُ بِاللهِ الْعَظِيْمِ. مِنْ شَرِّ كُلِّ عِرْقٍ النَّعَارِ وَمِنْ شَرِّ النَّارِ. سات مرتبہ ان کلمات کو پڑھنے کے بعد پھر تین مرتبہ درود پاک پڑھیں۔ دن میں چند مرتبہ اس عمل کے کرنے سے ان شاء اللہ تعالیٰ درد دور ہو جائے گا۔

**دیگر:** خواہ کسی قسم کا درد ہو یہ تعویذ جو حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کا معمول تھا۔ لکھ کر پہنا دیں۔ مجرب وفائدہ بخش ہے۔

۷۸۶

| من کہ گویم | کہ گویم | کہ بکن | یا مکن |
|---|---|---|---|
| تو شاہ | جہاں | ہر چہ خواہی | آن کن |

## پیٹ کے درد کا علاج:

اگر کسی کے پیٹ میں اچانک درد ہو جائے، تو گرم پانی پر سات مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر

دم کریں۔اور شہد ملا کر پلائیں۔ان شاء اللہ درد فوراً رک جائے گا۔

## درد شکم کے لئے:

اگر کسی کے پیٹ میں درد ہو،تو اس مبارک دعا کو لکھ کر دھو کر پلائیں۔فی الفور درد موقوف ہو جائے گا۔یہ دعا درد شکم دور کرنے کے بارے میں مجرب ہے۔دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْبَاسِطُ وَاَنَا الْمَبْسُوْطُ فَمَنْ بَدَعَ الْمَبْسُوْطَ اِلَّا الْبَاسِطُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ۔

## پیٹ کا درد:

اگر کسی کے پیٹ میں درد ہو تو ایک گلاس پانی لیں۔اول گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھیں۔اس کے بعد سات مرتبہ یَا عَظِیْمُ پڑھیں۔پھر گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھ کر پانی پر دم کر دیں اور مریض کو پلا دیں۔بفضلہٖ تعالیٰ فوراً آرام ہوگا۔

## درد شکم کے لئے مجرب عمل:



اجوائن یا سونف دو چار تولہ لے کر اس پر اکیس مرتبہ سورۃ الم ترکیف مع بسم اللہ شریف کے پڑھ کر دم کر دیں۔جس کسی کے پیٹ میں درد ہو اس کو پانچ دانے کھلا کر اوپر سے چائے یا نیم گرم پانی کے چند گھونٹ پلا دیں۔ان شاء اللہ تعالیٰ درد ختم ہو جائے گا۔بچوں کو صرف تین دانا کھلانا کافی ہے۔

**دیگر:** اگر کسی کے پیٹ میں درد ہو تو کسی شربت یا پانی پر سات مرتبہ یہ آیت شریف پڑھ کر پلائے۔بفضلہٖ تعالیٰ فوراً آرام ہوگا۔

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ۔

## دفع نناٰئی کا مجرب عمل:

اس آیت کو اس مرض کو دفع کرنے میں خاص دخل ہے۔جس جگہ تکلیف ہو یہ لکھ کر باندھیں بہت جلد آرام ہوگا۔آیت کریمہ یہ ہے۔ وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُوا الشَّیٰطِیْنُ عَلٰی مُلْکِ سُلَیْمٰنَ وَمَا کَفَرَ سُلَیْمٰنُ وَلٰکِنَّ الشَّیٰطِیْنَ کَفَرُوْا یُعَلِّمُوْنَ النَّاسَ السِّحْرَ وَمَآ اُنْزِلَ عَلَی الْمَلَکَیْنِ بِبَابِلَ هَارُوْتَ وَمَارُوْتَ۔ وَمَا

يُعَلِّمٰنِ مِنْ اَحَدٍ حَتّٰى يَقُوْلَآ اِنَّمَا نَحْنُ فِتْنَةٌ۔

## پیٹھ میں درد کا علاج:

اگر پیٹھ درد کرتی ہو تو درد کی جگہ پر ہاتھ رکھ کر یہ دعا پڑھے اور اس کے ساتھ ''سورۂ قدر'' سات مرتبہ پڑھے۔

وَمَا كَانَ لِنَفْسٍ اَنْ تَمُوْتَ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ كِتٰبًا مُّؤَجَّلًا ۔ وَمَنْ يُّرِدْ ثَوَابَ الدُّنْيَا نُؤْتِهٖ مِنْهَا وَمَنْ يُّرِدْ ثَوَابَ الْاٰخِرَةِ نُؤْتِهٖ مِنْهَا وَسَنَجْزِى الشّٰكِرِيْنَ ۔

ان شاء اللہ آرام ہوگا۔

## دافع اختلاج قلب:

اختلاج قلب کا مریض بکثرت ورد کرے۔ اَللّٰهُمَّ اكْشِفْ هَمِّىْ وَحُزْنِىْ وَفَرِّجْ عَنِّىْ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ اور یہی پانی پر دم کر کے پیئے۔

## اختلاج قلب کے لئے:



اگر کسی کو اختلاج قلب کا عارضہ لاحق ہو تو اسے چاہئے کہ وہ فجر کی اذان کے فوراً بعد اول سات مرتبہ درود پاک پڑھے۔ پھر سات مرتبہ ''يَا مُحْيِىْ'' کا ورد کرے۔ اسکے بعد پھر سات مرتبہ درود پاک پڑھے۔ اور اپنے او پر دم کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مرض جاتا رہے گا۔

## سینہ کے درد کے لئے:

سورہ اَلَمْ نَشْرَحْ کو سات بار پڑھ کر دم کرے۔ سینہ کے درد کو آرام ہوگا۔ بہتر یہ ہے کہ سینہ پر ہاتھ رکھ کر پڑھے۔ سینہ پر دم کرنے سے تنگی اور درد قلب کو سکون ہوگا۔

## درد دل کے واسطے:

اگر کسی شخص کو ہر وقت سینے میں درد رہتا ہو۔ اور وہ اس درد کی وجہ سے بہت پریشان ہو۔ اسے چاہئے وہ فجر اور عشاء کی نماز کے بعد اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر ۱۲۱ مرتبہ يَا مُحْيِىْ کا ورد کرے۔ اس کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھ کر اپنے سینے پر دم کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ جلد ہی درد سے نجات مل جائے گی۔ اور سینے کے درد میں آرام آجائے گا۔

دل کی گھبراہٹ کے لئے:

اگر کسی کا دل بلاوجہ گھبراتا ہو، گھٹن محسوس ہوتی ہو تو چاہئے کہ سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر پانی پر دم کرے اور پلادے۔ سات یوم تک بلاناغہ یہ دم کیا ہوا پانی روزانہ دم کرکے پلائے۔ اس کے ساتھ آیۃ الکرسی لکھ کر تعویذ کی طرح گلے میں اس طرح ڈالے کے تعویذ قلب کے نزدیک رہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ دل کی گھبراہٹ ختم ہوجائے گی۔ بے چینی جاتی رہے گی۔ قلب کو تقویت حاصل ہوگی۔

دھڑکن کی زیادتی کے لئے:

جس کا دل گھبراتا ہو یا دل میں دھڑکن زیادہ ہو، اس کے لئے اس عبارت کو تین طشتریوں پر لکھ کر دن میں تین مرتبہ صبح، دوپہر، شام مریض کو پلائے۔ عبارت یہ ہے۔

نَادِ عَلِيًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّكَ فِي النَّوَائِبِ. كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِيْ بِعَظْمَتِكَ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ بِنُبُوَّتِكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ بِوِلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ هُوَ الشَّافِيْ هُوَ الْكَافِيْ هُوَ الْمُعَافِيْ.

جاڑا بخار:

ایک بار بسم اللہ شریف اور ایک سانس میں ۱۷/ بار يَا نَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلَامًا. پڑھ کر مریض پر دم کرے۔ نیز پانی پر دم کر کے پلائے۔ ان شاء اللہ بخار اتر جائے گا۔

دافع بخار:

الحمد شریف ۴۰/ بار پانی پر دم کر کے بخار والے کے منہ پر ہلکا چھینٹا مارے۔ ان شاء اللہ بخار اتر جائے گا۔

بخار کے لئے:

جس شخص کو بخار آتا ہو۔ اس آیت مبارکہ کو لکھ کر بخار والے کے گلے میں باندھیں مفید ہے۔ آیت یہ ہے۔

يَآ أَيُّهَا الَّذِيْنَ آمَنُوا اصْبِرُوْا وَصَابِرُوْا وَرَابِطُوْا وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ. فلاں بن فلاں کا بخار جاتا رہے۔ فلاں ابن فلاں کی جگہ اس کا نام اور اس کی ماں کا نام لکھنا چاہئے۔

# ارواح سفلی کی تباہ کاریاں اور ان کا سد باب

بعض اوقات عالم خواب یا عالم بیداری میں بھی ایسی بھیانک شکلیں یا خوبصورت شکلیں نظر آتی ہیں۔ جو انسان پر نظر انداز ہو جاتی ہیں۔ ہم یہاں چند پُراسرار ارواح سفلی کی حقیقت عاملین و کاملین کے ارشادات کے مطابق پیش کر رہے ہیں۔ جن کی شرانگیزیاں، زہر افشانیاں اور تباہ کاریاں عوام و خواص میں مشہور ہیں۔

**بھوت پریت:**

عاملین کے ارشاد کے مطابق جن و انسان کی طرح ایک مخلوق ہے۔ یعنی جب کسی انسان کی موت کسی بداخلاقی جرم، راہزنی، خودکشی یا ناحق قتل وغیرہ کی وجہ سے ہوتی ہے۔ تو اس کی خبیث روح بھٹکتی رہتی ہے۔ اسی کو بھوت پریت کہا جاتا ہے۔ یہ ہیبت ناک شکل کا چوٹی والا شخص ناک سے باتیں کرتا ہے۔



**چڑیل:**

ایک عورت ہے۔ اس کے پاؤں عموماً پیچھے مڑے ہوتے ہیں۔ ایڑیاں سامنے اور پنجے پیچھے کو پھرے ہوئے ہوتے ہیں۔ اور ان کے پستان اتنے لمبے ہوتے ہیں کہ اپنے کندھوں پر سے پیچھے کو لٹکائے ہوئے رہتی ہیں۔

**خبیث:**

ایک ہیبت ناک شکل وصورت کا شخص ہے۔ جس کے منہ میں انگارے اور ناک کے دونوں نتھنوں سے چنگاریاں نکلتی ہیں۔ سانس کے ساتھ آگ کے شعلے نکلتے ہیں۔ اور یہ اندھیری راتوں میں جہاں سخت اندھیرا ہو، نظر آتا ہے۔

**دیو:**

یہ عجیب الخلقت بہت بڑا اندازاً جسم ہے۔ سر پر اس کے دو سینگ، بدن و پاؤں ہاتھی کی

طرح بدصورت، پشت پر ایک دم اور بازؤں پر دو پر ہوتے ہیں۔ یہ مختلف شکل وصورت میں پائے جاتے ہیں۔ان کی مؤنث کو بھی پری کہا جاتا ہے۔

پری:

یہ ایک آتشی مخلوق نہایت حسین وجمیل اور وجیہہ وشکیل بڑی خوبصورت عورت کی صورت ہے۔سب کی سب ہوامیں پرواز کرتی ہیں۔ پریاں اکثر وبیشتر حضرت سلیمان علیہ السلام کی بارگاہ میں حاضر ہوا کرتی تھیں۔اور بہت سے مخفی راز بتایا کرتی تھیں۔ پریاں نورانی وقرآنی عمل کے ذریعہ تسخیر بھی ہوجاتی ہیں۔ان کے بچوں کو پری زاد کہتے ہیں۔

ہمزاد:

حضرت انسان کا باطنی جسم لطیف ہے۔ جسے اس کے ظاہری طور پر نظر آنیوالے جسم کی مادی کثافتوں میں مقید کردیا گیا ہے۔ یہ غیر مرئی یعنی نظر نہ آنیوالا روحانی جسم، اگرچہ انسان کے مادی جسم کے ساتھ ہی پیدا ہوتا ہے۔لیکن اپنے جسم کثیف کے فنا ہوجانے کے بعد بھی زندہ اور باقی رہتا ہے۔ عاملین وکاملین عمل واجازت کے ذریعہ اس کوتابع کرتے ہیں۔اور اس سے کام لیتے ہیں۔

جنات:

قرآن کریم اوراحادیث مبارکہ سے اس مخلوق کا وجود ثابت ہے۔ روایات صحیح میں مرقوم ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام کی پیدائش سے تقریباً سوالاکھ برس پہلے اللہ تعالیٰ نے جنات کو پیدا کرکے زمین پر آباد کیا تھا۔ حضور ﷺ نے جنوں کی تین قسمیں ارشاد فرمائیں۔ایک قسم وہ جو ہوامیں اڑتی ہے۔دوسری وہ جو سانپ اور کتوں وغیرہ دیگر جانوروں کی شکل میں ہوتی ہے۔ تیسری وہ جو سفر اور قیام کرتی ہے۔یعنی بنی آدم جیسی ہے۔(بیہقی)
جنات جوشکل وصورت اختیار کرتے ہیں، یا جس مخلوق کا روپ اختیار کرتے ہیں، انکی آواز بھی اس مخلوق جیسی ہوجاتی ہے۔ جب کوئی انسان ان کو قسم دیتا ہے تو وہ اس کو پورا کرنے پر مجبور ہوتے ہیں۔ جنات شکل بدلنے کا اختیار رکھتے ہیں، دیو انسانوں کو کھاجاتے ہیں مگر

جنات نہیں کھاتے۔

**منگل چماری:**

اس کا تعلق قوم جنات کے مالدار گھرانے سے ہے۔ یہ کسی کی بہن یا ماں بننا پسند نہیں کرتی، بلکہ صرف بیوی بن کر رہنا پسند کرتی ہے۔

**شیاطین:**

جنات کی وہ سرکش، متکبر اور نافرمان نسل ہے۔ جس نے ابلیس سے جنم لیا۔ یہ خلقت آتشیں انسان کی گمراہی پر مسلط ہے۔ اور دلوں میں طرح طرح کے وسوسے اور خیالات فاسدہ پیدا کرتے ہیں۔ شیطان کا دوسرا نام ابلیس ہے۔ جس کا معنیٰ ہے۔ ''رب کی رحمت سے محروم'' اس کو طاغوت بھی کہا جاتا ہے۔ علماء سلف نے فرمایا کہ اللہ کی نافرمانی سے پہلے شیطان کا نام ''عزازیل'' تھا۔ اس کا وجود قرآن کریم اور احادیث نبوی سے ثابت ہے۔ ابلیس کی بیگم کا نام طرطبہ ہے۔ اس کی بے شمار اولادیں ہیں۔



**بیر:**

یہ شیطان کے اقسام میں سے ہوتے ہیں۔ منتر اور سفلی اعمال کے مطیع رہتے ہیں۔ اسمائے باری تعالیٰ سنتے ہی بھاگ جاتے ہیں اور کلمات کفریہ وشرکیہ دل سے سنتے ہیں۔ اہل ہنود کے اعمال میں بارہ بیر اور باون جوگن مشہور ہیں۔

**موہنی:**

اس کو فرض کیا گیا ہے کہ اگر سانپ کی مادہ بارہ برس تک پانی نہیں پیئے تو وہ ایک انتہائی خوبصورت عورت کا روپ دھار کر انسانوں کو اپنے دامن میں پھانستی ہے۔

**وبا و بلیات:**

یہ ارواح خبیثہ ہیں۔ اور ہر شکل میں نظر آسکتی ہیں۔ اور ہر قالب بے جان میں سما سکتی ہیں۔ انسانوں کی دشمن ہیں۔ اور ہلاکت کے درپے رہتی ہیں۔ مختلف اشکال میں سامنے آجاتی ہیں۔ وبا و بلا کا ذکر حدیث مبارکہ سے بھی ثابت ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا کہ

صدقہ ستر بلاؤں کو روکتا ہے۔ جب بندہ صدقہ دیتا ہے۔ تو آنیوالی بلا میں جنگ ہوتی ہے۔ بلا کہتی ہے، مجھے جانا ہے، اور صدقہ روکتا ہے۔ یہانتک کہ صدقہ بلاء پر غالب آجاتا ہے۔

## آسیبی خلل:

جن، پری، بھوت، پریت کے اثرات بد اور ناپاک سایہ پڑنے کی وجہ سے لوگ طرح طرح کی بیماریوں اور پریشانیوں میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔ اسی کو آسیبی خلل کہتے ہیں۔

## شیخ سدو:

آئین احمدی میں حضرت سیدنا شاہ اچھے میاں مارہروی قدس سرہٗ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ شیخ سدو انسانی طبقہ میں سے تھا۔ وہ وسط گیارہویں صدی ہجری کے آخری حصہ میں بادشاہ عادل حضرت محی الدین اورنگ زیب عالمگیر رحمۃ اللہ علیہ کے عہد حکومت میں تھا۔ یہ نواح کلکتہ کا باشندہ تھا۔ وہ ایک نہایت درجہ پر اثر عمل جو اونٹ کے بالوں پر پڑھا جاتا ہے۔ اسی عمل کا عامل تھا۔ (تذکرہ مشائخ قادریہ رضویہ ص ۳۳۵)



بعض روایت کے مطابق شیخ سدو امروہہ کی قدیم جامع مسجد (مسجد کیقبادی) کا ایک مؤذن شیخ صدر الدین عرف شیخ سدو تھا۔ شیخ سدو کو عملیات کا بہت شوق تھا۔ عملیات کے توسل سے شیخ سدو نے ''زین خان'' نام کا ایک مؤکل اپنے تابع کر لیا۔ شیخ سدو چونکہ عادتاً ایک بری خصلت کا خوگر تھا۔ اور اسے گناہوں کا ایسا چسکہ لگ گیا تھا۔ کہ شب و روز ایک نئی عورت کے ساتھ منہ کالا کرتا تھا۔ اور اچھی سے اچھی حسن و جمال والی لڑکیوں کو اپنے مؤکلوں کے ذریعہ منگواتا تھا۔ حالانکہ اس کے مؤکل اس کے اس خلاف شرع کام کرنے سے راضی نہ تھے۔ وہ خبیث جب زنا کا ارتکاب کرتا تو اپنے چاروں طرف حصار کر لیا کرتا تھا۔ اور اپنے حصار کے اندر ہی پانی رکھ لیا کرتا تھا۔ ایک دن جب وہ زنا میں مبتلا تھا اور حصار میں پانی رکھنا بھول گیا تھا۔ زنا سے فارغ ہونے کے بعد اس نے دیکھا کہ پانی موجود نہیں ہے۔ تو اس نے مؤکلوں کو آواز دی۔ مؤکل اسی تاک میں تھے کہ کب موقع فراہم ہو کہ اس خبیث کو کیفر کردار تک پہنچادیں۔ فوراً مؤکلوں نے اسکو پکڑا اور پہاڑ کی بلندی سے گرا کر موت کے گھاٹ

اتار دیا۔ اس وقت سے شیخ سدو کی روح آوارہ پھر رہی ہے۔ جاہل طبقہ کے ہندو مسلم میں شیخ سدو بدنام ہے۔ شیخ سدو کے معتقدین اس پر یقین رکھتے ہیں کہ عامل کی زندگی میں اس کے مؤکل خوبصورت اور جوان عورتیں اسکے پاس لایا کرتے تھے۔ اسلئے مرنے کے بعد اسکی ناپاک روح خوبصورت اور جوان عورتوں پر آجاتی ہے۔

**بھینسا سور:**

اس کو فرض کیا گیا ہے کہ ایک سور کی مانند قوی الجثہ جانور خوفناک شکل میں نظر آتا ہے۔ جس کے منہ سے سور کی طرح دو بڑے بڑے دانت نکلے ہوتے ہیں۔

**ام الصبیان:**

یہ ایک نہایت ہی طاقتور اور مہیب صورت کی جن عورت ہے۔ یہ ایسی خطرناک جنیہ ہے کہ جس پر اس کی نظر ستم ہو جاتی ہے۔ اس کی خیر نہیں۔ وہ تباہ و برباد ہو جاتا ہے۔

**آسیبی علامات اور اثرات کی پہچان:**

جس طرح مرض کی مناسب تشخیص سے دوا جلد اثر کرتی ہے۔ اسی طرح اثرات آسیب کا حال ہے کہ اگر معلومات درست ہوں، تو عمل سریع التاثیر ہو جاتا ہے۔ ذیل میں ہم آسیب و جن کے اثرات کی علامات بیان کرتے ہیں۔

دھاگے کے سات تاروں کو مریض کے پیر کے انگوٹھے سے لے کر پیشانی تک درست ناپ لیں۔ اور پھر ایک مرتبہ درود شریف پڑھ کر سات بار سورۂ فاتحہ اور ایک بار آیۃ الکرسی اور ایک بار یہ دعا پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ قَنُوْشْ مَنْقُوْشْ حَمَاشْ شَاقِیْسْ مَاشْ اَیُوْشْ بِرَحْمَتِكَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

اب دھاگے کو پھر ناپیں۔ اگر ایک انگشت کم ہے۔ تو مریض پر دیو کا اثر ہے۔ اگر دو انگل کم ہے تو آسیب کا اثر ہے۔ اور اگر تین انگل کم ہے تو بلا ہے۔ اور اگر چار انگل کم ہے تو ام الصبیان کا اثر ہے۔ اور اگر ایک انگل زیادہ ہے تو آدمی کی نظر بد ہے۔ اگر دو انگل زیادہ ہے تو

نظر کفتار ہے۔ اگر تین انگل زیادہ ہے تو بائی کا اثر ہے۔ اگر چار انگل زیادہ ہے تو تپ کا اثر ہے۔ اور اگر کم زیادہ نہ ہو تو محض بدنی اور مادی مرض ہے۔ دوا سے آدمی اچھا ہو جائے گا۔ اگر کسی بلا یا آسیب کا اثر ہو تو علاج روحانی یعنی عملیات قرآنی اور تعویذات سے رجوع کریں۔

## مریض کس مرض میں مبتلا ہے؟

اگر یہ سمجھ میں نہ آتا ہو کہ آسیبی خلل ہے یا مرگی کا عارضہ ہے تو سب سے پہلے اصلی ہینگ سونگھا دیں۔ اگر اس عمل سے کچھ فائدہ نظر نہ آئے۔ تو اس کے دائیں کان میں اذان اور بائیں کان میں اقامت کہیں۔ اگر اس عمل سے بھی کچھ فرق نظر نہ آئے تو ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ، ایک مرتبہ آیت الکرسی اور سورۂ جن کی ابتدائی پانچ آیتیں پڑھ کر پانی پر دم کریں۔ پھر اس میں سے تھوڑا پانی لے کر اس کے منہ پر چھینٹا ماریں۔ اس کے بعد بچے ہوئے پانی پر یہ دعا پڑھ کر دم کر دیں۔ دم اس طرح ہو کہ پہلے مریض پر پھر پانی پر دم کریں۔ دم کرتے وقت سانس بندھی رہے ٹوٹنے نہ پائے۔ اور اس پانی کو پلا دیں۔ انشاء اللہ تمام آسیبی خلل دور ہو جائے گا۔ اور پھر کبھی یہ عارضہ لاحق نہ ہو گا۔ دعا یہ ہے۔



بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ الٓمّٓصٓ طٰهٰ طٰسٓ طٰسٓمٓ۔ كٓهٰيٰعٓصٓ يٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ حٰمٓ عٓسٓقٓ قٓ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ۔

## تشخیص مرض:

اگر مرض کے متعلق معلوم کرنا مقصود ہو کہ مرض روحانی ہے یا جسمانی۔ سحر جادو ہے یا جنات کا آسیب ہے۔ تو درخت نیم کا پتہ چار عدد لے کر ہر ایک پتہ پر ذیل کی آیت تین تین بار پڑھ کر دم کریں۔ اور مریض یا مریضہ کو کھلا دیں۔ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لَا يُجَلِّيْهَا لِوَقْتِهَآ اِلَّا هُوَ۔

(۱) اگر ذائقہ کڑوا ہو تو مرض بدنی یعنی جسمانی ہے۔

(۲) اگر ذائقہ نمکین ہو تو علامت سحر جادو اور تعویذات کی ہے۔

(۳) اگر ذائقہ میٹھا ہو جائے تو پھر آسیب کا اثر ہے۔

**جادو سحر کی شناخت:** جادو ایک علم ہے۔ جو قرآن پاک سے ثابت ہے۔ جادو کی پہچان یہ ہے کہ مریض دن بہ دن سوکھتا جاتا ہے۔ کہتے ہیں کہ "کھاتا ہے بکری کی طرح اور سوکھتا ہے لکڑی کی طرح"۔ جادو والے کا چہرہ روز بروز پیلا پڑتا رہتا ہے۔ اور یہ بھی علامت ہے کہ جادو والے مریض کے بدن میں سوئیاں اور کانٹے سے چبھتے ہیں۔ اسکے بدن کے کسی حصے یا پورے بدن میں درد ہوتا ہے۔ اسکی صحیح پہچان کے لئے مندرجہ ذیل نقش اسکے دائیں ہاتھ میں دے کر پانچ منٹ تک پکڑوائے رکھیں۔ اس طریقہ سے کہ ہاتھ کسی چیز پر نہ ٹکے۔ بالکل سامنے کی جانب پورا ہاتھ اٹھائے رکھیں۔ اگر ہاتھ ایسے بھاری لگے جیسے کہ کوئی بہت وزنی پتھر اٹھائے ہوا ہو تو سمجھ لینا چاہئے کہ سحر جادو ہے۔ اور اگر وزن معلوم نہ ہو تو مریض کو بیماری ہے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸٦

| ۳۲۴ | ۳۲۷ | ۳۳۰ | ۳۱۷ |
|---|---|---|---|
| ۳۲۹ | ۳۱۸ | ۳۲۳ | ۳۲۸ |
| ۳۱۹ | ۳۳۲ | ۳۲۵ | ۳۲۲ |
| ۳۲٦ | ۳۲۱ | ۳۲۰ | ۳۳۱ |



## جادو کا اثر:

اگر کسی شخص پر جادو کا اثر ہو اور کوئی جاننے والا اس کی تصدیق بھی کر دے کہ جادو کیا گیا ہے۔ تب علاج کیا جائے۔ معوذتین ۴۱، ۴۱ مرتبہ، الحمد شریف ۴۱ مرتبہ صبح کی نماز کے بعد پانی پر دم کر کے پلایا جائے، جادو کا اثر جاتا رہے گا۔

## جادو کا علاج:

اگر کسی پر جادو کیا گیا ہو اور اس کی وجہ سے وہ بہت تکلیف محسوس کرتا ہو تو باوضو حالت میں روزانہ نماز مغرب کے بعد ایک سو مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر سحر زدہ پر دم کرنے سے جادو اور تکلیف کی شکایت رفع ہو جاتی ہے۔ سات یوم تک مسلسل بلاناغہ دم کرنے سے آرام آجاتا ہے۔

**جادو کا دفعیہ:**

اگر کسی شخص پر جادو کیا گیا ہو تو حسب ذیل آیت کریمہ شیشے کے برتن یا مٹی کے برتن یا پان پر مشک و زعفران سے نقل کر کے مسحور کو پلائیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ سحر دور ہو جائے گا۔

آیت کریمہ یہ ہے۔ قَالَ مُوسٰی مَا جِئۡتُمۡ بِهِ السِّحۡرُ ۔ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبۡطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصۡلِحُ عَمَلَ الۡمُفۡسِدِيۡنَ۔

**جادو کا اثر زائل کرنا:**

اگر کسی شخص پر جادو یا سحر کا اثر ہو، تو اس اثر کو زائل کرنے کے لئے ذیل کا عمل بیحد فائدہ مند اور مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے اتوار کے دن بعد نماز فجر باوضو حالت میں بیٹھ کر سفید کاغذ پر زعفران و گلاب و مشک سے سورہ ''مزمل شریف'' لکھ کر اس کو کسی بوتل میں پانی لے کر ڈال لیں۔ اور پھر اس پانی کو روزانہ دن رات میں پانچ بار مسحور کو پلائیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ گیارہ یوم کے اندر اندر ہر قسم کا سحر اور جادو ختم ہو جائے گا۔ اور مسحور شفا پا جائے گا۔

**جادو کا اثر ختم کرنے کا عمل:** اگر کسی مرد یا عورت پر کالے علم یعنی جادو کے تعویذات ڈالے گئے ہوں۔ تو اسم پاک ''یَا قَهَّارُ'' کو سات روز تک ۱۸۳۶ / مرتبہ روزانہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں۔ مگر اس ورد کے شروع میں گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھیں۔ اور آخر میں گیارہ مرتبہ سورۂ النّاس پڑھیں۔ ان شاء اللہ کالے علم کے تعویذات کے اثرات ختم ہو جائیں گے۔

**جادو کا گہرا اثر:**

عام طور پر کھانے پینے کی چیزوں میں کوئی سفلی عمل کر دیا جاتا ہے۔ اور ایسے جادو کا علاج قدرے دشوار ہوتا ہے۔ جو کھانے پینے کی چیزوں کے ذریعہ کیا گیا ہو۔ کیونکہ کھانے پینے کی چیزوں کی وجہ سے مسحور کے رگ وریشے میں سرایت کر جاتا ہے۔ اور خون بن کر رگوں میں دوڑنے لگتا ہے۔ ایسے شخص کے علاج کے لئے اس نقش کو روزانہ طشتری پر لکھ کر دن میں تین مرتبہ پلائیں۔ ان شاء اللہ جسم کے اندر سے جادو کے اثرات نکل جائیں گے۔ اور اس کو شفا حاصل ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

| ۳۴۲۳۸ | ۳۴۲۳۳ | ۳۴۲۴۰ |
|---|---|---|
| ۳۴۲۳۹ | ۳۴۲۳۷ | ۳۴۲۳۵ |
| ۳۴۲۳۴ | ۳۴۲۴۱ | ۳۴۲۳۶ |

## جادو کا اثر باطل کرنا:

خدانخواستہ اگر کوئی شخص جادو کا شکار ہوگیا تو مندرجہ ذیل عمل سے کیسا بھی علوی یا سفلی جادو ہوگا۔ان شاء اللہ سات روز میں مریض کو جادو کی نحوست سے پوری طرح نجات مل جائے گی۔اس کے تدارک کے لئے مسحور کے گلے میں قرآن حکیم کی وہ تین سورتیں لکھ کر ڈالیں جن میں ''ک'' نہیں ہے۔یعنی سورۂ عصر، سورۂ قریش، سورۂ فلق۔اور مندرجہ ذیل عزیمت بعد نماز عصر ۲۱ مرتبہ پڑھ کر ایک گلاس پانی پر دم کر کے مسحور کو پلائیں۔اور اس عمل کو سات دن تک جاری رکھیں۔عزیمت یہ ہے۔

بحری بحری کواڑ، بحری باندھو دسوں دوار، بحری آئے بحری جائے سب جگ سمائے، ٹونا جادو سب رد ہو جائے۔جو ٹونا جادو پھر کرائے، الٹ پلٹ وہاں کا وہاں پر جائے جو کرے سو مرے۔بحقِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا۔

## سحر مدفونہ کی تلاش:

مدفونہ جادو کا سراغ لگانے کے لئے سورۂ شعراء کا یہ نقش لکھ کر سفید مرغ کے گلے میں باندھ دیں۔اور اس کو مشتبہ جگہ پر چھوڑ دیں۔جہاں سحر کیا ہوا سامان ہوگا۔مرغ وہاں جا کر بیٹھ جائے گا۔آپ وہاں سے کھود کر دیکھیں گے تو وہاں پتلے وغیرہ موجود ہونگے۔نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۰۰۹۳۴ | ۱۰۰۹۳۷ | ۱۰۰۹۴۰ | ۱۰۰۹۲۷ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۰۹۳۹ | ۱۰۰۹۲۸ | ۱۰۰۹۳۳ | ۱۰۰۹۳۸ |
| ۱۰۰۹۲۹ | ۱۰۰۹۴۲ | ۱۰۰۹۳۵ | ۱۰۰۹۳۲ |
| ۱۰۰۹۳۶ | ۱۰۰۹۳۱ | ۱۰۰۹۳۰ | ۱۰۰۹۴۱ |

ان شاء اللہ اس نقش کے مؤکلین مرغ کو اسی جگہ لے جا کر بٹھا دیں گے۔جہاں گڑت

ہوگی۔اس کے بعد سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اس جگہ کو اگر کھودا جائے گا۔تو کسی بھی طرح کا کوئی نقصان زمین کھودنے والے کو نہیں ہوگا۔

### کالے علم کا وار روکنا:

بعض کالے علم کے عامل بڑا سخت قسم کا جادو کرتے ہیں۔سفلی عمل کے ذریعہ کاروبار ،کارخانہ یا دوکان وغیرہ کی آمدنی کو باندھ دیتے ہیں۔وقتی طور پر اثر ہوجاتا ہے۔لیکن نفع نقصان اللہ کے دست قدرت میں ہے۔ایسی صورت میں اسم پاک ''یَامُنْتَقِمُ'' کا ورد کالے علم کے وار کو روک دیتا ہے۔لہٰذا جس پر کالے علم کا وار ہوگیا ہو،تو اسے چاہئے کہ چالیس دن تک صبح کے وقت یہ اسم ۶۴۰ مرتبہ پڑھے۔ان شاء اللہ کالے علم کے وار کا اثر فوراً ختم ہوجائے گا۔اور پہلے کی طرح ہر کام معمول کے مطابق درست ہوجائے گا۔

### جادو ختم کرنا:

اگر کسی پر جادو کردیا گیا ہو،تو یہ نقش لکھ کر اسے دے کہ وہ اس کو بازو پر باندھے۔اور ایک نقش روزانہ پانی میں گھول کر پی لیا کرے۔اور ہر روز ایک سو مرتبہ سورۂ فلق پڑھ کر سحر زدہ پر دم کرے۔نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۱۶۱ | ۲۱۷۴ | ۲۱۷۱ | ۲۱۶۸ |
|---|---|---|---|
| ۲۱۷۲ | ۲۱۶۷ | ۲۱۶۲ | ۲۱۷۳ |
| ۲۱۶۶ | ۲۱۶۹ | ۲۱۷۶ | ۲۱۶۳ |
| ۲۱۷۵ | ۲۱۶۴ | ۲۱۶۵ | ۲۱۷۰ |

### جادو ٹونا سحر کے لئے:

اگر کسی کے بالوں کو کاٹ کر اس پر جادو کردیا گیا ہو۔اور وہ دن بہ دن بیمار ہوتا جارہا ہو،قوت زائل ہورہی ہوتو ان شاء اللہ اس عمل سے آناً فاناً خاطر خواہ فائدہ ہوگا۔جو بھی چاہے آزما کر فائدہ اٹھائے۔

سب سے پہلے ایک بوتل میں پانی بھر کر سامنے رکھے اور اعوذ باللہ، بسم اللہ کے ساتھ نکر مرتبہ سورۂ ناس پڑھ کر اس پانی پر دم کرے۔پھر سورۂ کافرون، سورۂ اخلاص، سورۂ فلق

اور سورۂ ناس ایک ایک مرتبہ پڑھ کر اس پانی پر دم کرے۔ مگر اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف بھی پڑھے۔ اور پانی مریض کو تین دن تک پلائے۔ بعد ازاں جب آفتاب نکلے تو اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کرے اور مریض کے گلے میں پہنادے۔

۷۸۶

| ۴۷۰۱ | ۴۷۰۴ | ۴۷۰۷ | ۴۶۹۴ |
|---|---|---|---|
| ۴۷۰۶ | ۴۶۹۵ | ۴۷۰۰ | ۴۷۰۵ |
| ۴۶۹۶ | ۴۷۰۹ | ۴۷۰۲ | ۴۶۹۹ |
| ۴۷۰۳ | ۴۶۹۸ | ۴۶۹۷ | ۴۷۰۸ |

## سفلی جادو کا علاج:

اگر کسی شخص پر جادو کیا گیا ہو تو سات عدد مدینہ منورہ کی کھجوروں پر سات دن تک سات سات مرتبہ آیۃ الکرسی شریف پڑھ کر ایک کھجور روزانہ کھلانا زبردست سے زبردست سحر کو زائل اور باطل کرتا ہے۔



## جادو اثر نہ کرے:

جو شخص آیۃ الکرسی ایک مرتبہ صبح ایک مرتبہ شام کو پڑھے گا۔ کوئی جادو اس پر اثر نہ کرے گا۔

**دیگر:** جو کوئی یہ چاہے کہ اس پر جادو کا اثر نہ ہو تو چاہئے کہ باوضو حالت میں عرق گلاب اور زعفران سے ایک سفید کاغذ پر یہ لکھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَاُمْلِيْ لَهُمْ اِنَّ كَيْدِيْ مَتِيْنٌ۔ لکھنے کے بعد موم جامہ کر کے تعویذ کی طرح بازو پر باندھے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے جادو کا وار نہ چلے گا۔ اور جادو کا اثر زائل ہو جائے گا۔

## ٹوٹکہ:

اگر کوئی شخص خرگوش کا ٹخنہ اپنے پاس رکھے تو اس پر کوئی جادو وغیرہ اثر نہ کرے۔

## جادو سحر کا علاج:

بعض مریض ایسے ہوتے ہیں، کہ ان کی بیماری کی تشخیص تو فوراً ہو جاتی ہے کہ ان پر کوئی

ذی روح مسلط ہے یا اثرات ہیں۔ لیکن ان کا علاج مشکل ہوجاتا ہے۔ مسلط شدہ چیزیں جانے کا نام ہی نہیں لیتیں۔ جو بھی عمل مریض پر کیا جائے وہ کارگر نہیں ہوتا۔ بعض مریضوں پر جنات کا سایہ ہوتا ہے۔ اور سائے کی حاضری بہت مشکل سے ہوتی ہے۔ اسلئے اس چیز کو مدنظر رکھتے ہوئے قارئین کے لئے مجرب اعمال لکھے جارہے ہیں۔

اس نقش کو لکھ کر فلیتہ بنالیں۔ اور اس کو جلا کر مریض کی ناک میں دھواں دیں۔

فرعون، ہامان، شیطان، لعین، العجل العجل العجل

دھواں دینے کے بعد تین مرتبہ ذیل کا عمل پڑھ کر مریض پر دم کریں۔ ان شاء اللہ مریض کو کلی شفا ہوگی۔ عمل یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ . يَا حَافِظُ يَا حَفِيْظُ يَا نَاصِرُ يَا رَقِيْبُ يَا مُعِيْنُ يَا وَكِيْلُ اَبْرَصَا صَبْرَصَا صَارَصَا وَحَضَارًا مِنْ كُلِّ اٰفَةٍ حَيُّ الْعَرْشِ وَالْاَرْضِ وَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ.

مجرب عزیمت:

جادو علوی ہو یا سفلی اس عزیمت کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ اور کنویں کے پانی پر ۲۱ مرتبہ اس عزیمت کو پڑھ کر دم کریں۔ پھر اسی پانی کو ۲۱ روز تک مریض کو صبح وشام پلاتے رہیں۔ اور اس عزیمت کو ۲۱ مرتبہ سرسوں کے تیل پر دم کر کے رات کو مریض کے پورے بدن کی مالش کرتے رہیں۔ ان شاء اللہ مریض کو شفا ہوگی۔ عزیمت یہ ہے۔

موسیٰ وہارون کی لاٹھی ٹوٹکا کرنے والے کی ٹوٹے پائی، ساحر پڑے موت کی کھائی، کعبہ کی نظر بیکار ہوا جادو کا اثر، بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُ اَكْبَرُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

مجرب نقش:

جادو سحر کے لئے نہایت ہی مجرب نقش ہے۔ تین عدد نقش لکھیں۔ ایک نقش مریض کے گلے میں پہنادیں۔ دوسرا پینے کے لئے اور تیسرا نہانے کے لئے دیں۔ نہاتے وقت اس بات کا خیال رکھیں کہ تعویذ کا پانی کسی گندی نالی یا ناپاک جگہ پر نہ جائے۔ یعنی اس پانی کی

بے ادبی نہ ہو۔ بہتر ہوگا کہ مریض کسی ٹب میں نہائے۔ اور اس کے بعد یہ پانی چھت وغیرہ پر ڈال دیں یا ایسی جگہ ڈالیں جہاں پر بے ادبی نہ ہو۔ نقش درج ذیل ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲۵ | ۲۲۸ | ۲۳۲ | ۲۱۸ |
| ۲۳۱ | ۲۱۹ | ۲۲۴ | ۲۲۹ |
| ۲۲۰ | ۲۳۴ | ۲۲۶ | ۲۲۳ |
| ۲۲۷ | ۲۲۲ | ۲۲۱ | ۲۳۳ |

یا قابض اقبض جمیع اثرات سحر وجادو وآسیب ونظر بد بحق یا قابض العجل العجل العجل الساعہ الساعہ الساعہ الوحا الوحا الوحا

## جادو اتارنے کا عمل:

جس پر جادو کا اثر ہو اس کے لئے دو تعویذ ایک پینے اور ایک گلے میں ڈالنے کے لئے زعفران سے لکھیں۔ پینے والا تعویذ روزانہ صبح نہار منہ پانی سے دھو کر ۲۱/ دن مریض کو پلائیں۔ اور نمک بالکل ہی بند کر دیں۔ اور گلے میں بھی اسی تعویذ کو موم جامہ کر کے ڈال دیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ یہ علاج مفید پائیں گے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱۵۶۷ | ۲۱۵۶۲ | ۲۱۵۶۹ |
| ۲۱۵۶۸ | ۲۱۵۶۶ | ۲۱۵۶۴ |
| ۲۱۵۶۳ | ۲۱۵۷۰ | ۲۱۵۶۷ |

## جادو کا توڑ:

سات بیری کی ہری پتیاں لیں۔ اور انھیں تھوڑا کچل لیں۔ پھر ان کو پانی میں ملا دیں۔ اور آیۃ الکرسی اور چاروں قل شریف ۷/۷ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اس پانی سے تین گھونٹ پی لیں۔ اور بچے ہوئے پانی سے غسل کر لیں۔ ان شاء اللہ المولیٰ اس عمل سے وہ تمام جو مسحور کے بدن میں ہوگا۔ جادو، آسیب، جنات کا اثر، اور بیماریاں سب ختم ہو جائیں گی۔

## حقیقت آسیب:

آسیب جسے بعض لوگ ہمزاد بھی کہتے ہیں۔ انسان کے مرجانے کے بعد جب اسے قبر

میں دفن کرتے ہیں۔ اور دفن کرتے وقت آیت قرآنی مِنۡهَا خَلَقۡنٰكُمۡ وَفِيۡهَا نُعِيۡدُكُمۡ وَمِنۡهَا نُخۡرِجُكُمۡ تَارَةً اُخۡرٰى. نہ پڑھا جائے تو ہمزاد دفن ہونے سے رہ جاتا ہے۔ اور پھر وہ ایسے لوگوں کے بدن میں گھستا ہے۔ جن کا خون ان کے خون کے موافق ہوتا ہے۔ اور گھس کر پریشان کرتا ہے۔ اور انسان کے اوپر اپنا تسلط جمالیتا ہے۔ پھر انسان وہی بولتا ہے جو وہ چاہتا ہے بعض مرتبہ غیبی خبریں بھی وہ بیان کرتا ہے۔ اور جھوٹ بولنا اس کا مخصوص وظیفہ ہوتا ہے۔ اور بسا اوقات لوگ آسیب زدہ سے اپنے اور اپنے متعلقین کے حالات معلوم کرتے ہیں کہ کس کو کیا ہے؟ اور کیا مرض و بیماری ہے؟ وہ آسیب زدہ انسان تقیہ بازی کر کے بہت کچھ بتا بھی دیتا ہے۔ آسیب کی علامت یہ ہے کہ آسیب زدہ مریض کی آنکھیں نیچی رہیں گی۔ وہ نظر سے نظر ملا کر نہیں دیکھے گا۔ بلکہ آنکھیں نیچی رکھے گا۔ جیسے کہ کوئی مجرم عدالت میں حاکم کے سامنے شرمندہ ہوتا ہے۔ آسیب کی علامت یہ بھی ہے کہ کوئی دوا اثر نہیں کرتی اور وہ کسی خفیہ مرض کی شکل اختیار کر لیتا ہے۔



**حفاظت نامہ:**

آسیبی امراض کے معالج کو آسیبی قوتیں اپنا دشمن سمجھتی ہیں۔ اور ہمیشہ نقصان پہونچانے کے در پے رہتی ہیں۔ ہر وقت ارواح خبیثہ تلاش میں رہتی ہیں کہ عامل اپنی حفاظت سے غافل ہو اور وہ اسے تکلیف پہونچائیں۔ آپ چند لوگوں کی خدمت کر کے دوستی کا ہاتھ بڑھاتے ہیں۔ اور سینکڑوں دشمن بناتے ہیں اور وہ ان دیکھے دشمن ہیں۔ نہ آپ انکی طاقت سے واقف نہ انکے گروہ کی کثرت و قلت سے آگاہ، اسلئے کسی آسیب زدہ کے آسیب کو بھگانے یا جلانے سے قبل عامل کو اپنی حفاظت سے غافل نہیں ہونا چاہئے۔ عامل کے پاس حفاظت نامہ ضرور ہونا چاہئے۔ کیونکہ یہ حجاب عامل کو عفریت سے محفوظ رکھے گا۔ اور تمام تر آسیبی و جناتی قوتیں اس پر حملہ نہ کر سکیں گی۔ حفاظت نامہ یہ ہے۔

سورہ فاتحہ ایک بار، اور آیت سورہ بقرہ یعنی الٓمّٓ. ذٰلِكَ الۡكِتٰبُ لَا رَيۡبَ فِيۡهِ. هُدًى لِّلۡمُتَّقِيۡنَ. الَّذِيۡنَ يُؤۡمِنُوۡنَ بِالۡغَيۡبِ وَيُقِيۡمُوۡنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقۡنٰهُمۡ يُنۡفِقُوۡنَ. وَالَّذِيۡنَ يُؤۡمِنُوۡنَ بِمَآ اُنۡزِلَ اِلَيۡكَ وَمَآ اُنۡزِلَ مِنۡ قَبۡلِكَ وَبِالۡاٰخِرَةِ هُمۡ يُوۡقِنُوۡنَ

أُولَٰئِكَ عَلَىٰ هُدًى مِّن رَّبِّهِمْ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ. تک اور آیۃ الکرسی اول سے یعنی اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ. سے هُمْ فِيهَا خَالِدُونَ. تک، اور سورہ یٰسین یعنی یٰسٓ. وَالْقُرْآنِ الْحَكِيمِ سے عَلَىٰ صِرَاطٍ مُّسْتَقِيمٍ. تک۔ تین تین بار پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر پھونک کر منہ اور بدن پر پھیر لیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ کوئی جن، بھوت، اور آسیب کسی طور سے کسی قسم کا ضرر نہ پہونچا سکے گا۔ آسیبی امراض کا علاج کرنے والے عاملین کو چاہئے کہ روزانہ صبح وشام پڑھ کر اپنے چہرہ اور تمام بدن پر دم کر لیا کریں۔

## نقش حفاظت برائے عامل:

عامل اپنی حفاظت کے لئے نقش جامع المطلوب اپنے پاس ضرور رکھیں۔ لکھتے اور موم جامہ کرتے وقت یَا حَافِظُ کا ورد رکھیں۔ اور رات کے اندھیرے میں ۹۸۹ بار یَا حَافِظُ اور اول وآخر ایک ایک بار دعاء جامع المطلوب پڑھ کر تعویذ پر دم کر کے اپنے گلے میں ڈالیں۔ نقش یہ ہے۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| ۱۵۰۶۹ | ۱۵۰۷۲ | ۱۵۰۷۵ | ۱۵۰۶۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۵۰۷۴ | ۱۵۰۶۲ | ۱۵۰۶۸ | ۱۵۰۷۳ |
| ۱۵۰۶۳ | ۱۵۰۷۷ | ۱۵۰۷۰ | ۱۵۰۶۷ |
| ۱۵۰۷۱ | ۱۵۰۶۶ | ۱۵۰۶۴ | ۱۵۰۷۶ |

## آسیب کا اثر:

اکثر خوبصورت نوجوان لڑکے یا لڑکیاں جنات، بھوت، خبیث، چڑیل کی ہوس کا نشانہ بن جاتے ہیں۔ اس طرح بیمار ہوجاتے ہیں کہ ان کا مرض معالجین دریافت نہیں کر پاتے۔ ایسی صورت میں جب عامل کو یقین ہوجائے کہ اس پر آسیب کا اثر ہے، تو باوضو پہلے سات مرتبہ درود پاک پڑھے پھر یہ دعا سات بار پڑھے۔ وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمَانَ وَأَلْقَيْنَا عَلَىٰ كُرْسِيِّهِ جَسَدًا ثُمَّ أَنَابَ. دعا پڑھنے کے بعد پھر سات مرتبہ درود پاک پڑھے۔ اور مریض کے بائیں کان میں پھونک مارے۔ ان شاء اللہ بہت جلد آرام آجائے

گا۔اور آسیب سے ہمیشہ نجات کے لئے یہ نقش لکھ کر موم جامہ کر کے کالے دھاگے میں سی کر گلے میں ڈالدیں۔ان شاء اللہ بے انتہا مفید پائیں گے۔نقش یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اِلٰهِيْ بِحُرْمَةِ يَمْلِيْخَا مَكْسَلْمِيْنَا كَشْفُوْطَطْ طَبْيُوْنَس كَشَافَطْيُوْنَس اَذَرْفَطْيُوْنَس يُوَانَس بُوْس وَكَلْبُهُمْ قِطْمِيْرٌ وَعَلَى اللّٰهِ قَصْدُ السَّبِيْلِ وَمِنْهَا جَائِرٌ۔ وَلَوْشَآءَ لَهَدٰكُمْ اَجْمَعِيْنَ۔وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔اِنَّ اللّٰهَ خَيْرٌ حٰفِظًا وَهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ۔وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ۔

۷۸۶

| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |



## آسیب سے نجات:

اگر کسی کو آسیب تنگ کرتا ہو تو باوضو حالت میں تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر روغن بادام یا سرسوں کے تیل پر دم کرے۔اور اس تیل کے دو قطرے کان میں ٹپکا دے۔بفضل باری تعالیٰ آسیب سے فوری طور پر نجات حاصل ہو جائے گی۔اس کے علاوہ اکیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر آسیب زدہ کے کان میں پھونکے۔ان شاء اللہ آسیب تنگ نہیں کرے گا اور چھوڑ کر چلا جائے گا۔

## آسیب کے لئے عمل قادری:

اگر کسی پر آسیب کا اثر ہو تو ایک سو گیارہ مرتبہ یہ کلمات پڑھ کر مریض کے دونوں کانوں میں دم کرے۔اور اول و آخر گیارہ مرتبہ درود غوثیہ بھی پڑھے۔کلمات یہ ہیں۔یَا شَیْخ عَبْدَالْقَادِرِ الْجِیْلَانِیْ شَیْئًا لِلّٰهِ۔ آخر میں یوں کہے۔بحکم پیران پیر دستگیر حضرت محی الدین سید عبد القادر جیلانی رضی اللہ عنہ آسیب بسوزد، بسوزد۔انشاء اللہ آسیب ہمیشہ کے لئے

رفع ہو جائیگا۔

## دفع آسیب کا عمل:

اگر آسیب کا اثر گھر میں معلوم ہو یا جنات کسی کے مکان میں پتھر پھینکتا ہو تو چار لوہے کی کیلیں لائیں۔ اور ہر ایک کیل پر ۲۵/۲۵ مرتبہ یہ آیت کریمہ پڑھ کر دم کر کے مکان کے چاروں کونوں میں دفن کر دیں آیت یہ ہے۔

اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّاَكِيْدُ كَيْدًا ۔ فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا

اور اسمائے اصحاب کہف لکھ کر مکان کی دیواروں پر کیل سے گاڑ دیں۔ یا دیوار پر لکھ دیں۔

دیگر: اگر کسی مکان میں آسیب ہو یا مکان میں وحشت برستی ہو تو رات کو سوتے وقت اندر دیوار پر انگلی سے لکھ دے۔

[حضرت مخدوم شاہ مینا رحمۃ اللہ علیہ]

ان شاء اللہ تعالیٰ اس مکان میں خوف نہ معلوم ہوگا۔



## آسیب زدہ کے لئے:

جس شخص پر جن، بھوت یا چڑیل کا اثر ہو اس کے گلے میں یہ لکھ کر ڈال دیں۔ اور بسم اللہ کے ساتھ سات مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کر دیں۔ بہت مجرب ہے۔

اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ اَتٰى ۔ اِنِّیْ اَهُوْسَانَاهُوْمَا اَبْرَمُوْمَا اَهْيًا اَشْرَاَهْيًا ۔

## آسیب زدہ کو ہوش میں لانے کیلئے:

اگر آسیب زدہ بیہوش ہو تو پانی پر سورہ فاتحہ، آیت الکرسی اور سورۂ جن کی پانچ شروع کی آیتیں یعنی کذبًا تک پڑھ کر مریض کے منہ پر چھینٹے ماریں۔ اور اگر کسی مکان میں جن کا شبہ ہو تو مکان کے چاروں کونوں میں یہ پڑھا ہوا پانی ڈال دیں۔ جن فوراً بھاگ جائے گا۔

## نقش برائے آسیب:

اس نقش کو زعفران سے لکھ کر مریض کے گلے میں لٹکائیں یا گھول کر پلائیں۔ نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| ۳۳۴ | ۳۲۷ | ۳۱۶ | ۳۱۷ |
|---|---|---|---|
| ۳۲۹ | ۳۱۸ | ۳۲۷ | ۳۳۵ |
| ۳۱۹ | ۳۳۳ | ۳۱۵ | ۳۳۲ |
| ۳۲۶ | ۳۲۱ | ۳۲۰ | ۳۳۱ |

## آسیب زدہ جگہ کو خالی کروانا:

اگر کسی جگہ یا کسی بچے پر آسیب کے اثرات ہوں۔ یعنی بچے کو ڈر لگتا ہو یا مکان کی کسی جگہ سے خوف آتا ہو تو وہاں اسم پاک یَا قَهَّارُ ۲۱۰۰ مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ اور پانی پر دم کر کے اس جگہ پر روزانہ چھڑکائیں۔ اگر بچہ ہو تو اس پر بھی دم شدہ پانی کے چھینٹے لگائیں۔ گیارہ روز تک یہ عمل کریں۔ ورد کے شروع میں گیارہ مرتبہ آیت الکرسی اور چاروں قل پڑھیں اور ورد کے آخر میں بھی گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی اور چاروں قل گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ آسیب کے اثرات ختم ہو جائیں گے۔



## خلل آسیب:

خلل آسیب و دیگر امراض جسمانیہ کے لئے تیل پر دم کر دیں۔ اول و آخر درود شریف گیارہ مرتبہ، آیۃ الکرسی سات مرتبہ، سورۃ فاتحہ مع بسم اللہ شریف ایک سو ایک بار، اور وَإِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِينِ۔ گیارہ مرتبہ، آخر میں یہ کہے۔ اَللّٰهُمَّ اشْفِ فلاں بن فلاں۔

## حاضرات آسیب:

دو گلاب کے پھول پر قل اعوذ برب الفلق پوری سورۃ پڑھ کر دم کرے۔ ہر ایک پھول پر تین تین مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ اور آسیب زدہ کو سنگھائے۔ ان شاء اللہ فوراً حاضر ہوگا۔ اور ہم کلام ہوگا۔

## جن کی شناخت:

جن کی علامت یہ ہے کہ مریض بہت زیادہ انگڑائیاں اور جمائیاں لیتا ہے۔ اس کی آنکھیں شرابی کی طرح سرخ گلابی ہو جاتی ہیں۔ اس کے منہ اور ہونٹ خشک ہو جاتے ہیں۔

جس کی وجہ سے وہ پانی زیادہ استعمال کرتا ہے۔ اس کی شناخت کے لئے مندرجہ ذیل تعویذ سیدھے ہاتھ میں دیں۔ ان شاء اللہ پانچ منٹ کے اندر جن حاضر ہو جائے گا۔ اور اگر حاضر نہ ہو، صرف ہاتھ میں لرزہ و کپکپی ہو جائے تو سمجھ لینا چاہیے کہ جن کا اثر ہے۔ اور اگر کچھ نہ ہو تو مرض تصور کرنا چاہیے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۳۱۹ | ۳۳۳ | ۳۲۹ | ۳۲۶ |
|---|---|---|---|
| ۳۳۰ | ۳۲۵ | ۳۲۰ | ۳۳۱ |
| ۳۲۴ | ۳۲۸ | ۳۳۵ | ۳۲۱ |
| ۳۳۴ | ۳۲۲ | ۳۲۳ | ۳۲۹ |

## جن اور بھوت کا دفعیہ:

اگر کسی شخص کو جن، بھوت، دیو پری وغیرہ ایذا دیتا ہو، تو اس کے دونوں کانوں میں آیت کریمہ کے ساتھ چہل کاف شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر سرسوں کے تیل پر دم کر مریض کے کان میں ڈال دیں۔ اور کچھ دیر تک شہادت کی انگلی سے کان بند رکھیں۔ ان شاء اللہ وہ شئ آپ کو بتا کر جائے گی کہ کیوں پریشان کیا ہے۔ اس بات کا خیال رکھیں کہ جب آپ مریض کے پاس پہونچیں تو پہلے یَا شَیْخُ عَبْدَ الْقَادِرِ جِیْلَانِیْ شَیْئًا لِلّٰہِ گیارہ مرتبہ کہیں۔ اگر جن ہوگا تو بہت زیادہ شور و غل مچانے لگے گا۔ اور بہت زیادہ زور کرے گا۔ اور اگر اس کے علاوہ ہوگا۔ تو خاموش رہے گا۔ آیت کریمہ اور چہل کاف یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔

وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ

كَفَاكَ رَبُّكَ كَمْ يَكْفِيْكَ وَاكِفَةً

كِفْكَافُهَا كَكَمِيْنٍ كَانَ مَنْ كَلَكَا

تَكُرُّ كَرًّا كَكَرِّ الْكَرِّ فِيْ كَبَدٍ

تَحْمِلُ مُشَكْشَكَةً كَلَكٍ لُكْ لِكَكَا

كَفَاكَ مَابِي كَفَاكَ الْكَافُ كُرْبَتَهٗ
يَا كَوْكَبًا كَانَ يَحْكِي كَوْكَبَ الْفَلَكَا

## عمل چہل کاف:

چہل کاف شریف جو قطب الاقطاب، غوث الثقلین حضور غوث الاعظم سید نا ابو محمد محی الدین شیخ عبدالقادر جیلانی قدس اللہ سرہٗ النورانی سے منسوب ہے۔ اس کی مداومت سے بندگان خدا کو بہت فیض پہونچتا ہے۔

جنات، بھوت، پریت، آسیب، سایہ اور سحر جادو کے اثر کو ختم کرنے کے لئے عمل چہل کاف کا طریقہ یہ ہے کہ پانی پر سات بار پڑھ کر دم کریں۔ اس پانی سے قدرے مریض کو پلادیں۔ باقی سے غسل کرادیں۔ کم از کم تین یوم ایسا کیا جائے۔ سب اثر ختم ہو جائے گا۔ بعدہٗ نقش مثلث کسی سفید پاکیزہ کاغذ پر تحریر کر کے مریض کے گلے میں ڈالدیں۔ اور نقش مربع زعفران سے تحریر کر کے مریض کو پینے کے لئے دیں۔ تاکہ وہ ہفتہ عشرہ پیتا رہے۔ ان شاء اللہ اسے وسوسوں سے بھی نجات مل جائے گا۔ نقش مثلث چہل کاف باموکل

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۵۲ | ۳۳۴۵ | ۳۳۵۰ |
| ۳۳۴۷ | ۳۳۴۹ | ۳۳۵۱ |
| ۳۳۴۸ | ۳۳۵۳ | ۳۳۴۶ |

مربع چہل کاف بلاموکل

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۱۱ | ۲۵۱۴ | ۲۵۱۸ | ۲۵۰۴ |
| ۲۵۱۷ | ۲۵۰۵ | ۲۵۱۰ | ۲۵۱۵ |
| ۲۵۰۶ | ۲۵۲۰ | ۲۵۱۲ | ۲۵۰۹ |
| ۲۵۱۳ | ۲۵۰۸ | ۲۵۰۷ | ۲۵۱۹ |

## جن اور بھوت کا اثر:

اگر کسی شخص پر جن یا بھوت کا اثر ہو تو سورہ جن کی پہلی چھ آیتیں پڑھ کر مریض پر دم کریں۔

اور یہی آیتیں پانی پر دم کر کے مریض کے چہرے پر چھڑکیں۔اور کچھ پانی پلا دیں ان شاء اللہ جن بھوت کا اثر زائل ہو جائے گا۔اور حسب ذیل نقش کو زعفران ومشک سے لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالدیں۔ گلے میں ڈالتے وقت نقش کو کھول کر مریض کو دکھلا دیں۔پھر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالدیں۔ان شاء اللہ بحکم خدا اثرات جن وخبیث زائل ہو جائیگا۔نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸٦

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ٦ |

## جن کا سایہ دور کرنا:

اگر کسی پر جن کا سایہ ہو۔اور کسی طرح نہ جاتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور مفید ہے۔اس مقصد کے لئے ذیل نقش باوضو حالت میں سفید کاغذ پر زعفران وگلاب ومشک سے لکھ کر خوشبو لگا کر اس پر آیت مبارکہ ذیل ۱۵ مرتبہ پڑھ کر دم کرنے کے بعد موم جامہ کر کے اس کے گلے میں ڈالیں۔اور سات دن مسلسل بلا ناغہ اس آیت مبارکہ کو گیارہ بار پڑھ کر دم بھی کیا جائے۔ان شاء اللہ تعالیٰ وہ جن یا آسیب بھاگ جائے گا۔اور کوئی ضرر نہ پہونچا سکے گا۔آیت مبارکہ یہ ہے۔

اِنَّآ اَرْسَلْنَآ اِلَيْكُمْ رَسُوْلًا ۔شَاهِدًا عَلَيْكُمْ كَمَآ اَرْسَلْنَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا۔ نقش معظم یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔

| | | |
|---|---|---|
| ۸۰۵ | ۸۱۱ | ۸۰۳ |
| ۸۰۴ | ۸۰٦ | ۸۰۹ |
| ۸۱۰ | ۸۰۲ | ۸۰۷ |

## جنات گھر میں داخل نہ ہوں:

اپنے گھر کو جنات کے داخلے سے محفوظ رکھنے کی غرض سے نماز مغرب کی ادائیگی کے بعد قبلہ رخ ہو کر بیٹھے۔اور سات سو چھیاسی مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنے کے بعد ایک سفید کاغذ پر ۳۰۵ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھ کر اپنے گھر کے دروازے یا دیوار پر چسپاں

کرے۔توان شاءاللہ تعالیٰ اس گھر میں شیطان داخل نہ ہوگا۔

## مکان میں اینٹ پتھر پھینکنا:

اگر کسی کے مکان میں اینٹ پتھر برستے ہوں۔اور آسیب کا خیال ہو،تواس نقش کولکھ کر پانی میں دھوڈالے۔اوراس پانی کوتمام مکان میں چھڑک دے۔ان شاءاللہ اینٹوں کا برسنا بندہوجائے گا۔مجرب ہے۔نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ف | ال م ا ع | ع | دی |
|---|---|---|---|
| ف | ل | ك | ے |
| ح ا | ے | بدوح | بدوح |

## جنات کا پتھر برسانا:

اگر کسی کے گھر میں جنات سنگریزے برساتے ہوں،یا گھر میں گندگی پھینکتے ہوں،تواس نقش کو پانچ انچ کی بوتل میں لسبا کر کے ڈالنا،پھر گھر کے چاروں کونوں میں اسطرح کی بوتلوں کو لٹکانا موئثر ثابت ہوتا ہے۔اس بندش کا طریقہ یہ ہے کہ سورۂ صٰفٰت پڑھ کر ایک بالٹی پانی پر دم کرلیں۔پھراس پانی کو گھر کے تمام کونوں میں (باتھ روم،بیت الخلاء) کو چھوڑ کر چھڑک دیں، اس گھر کے کسی بھی کمرے میں بوتلوں کو چاروں خانوں میں لٹکادیں۔اور تیرہ دن تک روزانہ سورۂ صٰفٰت کی تلاوت کریں۔ان شاءاللہ جنات کی مذکورہ کاروائیوں سے چھٹکارا مل جائے گا۔

بوتلوں میں جو نقش رکھا جائے گا۔وہ یہ ہے۔اس نقش کو اگر زرد کاغذ پر کالی روشنائی سے لکھیں تو افضل ہے۔ورنہ کالی روشنائی سے سفید کاغذ پر لکھ دیں۔نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۶۶۱۸۱ | ۶۶۱۹۴ | ۶۶۱۹۱ | ۶۶۱۸۸ |
|---|---|---|---|
| ۶۶۱۹۲ | ۶۶۱۸۷ | ۶۶۱۸۲ | ۶۶۱۹۳ |
| ۶۶۱۸۶ | ۶۶۱۸۹ | ۶۶۱۹۶ | ۶۶۱۸۳ |
| ۶۶۱۹۵ | ۶۶۱۸۴ | ۶۶۱۸۵ | ۶۶۱۹۰ |

## برائے حفاظت اینٹ پتھر وغیرہ:

جس مکان میں آسیب یا جنات پتھر ڈالتے ہوں۔ اور مختلف طریقے سے ایذا پہونچاتے ہوں۔ تو اس نقش معظم کو لکھ کر فریم کرا کر دیوار پر چسپاں کریں۔ ان شاء اللہ ہر قسم کے آزار سے وہ گھر محفوظ و مامون رہے گا۔

یا جبرائیل ۷۸۶ میکائیل

| لَا اِلٰہَ | اِلَّا اَنْتَ | سُبْحٰنَکَ | انی | کنت | من الظلمین |
|---|---|---|---|---|---|
| الا انت | سبحٰنک | انی | کنت | من الظلمین | لا اللہ |
| سبحٰنک | انی | کنت | من الظلمین | لا الہ | الا انت |
| انی | کنت | من الظلمین | لا الہ | الا انت | سبحٰنک |
| کنت | من الظلمین | لا الہ | الا انت | سبحٰنک | انی |
| من الظلمین | لا الہ | الا انت | سبحٰنک | انی | کنت |



اسرافیل عزرائیل

## نقش برائے دفعیہ جن و آسیب وغیرہ:

جس کسی کو بھی جن، دیو، بھوت پریت یا آسیب کا اثر ہو۔ اور علامات اثر بد ظاہر ہوں، تو یہ نقش زعفران سے لکھ کر اس کے گلے میں باندھیں۔ خداوند کریم جل وعلا اس نقش کی برکت سے اس کا آزار و اثر بد دور فرمائے گا۔ اگر اس نقش کو دھو کر پانی مریض کو پلایا جائے تو اس کی تاثیر مزید بڑھ جائے گی۔ نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۶۵۶۱۱ | ۱۶۵۶۲۶ | ۱۶۵۶۱۸ |
|---|---|---|
| ۱۶۵۶۲۲ | ۱۶۵۶۱۷ | ۱۶۵۶۲۴ |
| ۱۶۵۶۱۶ | ۱۶۵۶۱۹ | ۱۶۵۶۲۴ |
| ۱۶۵۶۲۶ | ۱۶۵۶۱۴ | ۱۶۵۶۱۳ |

## جنات سے محفوظ رکھنے کا عمل:

اگر آیۃ الکرسی لکھ کر گھر میں داخل ہونے والے دروازہ پر لٹکا دی جائے یا ہر روز تین مرتبہ پڑھ کر گھر میں پھونک دی جائے، تو اس گھر میں جنات داخل نہیں ہوتے۔

دیگر: اگر کوئی مسلمان اس آیت کریمہ کو کاغذ پر لکھ کر مکان میں چسپاں کرے، تو کوئی موذی یا شیطان یا خبیث اس مکان میں داخل نہ ہوگا۔ آیت کریمہ یہ ہے۔

أُولَٰئِكَ مَا كَانَ لَهُمْ أَن يَدْخُلُوهَا إِلَّا خَائِفِينَ ۚ لَهُمْ فِي الدُّنْيَا خِزْيٌ وَلَهُمْ فِي الْآخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيمٌ.

## جنات کی چوری روکنے کے لئے:

اگر جنات و شیاطین گھر، مکان، دوکان سے نقد رقم یا دیگر چیزیں چوری کرتے ہوں، تو مندرجہ ذیل نقش ۶/ انچ لمبا ۶/ انچ چوڑا سفید آرٹ پیپر پر سیاہ چمکدار روشنائی سے خوبصورت لکھوا کر فریم کروا کر اپنے گھر مکان، دوکان میں لگا دیں۔ بحکم خدا تعالیٰ اگر جنات ، شیاطین یا کسی بھی آسیبی قوت وجہ سے چوری ہوتی ہوگی تو چوری نہ ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا حَفِيْظُ يَا حَفِيْظُ يَا حَفِيْظُ

يَا بَدِيْعُ يَا بَدِيْعُ يَا بَدِيْعُ

يَا بَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ يَا بَدِيْعُ

۹۹۹_۹۹۹_۹۹۹_۹۹

يَا حَفِيْظُ يَا حَفِيْظُ يَا حَفِيْظُ

## خواتین پر جنات کے اثرات:

بعض خواتین پر جنات مسلط ہوجاتے ہیں۔ اور مختلف انداز سے انھیں پریشان کرتے ہیں۔ ان خواتین کو اکثر بے ہوشی ہوجاتی ہے۔ رات کو ڈراؤنے خواب بھی آتے ہیں۔ ایسی خواتین کو بھوک بھی نہیں لگتی، نیند بھی نہیں آتی۔ اگر نیند آتی ہے تو ڈراؤنے خواب

آتے ہیں۔اور بار بار آنکھ کھلتی ہے۔ایسی خواتین اپنے شوہروں سے بھی بیزار رہتی ہیں۔ان خواتین کو پہلے اس نقش سے غسل دیں۔اس نقش کو تھوڑے سے پانی میں ڈال کر پانی کو خوب گرم کریں۔پھر اس پانی کو غسل کے پانی میں ملا کر اس سے مریضہ کو نہلا دیں۔تعویذ کا کاغذ نکال کر کہیں دبا دیں۔ یہ نالی میں نہیں جانا چاہئے۔پانی اگر نالی میں جائے تو کوئی حرج نہیں۔غسل کا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۰۹۱۷ | ۳۰۹۲۴ | ۳۰۹۱۹ |
| ۳۰۹۲۲ | ۳۰۹۲۰ | ۳۰۹۱۸ |
| ۳۰۹۲۱ | ۳۰۹۱۶ | ۳۰۹۲۳ |

گلے میں یہ نقش ڈالیں: ۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۱۲ | ۸۲۶ | ۸۲۳ | ۸۱۹ |
| ۸۲۴ | ۸۱۸ | ۸۱۳ | ۸۲۵ |
| ۸۱۷ | ۸۲۱ | ۸۲۸ | ۸۱۴ |
| ۸۲۷ | ۸۱۵ | ۸۱۶ | ۸۲۲ |

پینے کا نقش یہ دیا جائے: ۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۹۶ | ۱۰۸۹ | ۱۰۹۴ |
| ۱۰۹۱ | ۱۰۹۳ | ۱۰۹۵ |
| ۱۰۹۲ | ۱۰۹۷ | ۱۰۹۰ |

## جنات کا سیکس:

جنات انسانوں پر کبھی جنسی خواہش اور عشق کی وجہ سے سوار ہوتے ہیں۔جیسا کہ انسان کا انسان کے ساتھ ہوتا ہے۔اور اکثر و بیشتر دشمنی اور انتقامی جذبہ کے تحت ہوتے ہیں۔

عورت پر عاشق ہونے والے جنات عموماً بد فطرت سرکش اور شرارتی ہوتے ہیں۔یہ عورت کے ساتھ جنسی اختلاط کرتے اور اسے برباد کرتے ہیں۔ان میں مسلمان جن بھی ہوتے ہیں اور کافر بھی۔لیکن اکثر کافر جن ہوتے ہیں۔عورتیں اپنی فطری شرم وحیا کی وجہ سے ایک مدت تک کسی سے نہیں کہتیں، نہ علاج کراتی ہیں۔اور وہ خبیث مواصلت کر کے قوی ہو جاتا ہے۔اور عورت

کمزور ہوتی جاتی ہے۔اس سے نجات کے لئے دونوں تعویذ بازؤں پر بندھوائیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم

۷۸۶

| ۵۶۸۱۷ | ۵۶۸۲۰ | ۵۶۸۲۴ | ۵۶۸۱۰ |
|---|---|---|---|
| ۵۶۸۲۳ | ۵۶۸۸۱۱ | ۵۶۸۱۶ | ۵۶۸۲۱ |
| ۵۶۸۱۲ | ۵۶۸۲۶ | ۵۶۸۱۸ | ۵۶۸۱۵ |
| ۵۶۸۱۹ | ۵۶۸۱۴ | ۵۶۸۱۳ | ۵۶۸۲۵ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم

| ۱۴۳۹۶ | ۱۴۳۹۹ | ۱۴۴۰۳ | ۱۴۳۸۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۴۴۰۲ | ۱۴۳۹۰ | ۱۴۳۹۵ | ۱۴۴۰۰ |
| ۱۴۳۹۱ | ۱۴۴۰۵ | ۱۴۳۹۷ | ۱۴۳۹۴ |
| ۱۴۳۹۸ | ۱۴۳۹۳ | ۱۴۳۹۲ | ۱۴۴۰۴ |



## گھر کی بندش:

اگر کسی مکان میں آسیبی خلل ہو، شیاطین بسیرا کر لئے ہوں، یا سحر جادو کا اثر ہو، یا گھر کے لوگ بیمار و پریشان رہتے ہوں، تو متاثرہ گھر کا حصار کر دیا جاتا ہے۔حصار کرنے کا ایک طریقہ یہ ہے کہ مندرجہ ذیل نقش کی چار نقول تحریر کریں۔اور ہر نقش پر آیۃ الکرسی نادعلی، اسمائے اصحاب، آیات قرآنیہ وغیرہ جو نقش میں درج ہیں پڑھ کر دم کریں۔اور مکان یا گھر کے چاروں کونوں میں ایک ایک نقش لگا دیں۔ان شاء اللہ اس گھر کے اندر آسیبی قوتیں داخل نہ ہو سکیں گی۔اور مکان محفوظ ہو جائے گا۔

☐ اگر کسی گھر یا مکان میں آسیبی قوتوں کی وجہ سے پتھر برستے ہوں تو یہ نقش تحریر کر کے قبلہ رخ لگا دیں۔بحکم خدائے پاک پتھر برسنا بند ہو جائیں گے۔

☐ اگر گھر کے لوگوں کو خواب میں بدارواح پریشان کرتے ہوں تو متاثرہ مریض کے گلے

میں ڈال دیں۔ بحکم خداوند کریم بدروحیں پریشان نہ کرسکیں گی۔

- اگر مرد یا عورت، بچہ یا بچی پر آسیب آتا ہو تو بھی لکھ کر گلے میں ڈال دیں۔ حامل نقش کے قریب آسیب نہ آسکے گا۔

نقش یہ ہے۔



## حصار مکان کا معروف طریقہ:

سب سے پہلے حصار کے لئے بریلی شریف کی تیار شدہ چار عدد کیلیں منگوائی جائیں۔ اس کے بعد کچا سوت ہر کیل پر اس طرح لپیٹا جائے کہ تمام عبارت کندہ چھپ جائے۔ پھر ہلدی کو پیس کر رنگ نکالا جائے اور اس رنگ میں کپڑا رنگ کر اس کپڑے کو ہر کیل کے اوپر سے لپیٹ کر سات مرتبہ سورۂ مزمل شریف پڑھ کر دم کر کے بانس کی نلکی کے چار ٹکڑوں میں رکھ لیا جائے۔ اور جس گھر میں آسیب کے دخل کا یقین ہو، اس گھر کو پندرہ دن کے لئے عورتوں اور بچوں سے خالی کرالیا جائے۔ اور سات روز بعد مغرب سے قبل فجر تک کسی وقت بھی باوضو ایسی جگہ کھڑے ہو کر سات اذانیں اس طرح دی جائیں کہ گھر کے ہر گوشے میں آواز پہونچ جائے اور آٹھویں روز سے سات دن تک بعد فجر سورۂ بقرہ شریف کسی صحیح پڑھنے والے سے پڑھوائی جائے۔ چودھویں دن ختم سورہ بقرہ کے بعد تین گوشوں میں تین کیلیں کم از کم آدھا گز زمین میں گڑھا کر کے اس طرح رکھی جائیں کہ کیلوں کے سر اوپر رہیں اور نوک زمین کی مٹی سے مل جائے۔ اور گڑھوں کو پاٹ کر بند کر دیا جائے۔ ایک گوشہ ۲۴ گھنٹہ کے لئے خالی چھوڑ دیا جائے کہ آسیب کے فرار ہونے کا راستہ کھلا رہے۔ اور پندرہویں دن آخری کیل دفن کرتے وقت آیۃ الکرسی بلند آواز سے پڑھتے رہیں اور جگہ کو پاٹ دیں۔ اب گھر کا کامل حصار ہو گیا۔ اگر

چاروں کیل ایک ہی دن لگادیں گے تو گھر کا دشمن گھر ہی میں رہ جائے گا۔ جب تک وہ کیلیں نہ نکال لی جائیں گی وہ نکل نہیں سکے گا۔ خواہ کیسے ہی عاملین آجائیں۔

نیا مکان بناتے وقت حفظ ماتقدم کے طور پر اس عمل کو ضرور کرنا چاہئے۔

## حاضراتِ ارواح کے اعمال:

حاضرات کے اعمال کرنے سے قبل عامل کے لئے جن باتوں کا جاننا اور ان پر عمل کرنا ضروری ہے۔ وہ باب اول میں قدرے ذکر کردیا گیا ہے۔ مزید حاضرات کے بیان میں چند مفید وکارآمد باتیں درج کی جارہی ہیں تاکہ اچھی طرح ذہن نشیں ہوجائے۔ اور کوئی نکتہ پوشیدہ نہ رہے۔

## عامل کے لئے خصوصی ہدایات:

- ☐ حاضرات کے اعمال کرنے سے قبل کسی میٹھی چیز پر سیدنا حضور غوث پاک اور ان کے خصوصی گیارہ مریدین کے نام فاتحہ دلاکر وہ چیزیں بچوں میں تقسیم کردیں اور کامیابی عمل کی دعا کریں۔



- ☐ حاضرات کے اعمال عموماً نوچندی جمعرات سے ہی شروع کئے جاتے ہیں۔
- ☐ اکثر لوگ کتابوں اور رسالوں سے عمل پڑھ کر چلنے شروع کردیتے ہیں اور نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ رجعت کا شکار ہوجاتے ہیں۔ عمل شروع کرنے سے قبل صاحب عمل یا کسی عامل کامل سے اجازت لینی شرط ہے۔ تاکہ رجعت کا خوف نہ رہے۔ یادرہے کہ اجازت صرف صاحب عمل ہی دے سکتا ہے۔ باقی کوئی بھی شخص اجازت دینے کا مجاز نہیں رکھتے۔ ہاں اگر کوئی روشن ضمیر ہستی اجازت مرحمت فرمادیں تو کوئی مضائقہ نہیں وہ یقیناً ہر محاذ پہ رہنمائی فرمائیں گے۔ اسلئے کہ وہ اللہ کی عطا سے صاحب تصرف ہوتے ہیں۔
- ☐ حاضرات ارواح کے عامل کے لئے لازم ہے کہ ارادہ کا پختہ، صابر، مستحکم قوت ارادی والا، باحوصلہ، پاکیزہ خیال رکھنے والا ہو کیونکہ عمل کے دوران خوف اور ڈر کا مقام آتا ہے۔ اگر ڈر گیا تو پاگل ہوجائیگا۔ یا پھر رجعت میں گرفتار ہوجائے گا۔
- ☐ اگر کسی اشد مجبوری کے تحت آپ کو عمل چھوڑنا پڑے تو عمل چھوڑ کر ویسے ہی نہ بیٹھ جائیں

بلکہ جس مرشد سے اجازت لی ہے۔ان سے فوراً رابطہ کریں۔

- ☐ ایسی جگہ یا گھر جہاں پر جنات قابض ہوں یا ایسا علاقہ جوکہ آسیبی ہو وہاں پر عمل ہرگز نہ کریں۔
- ☐ دوران عمل اگر کوئی ذی روح حاضر ہوتو اس سے بات چیت مت کریں۔نہ ہی اس سے کوئی چیز لیں نہ ہی اس کی باتیں یا بہکاوے میں آکر عمل کو چھوڑ دیں۔
- ☐ اگر ایک چلے میں کامیابی نہ ہوتو اس کو مت چھوڑیں۔اپنی خامی کا تدارک کرتے ہوئے لگاتار تین چلے کریں یقین کامل رکھیں کہ میں اس عمل میں ضرور کامیاب ہو جاؤنگا۔کیونکہ بعض اوقات عملیات کا ظہور دیر میں ہوتا ہے۔
- ☐ دوران عمل کئی طرح کے مشاہدات نظر آتے ہیں چاہئے کہ ان کا ذکر بھولے سے بھی کسی سے ہرگز نہ کریں پردہ داری شرط ہے۔
- ☐ دوران چلہ جس قدر بھی ہو سکے تنہائی اختیار کریں۔لوگوں سے ملنا جلنا بند کر دیں۔اگر انتہائی مجبوری ہے تو پھر کسی سے ملنے میں کوئی مضائقہ نہیں۔
- ☐ دوران چلہ کسی سائل کو تعویذ لکھ کر مت دیں۔اگر کوئی آسیبی مریض آپ کے پاس آجائے۔تو اس کا علاج مت کریں۔ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔
- ☐ اگر دوران چلہ آپ کا سر اور کندھے بھاری ہو جائیں اور دماغ سن ہو جائے تو سمجھ لیں کہ آپ کا عمل کامیاب جا رہا ہے۔
- ☐ دوران چلہ ہر شخص پر کڑی نظر رکھیں۔اگر کوئی سوالی یا حاجتمند دروازے پر دستک دے تو خیرات وغیرہ دے کر رخصت کر دیں۔
- ☐ چلہ کے دوران بعض اوقات کئی ذی روحیں بزرگوں کے روپ میں حاضر ہو جاتی ہیں۔عامل کو کہا جاتا ہے کہ ہم حاضر ہو گئے ہیں۔عمل پڑھنا بند کر دیں۔یاد رہے کہ ان کی باتوں میں بھولے سے بھی نہ آئیں۔اور نہ ہی ان کی کسی بات کا جواب دیں۔نہ ہی ان سے کوئی چیز لیں۔جب تک کہ چلہ پورا نہیں ہو جاتا۔ورنہ بعد میں سوائے پچھاوے کے کچھ حاصل نہ ہوگا۔اسلئے مکمل احتیاط کریں۔اور شہنشاہ بغداد سے استعانت طلب

کرتے رہیں۔اکثر لوگ اسی وجہ سے ناکام اور رجعت کا شکار ہوتے ہیں۔

- ☐ بعدزکوٰۃ عمل کو روزانہ ۹ مرتبہ پڑھیں تا کہ عمل قابو میں رہے اگر کسی نے چالیس روز تک نہ پڑھا تو زکوٰۃ باطل ہوجائے گی۔
- ☐ ایسے لوگ جو کہ ذہنی طور پر کسی وجہ سے پریشان ہوں وہ عمل نہ کریں اس کی وجہ یہ ہے کہ عمل کے لئے ذہن کا تمام پریشانیوں اور تفکرات سے پاک ہونا اشد ضروری ہے۔
- ☐ عمل کو کسی ایسی جگہ پر مت کریں جہاں پر کسی کی موت غیر طبعی ہوئی ہو، ورنہ خطرہ ہوسکتا ہے۔

## مزارات پر حاضری:

حاضرات کے عامل پہ لازم ہے کہ وہ ہر جمعرات کو بزرگوں کے مزارت پر حاضری دیا کرے۔اور ہر جمعرات کو مغرب سے پہلے چراغ روشن کیا کرے۔بزرگوں کی طرف سے فیض جاری ہونے کا طریقہ یہ ہے کہ مزار شریف پہ جا کر مندرجہ ذیل عمل پڑھیں۔

چاروں قل شریف ایک ایک مرتبہ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف۔پھر سورہ یٰسین کی ساتویں آیت یعنی اِنَّا جَعَلْنَا فِیْٓ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِیَ اِلَى الْاَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ تین بار اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف۔یہ عمل پڑھنے کے بعد اس کا ثواب حضور انور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم، اہلبیت اطہار، حضور سیدنا غوث اعظم، اور انکے خصوصی گیارہ مریدین رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین اور پھر جس مزار پر حاضری دے رہے ہیں ان کی روح مبارک کو بخش دیں۔عمل پڑھنے کے وقت اپنے پاس الائچی دانے رکھ لیں اور اس کے بعد تقسیم کردیں۔ان شاء اللہ تعالیٰ تمام بزرگوں کی صرف سے روحانی فیض جاری ہوجائے گا۔

## روحانی قوتیں بڑھانے کے اعمال:

ہر عامل کے لئے ضروری ہے کہ وہ ہمزاد وموکلات وجنات اور حاضرات کے اعمال کرنے سے قبل اپنے اندر روحانی قوتیں پیدا کرے۔اس سے عامل کے اندر زبردست قسم کی روحانی قوتیں پیدا ہونگی۔اور حاضرات وغیرہ کے اعمال ان شاء اللہ کامیابی سے ہمکنار ہونگے۔اور کبھی بھی ناکامی نہ ہوگی۔

ایک وقت مقرر کر کے روزانہ اس عمل کو ۱۰۰۰ ایک ہزار بار پڑھیں ناغہ نہ ہونے پائے۔ کچھ عرصہ کے بعد عامل کے اندر زبردست قسم کی روحانی قوتیں پیدا ہو جائیں گی۔ عمل یہ ہے۔

يَاهَادِيُ يَاخَبِيْرُ يَامَتِيْنُ يَاعَلَّامَ الْغُيُوْبِ.

ایک شخص کا تجربہ ہے کہ اس عمل کو روزانہ ہر فرض نماز کے بعد سو مرتبہ پڑھیں۔ ایک اور عامل کامل شخص کا تجربہ ہے کہ اس عمل کو روزانہ اٹھتے بیٹھتے لاتعداد پڑھے۔ ناغہ نہ ہونے پائے۔ ایک چلہ کے بعد عامل کے اندر اس طرح کی قوتیں پیدا ہو جائیں گی۔ جس کی بدولت اس کو آنے والے حالات واقعات کا قبل از وقت علم ہو جایا کرے گا

## برائے روحانی ترقی:

شہنشاہ ہند حضرت خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد ہے کہ جو بھی ان اعمال کو بحسن وخوبی پڑھیں گے۔ وہ انشاء اللہ اس کے روحانی اثرات کا مشاہدہ کریں گے۔



پہلے روز:

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ وَهُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ.

دوسرے روز:

اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاحِدًا اَحَدًا صَمَدًا فَرْدًا وِتْرًا لَمْ يَتَّخِذْ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا.

تیسرے روز:

اَشْهَدُ اَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ اَحَدًا صَمَدًا لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ.

چوتھے روز:

اَشْهَدُ اَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ وَهُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ. وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ.

## پانچویں روز:

حَسْبِيَ اللّٰهُ وَ كَفٰى وَسَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ دَعَاهُ وَلَيْسَ وَرَائَهُ الْمُنْتَهٰى سُبْحَانَ ۔مَنْ لَمْ يَزَلْ كَرِيْمًا وَّلَايَزَالُ رَحِيْمًا پانچوں روز اسی ترتیب سے روزانہ ۱۰۰ ار مرتبہ پڑھیں ۔چھٹے روز اسی سابق ترتیب سے شروع کریں۔ان شاء اللہ روحانی ترقی کا دروازہ کھل جائے گا۔اور آپ اس مقام پر پہونچ جائیں گے جس کا آپ تصور بھی نہ کئے رہے ہونگے۔

## کشف القبور کا یک روزہ عمل:

دو رکعت نفل نماز برائے قضائے حاجت پڑھیں۔الحمد شریف کے بعد سورہ اذا جاء نصر ۲۵ ر بار پڑھیں۔دو رکعت میں کل تعداد سورہ نصر ۵۰ ر بار ہوگی۔ بعد سلام سو بار یہ درود شریف پڑھیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ كُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّكَ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ ۔ اس کے بعد ۴۱ ر بار یہ پڑھیں۔ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰئِكَةِ وَالرُّوْحِ. اور پھر گیارہ بار یہ پڑھیں۔یَا رُوْحُ! اَكْشِفْ لِيْ. پھر مراقبہ کریں۔یہ سارا عمل تنہائی میں قبر کے پاس کریں۔فوراً صاحب قبر کی روح سے ملاقات ہوگی۔ یہ عمل سینکڑوں مرتبہ کا آزمودہ ہے۔جس کا جی چاہے وہ تجربہ کرسکتا ہے۔صاحب عمل نے لکھا ہے کہ اللہ و رسول اور اپنے پیر و مرشد کے بعد میں اس عمل کی صداقت کا ذمہ دار ہوں۔ یہ عمل حضرت سخی سلطان باہو رحمۃ اللہ علیہ سے منسوب ہے۔

## حاضرات بابا ولایت علی شاہ:

عروج ماہ میں نو چندی پیر کو بازار سے ایک بڑی بوتل عرق گلاب کی اور ایک بڑی بوتل کیوڑہ کی خرید کر لائیں۔گھر آ کر ایک خالی بڑی بوتل لیں اور اس خالی بوتل میں آدھی بوتل عرق گلاب اور آدھی بوتل کیوڑہ بھر دیں۔ بوتل میں ایک عدد عہد نامہ (جو طبع شدہ بازار میں مل جاتا ہے) ڈال کر اس بوتل کو صاف و پاک جگہ اٹھا کر رکھ دیں۔

منگل اور بدھ گذار کر نو چندی جمعرات آئے تو بعد نماز عشاء با وضو ہو کر پاک و صاف معطر لباس پہن کر قبلہ رو مصلی بچھائیں اور اپنے سامنے اس بوتل کو رکھیں۔اور دو عدد اگر بتی سلگا کر بسم اللہ شریف

پڑھ کر سو بار سورۂ اخلاص اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اور بوتل کا ڈھکنا کھول کر عرقیات پر دم کریں۔ یہ بوتل حاضرات میں کام دے گی۔ جب کبھی حاضرات کرنی ہو۔ شیشے کے پاک وصاف گلاس میں دم شدہ بوتل کا عرق بھریں اور معمول کو جس کی عمر ۷ رسال تا ۱۲ رسال تک ہو۔ گلاس میں دیکھنے کے لئے کہیں۔ اور خود تین بار سورۂ اخلاص پڑھ کر گلاس پر دم کریں۔ حاضرات کا نزول ہوگا۔ اس حاضرات میں دو بزرگ بھائی بابا ولایت علی شاہ اور بابا کفایت علی شاہ حاضر ہونگے۔ سلام کے بعد عامل معمول کی معرفت اپنا مدعا بیان کرے۔ ہر سوال کا تسلی بخش جواب ملے گا۔ اس حاضرات میں ایک پابندی یہ ہے کہ سال میں ایک مرتبہ درگاہ بابا ولایت علی شاہ سعید آباد کراچی ضرور حاضری دی جائے۔ بیرونی حضرات کسی شیرینی پر فاتحہ پڑھ کر ثواب پہونچا دیں۔

## ہمزاد کا آسان ترین عمل:

موٹے اور مضبوط کاغذ پر نقش تحریر کریں اس کے نیچے یہ عبارت لکھیں۔ اور جو خالی جگہ ہو اس جگہ اپنا نام لکھیں۔ والدہ کا نام لکھنے کی ضرورت نہیں۔ نقش یہ ہے۔

| نجیا یھدی | کل اوحی | سمعنا |
|---|---|---|
| استمع | فقالو | قرآناً |
| نفر من الجن | الی الرشید | الی انہ |

فَاٰمَنَ بِہٖ یَا اٰمِنَ

اس نقش کو اپنی پرانی ٹوپی میں اندر کی طرف خوب مضبوط سی دیں۔ اور اس ٹوپی کو صندوق میں بند کر کے تالا لگا دیں۔ اور روزانہ نکال کر سو مرتبہ یہ منتر پڑھیں جو نقش کے نیچے آپ نے لکھا ہے۔ پھر اسی صندوق میں بند کر دیں۔ چالیس دن روزانہ یہ عمل کریں۔ ہمزاد حاضر ہو جائے تو وہ ٹوپی اس کے سر پر پہنا دیں۔ وہ ہمیشہ کے لئے تابع فرمان رہیگا۔ کوئی پرہیز اس میں نہیں۔ نہ کوئی وقت خاص شروع کرنے اور روزانہ پڑھنے کا ہے۔ البتہ علمائے فن کے بتائے ہوئے طریقوں پر عمل کرنا ضروری ہے۔ عملیات کا مسلمہ اصول ہے کہ عمل جلالی ہو یا جمالی اگر اس کو کسی عامل کامل سے اجازت لے کر کیا جائے تو اس میں یقینی طور سے کامیابی حاصل ہوتی ہے محنت کے اکارت اور ضائع ہونے کا احتمال ختم ہو جاتا ہے۔

## باب سوم

# روحانی فارمولے

ولی اللہ بننے کا وظیفہ: اللہ کا دوست بننے کے لئے لفظ اللہ کا وظیفہ لازم ہے۔ اس کے بغیر کوئی چارہ نہیں۔ اس اسم کو پڑھنے سے اللہ سے دوستی کا شرف حاصل ہو جاتا ہے۔ جو شخص اللہ کا نیک بندہ بننا چاہے، تو اسے چاہئے کہ اس اسم کو گیارہ ہزار مرتبہ صبح اور گیارہ ہزار مرتبہ شام پڑھے۔ اور کم از کم سات سال تک پڑھے اگر گن کر نہ پڑھ سکتا ہو، تو ایک گھنٹہ فجر کی نماز سے پہلے اور ایک گھنٹہ فجر کی نماز کے بعد، اسی طرح ایک گھنٹہ شام کی نماز کے بعد، اور ایک گھنٹہ عشاء کی نماز کے بعد سانس کے ساتھ پڑھے۔ ان شاء اللہ باطن کھل جائے گا۔ صاحب کشف بن جائے گا۔ اللہ کا عشق حاصل ہوگا۔ اور دنیاوی لحاظ سے بھی بے پناہ فیوض و برکات حاصل ہونگے۔



### قلب و روح کو سکون دینے کے لئے:

اپنی زندگی میں سکون و اطمینان اور قلب و دماغ کو سکون واطمینان کی روشنی باہم پہونچانے کے لئے آپ مندرجہ ذیل کلمہ پڑھیں۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ۔ یہ کلمہ افضل الذکر کہلاتا ہے۔ اور اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کا اقرار کرتا ہے۔ یہ کلمہ آپ جس وقت جس قدر پڑھ سکیں، پڑھتے رہیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس کے طفیل ہر طرح کا اطمینان اور سکون حاصل ہو جائے گا۔ اور کوئی بے چینی یا بے اطمینانی دل و دماغ پر حاوی نہیں ہوگی۔

### روحانی امراض کا علاج:

حسد، بغض، کینہ، لالچ، نفس پرستی، خود غرضی، غصہ، بخل، تکبر اور غفلت ایسی برائیاں ہیں۔ جو روح کو عبادت کی راہ سے روکتی ہیں۔ اور انسان کو اللہ کی محبت اور یاد سے غافل کر دیتی ہیں۔ ان سب کا علاج یَا قُدُّوْسُ کا ورد ہے۔ جو شخص اسے شام کے وقت سورج غروب ہونے سے پہلے روزانہ ایک ۱۷۰ مرتبہ پڑھتا رہے۔ اس کا دل ان تمام

بیماریوں سے پاک وصاف ہو جائے گا۔ اور اگر وہ عرصہ تین سال تک اسے پڑھتا رہے، تو اس کا دل اللہ کے نور سے روشن ہو جائے گا۔ باطنی حجاب اٹھ جائے گا۔

## صاحب کشف بننے کا وظیفہ:

جو شخص صاحب کشف بننا چاہے۔ وہ اس وظیفہ کو ۲۴۰ روز تک بلا ناغہ گیارہ سو مرتبہ روزانہ پڑھے، ان شاء اللہ وہ صاحب کشف بن جائے گا۔ اور اس کا باطن پاکیزہ ہو جائے گا۔ جس قبر پر جائے گا۔ اس کی بات چیت ہوگی۔ جس ولی اللہ کے مزار پر جائے گا۔ ان شاءاللہ روحانی ملاقات ہوگی۔ وظیفہ یہ ہے۔

سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ وَالرُّوْحِ۔

## دل کا منور ہونا:

اگر کوئی اللہ کا صحیح راستہ چاہتا ہو، تا کہ اس کا دل نور ایمان سے منور ہو جائے، تو اسے چاہئے کہ اَللّٰهُ الْخَالِقُ کو روزانہ گیارہ سو مرتبہ صبح وشام پڑھے۔ ان شاء اللہ اس کا دل عبادت میں خوب لگے گا۔ اور اسے نیک کاموں کی خوب توفیق ملے گی۔ اس کے علاوہ اس کا دل اللہ کے نور سے روشن ہو جائے گا۔ اور تمام کاموں میں کامیابی حاصل ہوگی۔

## غیب کا پتہ چلانے کا مجرب وظیفہ:

یہ وظیفہ غیب کا پتہ چلانے کے لئے بہت مجرب ہے۔ لہٰذا اگر کسی شخص یا چیز کا پتہ نہ چلتا ہو، تو اس کا پتہ چلانے کے لئے اس وظیفہ کو پانچ ہزار مرتبہ پڑھیں۔ اور گیارہ روز تک یہی عمل کریں۔ ان شاء اللہ غائب آدمی یا چیز کا پتہ چل جائے گا۔

يَا خَالِقَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ كُلٌّ اِلَيْكَ مَعَادُهٗ۔

## روحانی وائرلیس:

بعد نماز يَا هَادِيُ يَا خَبِيْرُ يَا مَتِيْنُ يَا عَلَّامَ الْغُيُوْبِ۔ ایک ہزار مرتبہ عامل پڑھے۔ اور سجدہ میں اَلَا يَعْلَمُ مَنْ خَلَقَ۔ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ۔ تین بار پڑھیں۔ پھر کہیں اے خدا! آسمان وزمین کے خزانے مجھ پر کھول دے۔ ان شاء اللہ صرف سات روز

کے اندر اندر زمین و آسمان کے حالات منکشف ہونے شروع ہو جائیں گے۔ وائرلیس کی طرح خبریں دل کے اوپر اترنا شروع ہو جائیں گی۔

## مستجاب الدعوات ہونا:

اللہ کے بندوں کا کہنا ہے کہ جو شخص یہ وظیفہ یعنی یَا کَرِیْمُ کو صبح و شام کثرت سے پڑھنے کا معمول بنالے۔ اللہ تعالیٰ اس کی زبان میں مستجاب الدعوات کی تاثیر پیدا کر دیتا ہے۔ اور اس کی دعائیں قبول ہونے لگتی ہیں۔ جس چیز کی وہ دعا کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اسے پورا کرتا ہے۔ یعنی اللہ تعالیٰ ہر لحاظ سے اسے اپنی رحمت اور کرم کا مظہر بنا دیتا ہے۔

**دیگر:** جو کوئی یہ چاہے کہ وہ جو بھی دعا مانگے، بارگاہ الٰہی میں قبولیت کا شرف حاصل کرے۔ تو اسے چاہئے کہ وہ تمام غیر شرعی حرکات کو چھوڑ کر نماز پنجگانہ باجماعت پڑھا کرے۔ اور جمعہ کے دن عصر کی نماز کے بعد سترہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھنے پر مداومت کرے۔ اللہ تعالیٰ سے جو بھی دعا مانگے گا۔ بفضل باری تعالیٰ قبول ہو گی۔

**دیگر:** اس دعا کو روزانہ ستائیس مرتبہ پڑھنے والا مسلمان مستجاب الدعوت یعنی ان لوگوں میں سے ہو جاتا ہے۔ جن کی دعائیں اللہ تعالیٰ رد نہیں فرماتا۔ بشرطیکہ حلال رزق استعمال کرتا ہو۔ دعا یہ ہے۔

رَبَّنَا اغْفِرْلِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ یَوْمَ یَقُوْمُ الْحِسَابُ. اس دعا کو ۲۷ بار مرتبہ روزانہ چوبیس گھنٹہ میں کسی وقت بھی پڑھ لینا چاہئے۔

## ابدال کا درجہ پانا:

مواہب اللدنیہ میں ہے کہ حضرت معروف کرخی رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ جو شخص اس دعا کو دن رات میں کسی وقت بھی تین مرتبہ پڑھ لے گا۔ اس کا نام ابدال کے رجسٹر میں لکھ دیا جائے گا۔ دعا یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِاُمَّۃِ مُحَمَّدٍ اَللّٰھُمَّ ارْحَمْ لِاُمَّۃِ مُحَمَّدٍ اَللّٰھُمَّ تَجَاوَزْ عَنْ اُمَّۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ.

## روشن ضمیر بننے کا وظیفہ:

یہ وظیفہ روشن ضمیر بننے کے لئے مفید ہے۔ جو شخص یَا مَاجِدُ گیارہ ہزار مرتبہ روزانہ

۱۱۱ دن تک پڑھے گا۔ اس کا دل اللہ کے نور سے معمور ہو جائے گا۔ اور وہ روشن ضمیر بن جائے گا۔ اس اسم پاک کے چلّہ کے دوران سگریٹ، بیڑی، حقہ پینا منع ہے۔ اور بدبودار اشیاء سے پرہیز لازمی ہے۔

## زندگی خوشی سے گذرے گی:

سلطان المشائخ حضرت خواجہ نظام الملّۃ والدّین علیہ الرحمہ فرماتے ہیں۔ کہ میں نے ایک رات شیخ الاسلام بابا فرید الدین قدس سرہٗ العزیز کو خواب میں دیکھا۔ آپ نے فرمایا کہ تم ہر روز ۹/ بار یہ دعا پڑھا کرو۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔ خواب سے بیدار ہوتے ہی میں نے اس دعا کو اپنا ورد بنالیا۔ میں نے دل میں یہ خیال کیا کہ حضرت کے اس فرمان میں ضرور کوئی نہ کوئی راز ہوگا۔ بعد ازاں مشائخ کی کتابوں میں لکھا دیکھا کہ جو شخص یہ دعا روزانہ ۱۰۰/ مرتبہ پڑھے گا۔ اس کی زندگی خوشی سے گذرے گی۔ بغیر اسباب کے بھی وہ خوش رہے گا۔



## لاعلاج بیماری کا علاج:

اگر کسی شخص کو سخت درد یا کوئی ایسا مرض پیدا ہو گیا ہو۔ جس کے علاج سے اطبا عاجز ہوں۔ تو سات روز تک "سورۂ عادیات" پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔ اور چینی کے برتن پر لکھ کر پیئے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی۔

## ننانوے بیماریوں کی دوا:

کلمۂ ذیل ننانوے بیماریوں کی ایک دوا ہے۔ اور ان میں سے ایک ادنیٰ بیماری غم ہے۔ وہ کلمہ یہ ہے۔ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ۔

## دست غیب کا عمل:

جو شخص آدھی رات کو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم گیارہ مرتبہ یَا عَزِیْزُ گیارہ سو مرتبہ پڑھ کر گیارہ دفعہ یَا رَحِیْمُ یَا کَرِیْمُ پڑھے تو ایک چلّہ ہی میں اس کے لئے فتوحات کے دروازے کھل جائیں گے۔

## اسم اعظم بے نقطہ:

اَللّٰہُ الصَّمَدُ کو چالیس روز تک ایک جگہ تجویز کر کے ہر روز گیارہ سو مرتبہ بعد نماز عشاء پڑھے۔ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے۔ اس کے بعد جو حاجت ہو مانگے۔ اللہ عزوجل اس کی حاجت برلائے گا۔ ہر کام کے لئے بے حد مجرب وآزمودہ ہے۔ کسی بزرگ کے مزار کے پاس یہ عمل کریں۔ تو اور بھی بہت موثر ہے۔

رات کے وقت بیدار ہونے کیلئے: ایک عارف کے نوشتہ سے منقول ہے کہ اگر کوئی سوتے وقت یہ آیت پڑھے تو جب چاہے آنکھ کھل جائے گی۔ وَاِذْ جَعَلْنَا الْبَیْتَ مَثَابَةً لِّلنَّاسِ وَاَمْنًا۔ وَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرَاهِیْمَ مُصَلًّی وَعَهِدْنَا اِلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَاِسْمٰعِیْلَ اَنْ طَهِّرَا بَیْتِیَ لِلطَّائِفِیْنَ وَالْعَاكِفِیْنَ وَالرُّكَّعِ السُّجُوْدِ۔

## روشن ضمیری کے لئے:

اگر آپ روشن ضمیری چاہتے ہیں۔ اور آرزو ہے کہ روشن ضمیر بن کر مستقبل کا اندازہ لگا سکیں۔ تو ہر رات سوتے وقت اس اسم اعظم کو ایک ہزار بار پڑھیں۔ اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ مجرب وآزمودہ ہے۔ عمل یہ ہے۔

وَاللّٰہُ اَعْلَمُ بِالصَّوَابِ۔

## نام کے حرف اول کے مطابق اسمائے الٰہی:

ا : اللہ، اول، آخر۔ احد
ب : باطن، باسط، باری، باعث، بدیع، بصیر
ت : توّاب
ث : ثابت
ج : جبار، جلیل، جابر، جمیل
ح : حی، حسیب، حافظ، حفیظ، حق، حکیم، حلیم، حمید
خ : خالق، خبیر
د : دیان، دائم، دلیل
ذ : ذوالجلال والاکرام، ذوالعرش، ذوالمنن، ذی القوة المتین

ر : رب، رشید، رقیب، رزاق، رحمٰن، رحیم، رافع
ز : زکی
س : سمیع، سلام، ستار، سریع، سید، سبوح
ش : شکور، شہید، شافی، شدید العقاب،
ص : صمد، صبور
ض : ضار
ط : طاہر، طالب
ظ : ظاہر
ع : علیم، عظیم، علی، عدل، عزیز، علام الغیوب
غ : غفور، غنی، غفار، غافر، غالب
ف : فتاح
ق : قادر، قدیر، قدیم، قہار، قیوم، قابض، قاہر، قدوس، قریب، قوی
ک : کریم، کافی، کبیر، کفیل
ل : لطیف
م : مومن، مہیمن، متکبر، معز، ماجد، مالک، مجید، منان، متعالی، محصی، مذل، مصور، معطی، معید، مغنی، مقتدر، مقدم، متین
ن : نور، نافع، ناصر، نصیر
و : واحد، وہاب، ودود، واجد، وارث، واسع، ولی، وکیل
ہ : ہادی
ی : یاسر

جس اسم الٰہی کا پہلا حرف اپنے نام کے پہلے حرف کے مطابق ہو مثلاً: میرا نام "نسیم اختر" ہے۔ تو مجھ کو روزانہ "یانور" وغیرہ کی تسبیح پڑھنی چاہئے۔ اگر اسم الٰہی کو اسم الٰہی کے مجموعی اعداد کے اعتبار سے پڑھا جائے تو بہتر ہے۔ مثلاً نور کے اعداد ۲۵۶ ہیں تو روزانہ ۲۵۶ مرتبہ پڑھیں۔ ورنہ پھر سو مرتبہ پڑھیں۔

## اسمائے حسنیٰ بہ اعتبار اعداد مجموعی

| اسم الٰہی | اعداد | اسم الٰہی | اعداد | اسم الٰہی | اعداد | اسم الٰہی | اعداد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یااحد | ۱۳ | یامجید | ۵۷ | یاعزیز | ۹۴ | یاواسع | ۱۳۷ |
| یاوھاب | ۱۴ | یاباطن | ۶۲ | یاعدل | ۱۰۴ | یامھیمن | ۱۴۵ |
| یاواجد | ۱۴ | یاحمید | ۶۲ | یاحق | ۱۰۸ | یاعلیم | ۱۵۰ |
| یاحی | ۱۸ | یااللہ | ۶۶ | یاعلی | ۱۱۰ | یاقیوم | ۱۵۶ |
| یاواحد | ۱۹ | یاوکیل | ۶۶ | یاباقی | ۱۱۳ | یاعفو | ۱۵۶ |
| یاودود | ۲۰ | یاحکم | ۶۸ | یاجامع | ۱۱۴ | یامانع | ۱۶۱ |
| یاھادی | ۲۰ | یاباسط | ۷۲ | یاقوی | ۱۱۶ | یاقدوس | ۱۷۰ |
| یااول | ۳۷ | یاجلیل | ۷۳ | یامعز | ۱۱۷ | یامعین | ۱۷۰ |
| یاولی | ۴۶ | یاحکیم | ۷۸ | یامعید | ۱۲۴ | یاسمیع | ۱۸۰ |
| یاوالی | ۴۷ | یاحسیب | ۸۰ | یالطیف | ۱۲۹ | یامقدم | ۱۸۴ |
| یاماجد | ۴۸ | یابدیع | ۸۶ | یاسلام | ۱۳۱ | یامنعم | ۲۰۰ |
| یامجیب | ۵۵ | یاحلیم | ۸۸ | یاصمد | ۱۳۴ | یانافع | ۲۰۱ |
| یامبدئ | ۵۶ | یامالک | ۹۰ | یامومن | ۱۳۶ | یابر | ۲۰۲ |
| یارب | ۲۰۲ | یابصیر | ۳۰۲ | یارشید | ۵۱۴ | یاآخر | ۸۰۱ |
| یاجبار | ۲۰۶ | یاقادر | ۳۰۵ | یاشکور | ۵۲۶ | یاخبیر | ۸۱۲ |
| یامقسط | ۲۰۹ | یاقھار | ۳۰۶ | یامقیت | ۵۵۰ | یامؤخر | ۸۴۶ |
| یامالک الملک | ۲۱۲ | یارزاق | ۳۰۸ | یامتعالی | ۵۵۱ | یاقابض | ۹۰۳ |
| یاباریء | ۲۱۳ | یارقیب | ۳۱۲ | یاباعث | ۵۷۳ | یاحافظ | ۹۸۹ |
| یاکبیر | ۲۳۲ | یاشھید | ۳۱۹ | یامنتقم | ۶۳۰ | یاحفیظ | ۹۹۸ |

| یانور | ۲۵۶ | یامصور | ۳۳۶ | یاستار | ۶۶۱ | یاضار | ۱۰۰۱ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یارحیم | ۲۵۸ | یارافع | ۳۵۱ | یامتکبر | ۶۶۲ | یاعظیم | ۱۰۲۰ |
| یاکریم | ۲۷۰ | یاتواب | ۴۰۹ | یاوارث | ۷۰۷ | یاغنی | ۱۰۶۰ |
| یارؤف | ۲۸۶ | یافتاح | ۴۸۹ | یاخالق | ۷۳۱ | یامغنی | ۱۱۰۰ |
| یارحمٰن | ۲۹۸ | یاممیت | ۴۹۰ | یامقتدر | ۷۴۴ | یاذالجلال والاکرام | ۱۱۰۰ |
| یاصبور | ۲۹۸ | یامتین | ۵۰۰ | یامذل | ۷۷۰ | یاظاہر | ۱۱۰۶ |
| یاغفار | ۱۲۸۱ | یاغفور | ۱۲۸۶ | یاخافض | ۱۴۸۱ | | |

## خواب میں اشرف الانبیاء صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت:

جو شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت سے مشرف ہونا چاہے۔ اسے لازم ہے کہ کپڑے پاک وصاف پہن کر جمعہ کی رات باوضو خوشبو لگا کر ایک سو ستر مرتبہ "درود تاج شریف" کو پڑھے۔ گیارہ راتیں ایسا کرنے سے رحمت عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت سے مشرف ہوگا۔ اور صفائی باطن کے لئے روزانہ صبح کی نماز کے بعد سات بار پڑھنا کافی ہے۔

**دیگر:** جو شخص ہر جمعہ کو ہزار مرتبہ "سورۂ قدر" کی تلاوت کرے گا۔ جب تک خواب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت نہ ہوگی۔ فوت نہ ہوگا۔

**دیگر:** جو شخص جمعہ کی رات ہزار دفعہ سورۂ کوثر اور ہزار دفعہ درود شریف پڑھے گا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت سے مشرف ہوگا۔

**دیگر:** حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو خواب میں دیکھنا حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے خواب میں ہم کلام ہونا، اگر کسی کو منظور ہو تو جمعرات کے دن گیارہ ہزار مرتبہ اور شب جمعہ کو دس ہزار مرتبہ اس آیت کریمہ کو باوضو روبقبلہ ہو کر پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اسی رات کو حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت اور ہم کلامی کی دولت سے مشرف وممتاز ہوگا۔ آیت شریفہ یہ ہے۔ اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ۚ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا۔

**دیگر:** شب جمعہ کو دو رکعت نماز پڑھے۔ اور ہر رکعت میں آیۃ الکرسی ایک بار اور سورۂ

اخلاص گیارہ بار اور بعد سلام کے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ بے شمار پڑھے۔ یہاں تک کہ سو رہے۔ انشاء اللہ زیارت سے مشرف ہوگا۔

## ختم قادریہ:

اکثر پیران طریقت سے مروی ہے کہ جملہ حاجات کے لئے عروج ماہ میں جمعرات کو شروع کرنا چاہئے۔ اور تین روز پڑھے۔ طریقہ یہ ہے کہ سورۂ فاتحہ مع تسمیہ اور کلمۂ تمجید اور سورۂ اخلاص اور درود شریف ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھے۔ بعدۂ شیرینی پر فاتحہ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم اور پیران طریقت کے لئے پڑھ کر شیرینی تقسیم کردے۔ ان شاء اللہ تمام حاجتیں پوری ہونگی۔

## ختم غوثیہ:

دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص گیارہ مرتبہ پڑھے۔ سلام کے بعد درود شریف ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھے۔ درود شریف یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مَّعْدِنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَاٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ صَلٰوۃً وَّسَلَامًا عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللہِ ﷺ

اس کے بعد گیارہ سو گیارہ مرتبہ۔ یَاشَیْخُ عَبْدَالْقَادِرِ جِیْلَانِیْ شَیْئاً لِلّٰہِ۔ پھر درود پاک ایک سو گیارہ مرتبہ، پھر غوث الثقلین شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی فاتحہ پڑھ کر شیرینی تقسیم کردے۔

## سال کے ہر مہینے سے متعلق سورتیں:

محرم: سورۂ رحمٰن، سورۂ فتح
صفر: حمعسق، یٰس، معوذتین
ربیع الاول: مجادلہ
ربیع الثانی: سورۂ تبارک
جمادی الاول: الم نشرح، مدثر
جمادی الثانی: مزمل، واقعہ
رجب: صٓ
شعبان: سورۂ انعام
رمضان: سورۂ محمد
شوال: سورۂ فتح، سورۂ محمد
ذی قعدہ: سورۂ فتح
ذی الحجہ: سورۂ فجر، سورۂ اخلاص

**ورد ہفت روزہ:**

سیدنا حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں۔ کہ میں نے اوراد میں بہت کچھ پایا ہے۔

جمعہ کے دن: اَللّٰہُ ایک سو بار پڑھنے سے تنگی دور ہو جاتی ہے۔

سنیچر کے دن: لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ایک سو بار پڑھنے سے غم دور ہو جاتا ہے۔

اتوار کے دن: یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ ایک ہزار بار پڑھے۔

سوموار کے دن: یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ ایک ہزار بار پڑھے۔

منگل کے دن: صَلَّی اللّٰہُ عَلَی النَّبِیِّ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ ایک ہزار بار پڑھنے سے ہر بلا ٹل جائے گی۔

بدھ کے دن: اِسْتِغْفَارْ ایک ہزار بار پڑھنے سے عذاب قبر سے محفوظ رہے گا۔

جمعرات کے دن: لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَالِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ۔ ایک ہزار بار پڑھنے سے ایمان سے مالا مال ہو جائے گا۔

## مسعود و مجرب فالنامہ

ہر کام اللہ تعالیٰ کی مرضی سے ہوتا ہے۔ البتہ اگر اللہ تعالیٰ پر بھروسہ کر کے نیک نیتی کے ساتھ اس سے طلب کیا جائے تو وہ صراط مستقیم ضرور دکھا دیتا ہے۔ آپ بھی ضرورت کے وقت اپنے کام کے نیک و بد کا اثر جاننے کے لئے وضو کر کے صدق دل سے اللہ کی مرضی ہر کام پر غالب ہونے کا یقین کر کے ذیل کے نقش پر کلمہ کی انگلی رکھیں۔ جس خانہ پر انگلی ہو، اس کا ثمرہ اسی عدد کے مطابق دیکھ لیں۔

۷۸۶

| ۲۲۴ | ۲۱۳ | ۱۲۲ | ۱۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۲۲۳ | ۲۱۴ | ۱۲۱ | ۱۱۲ |
| ۲۲۲ | ۲۱۱ | ۱۲۴ | ۱۱۳ |
| ۲۲۱ | ۲۱۲ | ۱۲۳ | ۱۱۴ |

(۱۱۱) خوش قسمتی کا نشان ہے۔حصول زر اور ترقی کاروبار ہو۔چاہنے والے سے ملاپ ہو۔

(۱۱۲) طالع نحوست میں گرفتار ہو۔جو کام کرنا چاہتے ہو اسے ایک سال بعد کرو۔"حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ"۔کثرت سے پڑھا کرو۔

(۱۱۳) وقت اچھا آگیا ہے۔سترہ دن میں خوشی دیکھنے کو ملے۔"وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَالشُّكْرُ لِلّٰهِ"۔ایک سو ایک بار روزانہ پڑھو۔

(۱۱۴) روزگار میں ترقی ہو،سفر مبارک ہو۔۵/ماہ بعد تمھارا نیک مقصد حاصل ہو۔

(۱۲۱) یہ کام چھوڑ دو۔پاؤ پارہ قرآن روز تلاوت کرو۔تین ماہ بعد بہتر صورت نکلے گی۔

(۱۲۲) شادی خانہ آبادی ہو۔دشمن مغلوب،اولاد مسعود اور ایک منفعت بخش سفر پیش آئے۔

(۱۲۳) کوشش کرتے رہو۔غیر معمولی ترقی اور عزت پاؤ گے۔اولاد کی فکر دور ہو گی۔

(۱۲۴) تمھاری پیشانی پر داغ ہے۔ناقص وقت گذر گیا۔کام حسب دل خواہ اور اچانک خوشی ملے گی۔

(۲۱۱) تمھارے لئے مبارک اور نیک فال ہے۔دلی تمنا پوری ہو گی۔اعلیٰ جاہ ومنصب ملے گا۔

(۲۱۲) کسی کے دھوکے میں نہ آنا۔چند روز صبر کرو۔امداد پہونچنے کے ایک ماہ کے اندر بگڑی بن جائے گی۔

(۲۱۴) گم شدہ چیز مل جائے گی۔رشتہ داروں سے تکلیف دور ہو جائے گی۔ستارہ گردش سے نکل گیا۔بے فکر رہو۔

(۲۲۱) تین برسوں سے جس فکر میں پڑے ہو اب دور ہو گی۔کچھ دن پہلے چوٹ لگی تھی۔۴۵/دن میں سب ٹھیک ہو جائے گا۔

(۲۲۲) گھر میں لڑائی جھگڑا۔بیوی تیز مزاج۔کاروبار میں خسارہ ہو۔ہر سنیچر اور منگل کو سورۂ فتح بعد نماز عشا پڑھیں۔

(۲۲۳) فال نیک نہیں ہے۔غیر مستقل مزاجی کی وجہ سے نقصان اٹھاتے ہو۔دلی ارادہ پورا ہونے کی توقع نہیں۔چند روز یَا سَمِیْعُ یَا بَصِیْرُ گیارہ سو مرتبہ روزانہ پڑھو۔

(۲۲۴) یہ کام ہرگز نہ کرو۔نقصان ہوگا۔ارادہ بدل دو۔دوست دشمنی کر رہے ہیں۔پانچوں نمازوں کے بعد استغفار ایک سو بار پڑھا کرو۔

# اسم اعظم کا بیان

اسم اعظم ان امور میں سے ہے۔ جن کا علم اللہ عز وجل کے ساتھ خاص ہے۔ اور اس نے اپنی مخلوق میں سے کسی کو اس پر مطلع نہیں کیا۔ جس طرح کہ لیلۃ القدر (قدر کی رات) ساعت اجابت (قبولیت کی گھڑی) اور صلوٰۃ الوسطیٰ (درمیانی نماز) کے بارے میں کہا گیا ہے۔ اسم اعظم کے بارے میں علماء کا اختلاف ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ اسم معین ہے۔ کسی کو معلوم نہیں۔ بعض کہتے ہیں کہ اسم معین نہیں ہے۔ مگر جس اسم سے بندہ حق تعالیٰ کو بحضور قلب یاد کرے۔ یہاں امام اہلسنت مجدد دین وملت امام احمد رضا خاں رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور دیگر علمائے محققین وائمہ دین رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین کے چند اقوال کا خلاصہ درج ذیل ہے۔ تاکہ ناظرین اس سے فائدہ اٹھائیں۔

(۱) اللہ عز وجل کا اسم اعظم اللہ ہے۔ کیا تو نے اللہ رب العزت کا یہ فرمان نہیں سنا۔ هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۔ عَالِمُ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمِ ۔ یعنی وہی اللہ ہے۔ جس کے سوا کوئی معبود نہیں۔ ہر نہاں وعیاں کا جاننے والا وہی ہے۔ بڑا مہربان رحمت والا۔ (کنز الایمان)

(۲) اسم اعظم دعوت ذوالنون (مچھلی والے یعنی یونس کی دعا) ہے۔

حدیث میں آیہ کریمہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۔ کی نسبت فرمایا کہ یہ اسم اعظم ہے۔ جو اس کے ساتھ دعا کرے قبول ہو۔ علماء فرماتے ہیں، کہ یہ آیہ کریمہ قبول دعا خصوصا دفع بلا میں اثر تمام رکھتی ہے۔

(۳) فخر الدین رازی امام العارفین سیدنا امام زین العابدین سے بیان کرتے ہیں کہ ایک بار انھوں نے خدائے تعالیٰ سے سوال کیا کہ خدایا اسم اعظم کیا ہے۔ پس اللہ تعالیٰ نے خواب میں دکھایا کہ اسم اعظم یہ ہے۔ هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ۔

(۴) ایک حدیث میں آیا۔ اسم اعظم ان دو آیتوں میں ہے۔ وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ اور الٓمّٓ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۔

(۵) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ کہتے سنا۔ فرمایا مانگ کہ تیری دعا قبول ہوئی۔

(۶) حدیث میں ہے کہ جو شخص یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ تین بار کہے، تو فرشتہ کہتا ہے کہ مانگ کہ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ نے تیری طرف توجہ فرمائی۔

(۷) سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو کہتے سنا۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاَنِّیْ اَشْھَدُ اَنَّكَ اَنْتَ اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ۔ ارشاد فرمایا خدا کی قسم تو نے اللہ تعالیٰ سے وہ اسم اعظم لے کر سوال کیا، کہ جب اس سے سوال کیا جاتا ہے۔ تو اللہ تعالیٰ عطا فرماتا ہے۔ اور جب اس سے دعا کی جاتی ہے۔ قبول فرماتا ہے۔ حافظ ابن حجر نے کہا ہے ''یہ روایت من حیث السند اسم اعظم سے متعلق وارد تمام روایات سے راجح ترین ہے۔

(۸) بعض علماء نے بسم اللہ شریف کو اسم اعظم کہا۔ حضور غوث الثقلین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول کہ بسم اللہ زبان عارف سے ایسی ہے جیسے ''کن'' کلام خالق ہے۔

(۹) امام قاضی عیاض نے بعض علماء سے نقل فرمایا اسم اعظم کلمہ ''توحید'' ہے۔

(۱۰) ابودرداء وابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہم فرماتے ہیں۔ اسم اعظم رَبِّ رَبِّ ہے۔ (رواہ الحاکم) حدیث شریف میں ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب بندہ یَارَبِّ یَارَبِّ کہتا ہے۔ تو رب عزوجل فرماتا ہے لَبَّیْكَ اے میرے بندے۔ مانگ کہ تجھے دیا جائے۔ (رواہ ابی الدنیا عن عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا)

(۱۱) ایک روز حضرت جبریل علیہ السلام نازل ہوئے۔ اور عرض کیا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ کے واسطے اللہ تعالیٰ نے اسم اعظم نازل کیا ہے۔ وہ ایک جنت کے پتے پر لکھا ہوا تھا۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاِسْمِكَ الْمَکْنُوْنِ الطَّاھِرِ الْمُطَھِّرِ الْقُدُّوْسِ الْحَیِّ الْقَیُّوْمِ الرَّحْمٰنِ ذِی الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ۔ بندہ جس مقصد کے واسطے ورد کرے گا۔ مطلب حاصل ہوگا۔ اگر مفلس ہے۔ تو نگر ہو جائے گا۔ اگر بیمار ہے تو شفا پائے گا۔ دشمنوں کی قید سے بچا رہے گا۔ جو کوئی اس کا ورد کرے گا۔ تو اس کے ہمہ گیر فوائد کا مشاہدہ کرے گا۔

## باب چہارم

# مواصلت و مفارقت

پیار اور محبت ایک ایسا جذبہ ہے کہ جب کوئی انسان اس کا صرف تصور ہی کرتا ہے۔ تو دل و ذہن میں ایک شیرینی سی بھر جاتی ہے۔ دل کی ایک ایک دھڑکن، دماغ کی ایک ایک سوچ، ایک نئے اور انوکھے جذبے کے احساس سے مستی اور سرخوشی کے جھولے میں جھلنے لگتی ہے۔ محبت ایک آفاقی اور لافانی جذبہ ہے۔ جس کی مثال ملنا مشکل ہی نہیں ناممکن ضرور ہے۔

اپنے پیاروں کی محبت اور چاہت کو حاصل کرنا ہر انسان کی خواہش ہوتی ہے۔ کیونکہ اس چاہت کے حاصل ہونے کے بعد دل میں ایک گونا خوشگواریت اور اطمینان آجاتا ہے۔

ابوعلی دقاق فرماتے ہیں کہ "محبت میں حد سے گذر جانے کا نام عشق ہے" اور یہی وجہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کو عشق سے متصف نہیں کیا جاتا۔ کیونکہ اس شان اعلیٰ سے یہ بعید ہے کہ وہ اپنے کسی بندے سے محبت میں حد سے تجاوز کر جائے۔ اس کی توصیف صرف محبت سے ہوسکتی ہے۔ جیسا کہ یُحْبِبْکُمُ اللّٰہُ سے واضح ہے۔ عشق عَشَقَۃٌ سے مشتق ہے۔ عَشَقَۃٌ ایک گھاس ہوتی ہے۔ جو درختوں کی جڑوں کو لپٹ جاتی ہے۔ اسی طرح جب عشق عاشق کو لپٹ جاتا ہے۔ تو موت کے علاوہ کوئی چیز اس کو جدا نہیں کرسکتی۔

عشق کے یہ معنیٰ ہیں کہ انسان کسی خوبصورت چیز کو نہایت پسند کرتا ہے مگر اس کو حاصل نہیں کرسکتا۔ اس واسطے اس کا ذکر کرتا رہتا ہے۔ اور اس سے ایک قسم کا جنون و حیرانی، کثرت شوق کے باعث لاحق ہوجاتی ہے۔ اور یہ حالت یہانتک پہونچ جاتی ہے کہ نصیحت و ملامت بھی کارگر نہیں ہوتی۔ بلکہ ملامت کے بارود سے عشق کی آگ۔ اور تیز ہوجاتی ہے۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ عشق ایک ایسی آگ ہے جو لگائے نہیں لگتی اور پھر بجھائے نہیں بنتی۔ عشق ہی ایک ایسی بیماری ہے۔ جس کا علاج سوائے وصال محبوب کے دوسرا نہیں۔

بزرگان دین نے ایسے ہی محبت کے ماروں کے لئے کچھ عملیات عطا فرمائے ہیں۔ جو آج بھی تیر بہدف ہیں۔ مگر عام طور سے لوگ انہیں ہوس اور حرص کے لئے استعمال کرنے لگے۔ واضح ہو کہ جہاں حرام اور نقلی عشق کا معاملہ ہوگا۔ عمل اثر نہ کرے گا۔ لہٰذا اس قسم کا رجحان رکھنے والے عامل یہ پہلے سوچ لیں کہ ان کی محبت برباد ہو جانے والی ہے۔ اور یہ کہ وہ ایک عظیم گناہ کے مرتکب ہونگے۔

ہاں ایسے لوگ جو حقیقتاً کسی سے محبت کرتے ہیں۔ اور دنیاوی جاہ وحشمت وغیرہ کی وجوہات سے معشوق التفات نہیں کرتا۔ اور ادھر ہجر میں عاشق کی جان جانے کا خطرہ ہو تو ایسی صورت میں عملیات کی اجازت دی گئی ہے۔ مگر اس کے لئے بھی قید لگا دی گئی ہے کہ جب عمل کامیاب ہو جائے۔ اور دونوں طرف آگ برابر بھڑک اٹھے تو بغیر نکاح شرعی دونوں نہ ملیں۔ ورنہ ابلیس لعین تو ایسے موقعوں کی تلاش میں رہتا ہے۔ لہٰذا جب بھی عمل کامیاب ثابت ہو تو عاشق و معشوق کو آپس میں رشتۂ ازدواج میں منسلک ہو جانا چاہئے۔ ورنہ دین ودنیا دونوں میں بدنامی ورسوائی ہوگی۔



جو لوگ ''تو نہیں اور سہی، اور نہیں اور سہی'' پر ایمان رکھتے ہوں۔ ان سے میری گذارش ہے کہ وہ اس کتاب میں درج کسی بھی عمل کو ہاتھ نہ لگائیں۔ کیونکہ ان سے وہ گناہ میں گرفتار ہونگے۔

## محبت کرنے والوں سے دو باتیں:

محبت ایک فطری عمل ہے۔ محبت کی نہیں جاتی بلکہ خود بخود ہو جاتی ہے ۔ جہاں تک عقل سلیم کا تقاضہ ہے محبت میں بھی عقل کی صلاح لینی ضروری ہے۔ اور خواہ مخواہ ایسے مقامات پر دل نہیں پھینکنا چاہئے کہ زمین و آسمان والا معاملہ ہو۔ محبت ہمیشہ برابر والے سے کامیاب رہتی ہے۔ کبھی آسمان پہ اڑنے کی کوشش نہ کریں۔ ورنہ گر جائیں گے۔ دنیا کی مثالیں ہمارے سامنے ہیں۔ بے جوڑ عشق ہمیشہ ناکام ہوتے ہیں۔ اور ایسے عاشقوں کا انجام حسرتناک ہوا ہے۔ اسلئے میں مشورہ دونگا کہ کم از کم دل کو مضبوط پکڑ کر رکھیں۔ دل کو ہاتھوں میں لئے نہ پھریں۔

سب جانتے ہیں کہ یہ موضوع انتہائی نازک موضوع ہے۔ اس موضوع پر قلم اٹھاتے

ہوئے سوا اندیشے ہمارے ذہن میں کلبلا رہے ہیں۔ خدا ناترسی کے اس دور سرکشی میں اس بات کا قوی اندیشہ ہے کہ نا اہل لوگ اس موضوع کا غلط استعمال نہ کریں۔ اور روحانی عملیات کا سہارا لے کر لڑکیوں اور عورتوں کی زندگی برباد نہ کریں۔ اس باب کی پیش کش خطرات سے خالی نہیں ہے۔ لیکن اس باب کے بغیر عملیات کی یہ کتاب مکمل نہیں ہو سکتی تھی۔ اسلئے عاملین کی روش اپناتے ہوئے بادل نخواستہ "عملیات محبت" کا قیمتی ذخیرہ ہم نے قارئین کی خدمت میں پیش کر دیا ہے۔ اگر بزرگوں نے اپنی اپنی کتابوں میں اسے جگہ نہیں دیا ہوتا تو ہم اس باب کو قطعی اپنی تالیف میں جگہ نہ دیتے۔ اپنا دینی فریضہ ادا کرنے کے لئے ہم دست بستہ تمام عاملین و قارئین سے اس بات کی درخواست کرتے ہیں، کہ وہ ان روحانی فارمولوں کا استعمال ناجائز امور میں نہ کریں۔ اور آخرت کی باز پرس سے ہر صورت میں ڈریں۔ عاملین دنیا کے عارضی اور وقتی مفاد کی خاطر کسی کی بیٹی اور کسی کے بہن کے دل و دماغ کو بدلنے کے لئے ان طریقوں کو تجربے میں نہ لائیں۔ جن کی افادیت اور تاثیر مسلم ہے۔

اس درخواست اور گذارش کے باوجود اگر کوئی اس باب کے کسی بھی طریقے کو ناجائز امور میں استعمال کرتا ہے۔ تو وہ دین و دنیا میں خود ذمہ دار ہوگا۔ ہم اس کے قول و فعل سے بری الذمہ ہیں۔

### تسخیر خلائق کے لئے آسان دعاء:

حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے منقول ہے کہ جو کوئی اس دعاء کو اپنے عمامے یا ٹوپی میں لکھ کر رکھے۔ نظر حکام و سلاطین و خلائق میں عزیز و مکرم و محترم ہو۔ اور شر اعداء، سلطان جابر اور تمام بلیات سے محفوظ رہے۔ وہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ يَاهُوَ يَاهُوَ يَامَنْ هُوَ هُوَ يَامَنْ لَيْسَ هُوَ هُوَ اِلَّا هُوَ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَالَا يَمُوْتُ يَا حَيُّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ كُنِ الْخَلَانِ حَصِيْنًا وَحَصِيْنًا مَنِيْعًا يَارَبَّ الْعٰلَمِيْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔

### عمومی محبت اور تسخیر کے لئے:

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہو کہ دنیا والوں کی نظر میں وہ مقبول ہو جائے۔ اور وہ اپنے گھر میں اور اپنے

گھر سے باہر مقبول ہو۔اور لوگ اس سے محبت کریں۔اس کی عزت کریں۔تو اس کو چاہئے کہ کم سے کم تین سو بار روزانہ "یَا حَمِیْدُ" پڑھنے کا معمول بنالے۔ان شاءاللہ مقبول انام ہو جائے گا۔

## برائے رجوع خلائق:

اگر کوئی شخص چاہے کہ مخلوق خدا مسخر اور رجوع ہو تو اس شخص کو چاہئے کہ بعد نماز مغرب اس دعا کو ہمیشہ ۷۰ رمرتبہ پڑھے۔ان شاءاللہ بے شمار مخلوق خدا مسخر اور رجوع ہوگی۔اور تابعداری اختیار کرے گی۔عوام کے ساتھ حسن ظن سے پیش آئے۔اور تواضع اختیار کرے۔وہ دعا یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْمُجِیْرُ وَاَنَا الْمُسْتَجِیْرُ وَمَنْ یَّدْعُ الْمُسْتَجِیْرُ اِلَّا الْمُجِیْرُ یَارَبِّ۔

## نقش برائے تسخیر خلائق:

سورۂ فتح کا نقش بھی تسخیر خلائق کے لئے تیر بہدف ہے۔اس نقش کو اتوار کے دن شمس کی ساعت میں لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھیں۔ان شاءاللہ لوگوں کے دلوں میں محبت پیدا ہوگی۔اور اللہ کے فضل و کرم سے تسخیر عام ہوگی۔اور فتوحات کے دروازے بھی کھل جائیں گے۔نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۴۷۱۹۹ | ۴۷۲۱۳ | ۴۷۲۱۰ | ۴۷۲۰۶ |
|---|---|---|---|
| ۴۷۲۱۱ | ۴۷۲۰۵ | ۴۷۲۰۰ | ۴۷۲۱۲ |
| ۴۷۲۰۴ | ۴۷۲۰۸ | ۴۷۲۱۵ | ۴۷۲۰۱ |
| ۴۷۲۱۴ | ۴۷۲۰۲ | ۴۷۲۰۳ | ۴۷۲۰۹ |

## تسخیر حاکم کا ایک نادر عمل:

جب کبھی شریر حاکم کے پاس جانا ہو تو حروف تہجی پڑھ کر دم کرلے۔حاکم مہربان ہو جائے گا۔

**دیگر:** تین بار درود شریف پڑھ کر بیس مرتبہ یابدوح پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کرکے منہ پر پھیرلے۔مخاطب محبت سے پیش آئیگا۔

## عملیات عشق و محبت:

اگر کسی کو اپنے عشق میں مبتلا کرنا مقصود ہو تو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو سات سو چھیاسی مرتبہ

اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بانویں مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے جس کو پلا دے وہ اس کا دیوانہ ہو جائے گا۔ اور اس کا تصور ذہن میں رکھے۔ پڑھتے وقت اور آخر میں کہے فلاں ابن فلاں عاشق شود او رفلاں بن فلاں معشوق شود

**دیگر:** بارش کے پانی پر ۳۱۳ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر دم کر دیں۔ اور جس کی محبت مطلوب ہے اس کو پلائیں۔

**دیگر:** مطلوب کو حاضر کرنے کے لئے یہ عمل چار جمعراتیں کریں۔ جس کو بھی مطیع کرنا چاہے وہ دل وجان سے تابع ہوگا۔ اسم یہ ہے۔

یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ تَقْلِیَۃَ الْبَاعِ مطلوب کے عدد کے مطابق پڑھے۔

## عمل یا ودود برائے حب:

یہ عمل معمول خاندان اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ قدیم سے ہے۔ چاہئے کہ حسب حاجت نمک لاہوری یا سانبھر پاکیزہ لے۔ اور اس پر اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود شریف اور ایک ہزار بار یَاوَدُوْدُ پڑھ کر دم کرے۔ خیال رہے کہ یہ نمک زمین پر ہرگز نہ گرے۔ بہت احتیاط رکھی جائے۔ جو اسے کھائے گا۔ باذن اللہ تعالیٰ مطیع وفرمانبردار ہوگا۔

## برائے حب:

اگر کوئی چاہے کہ فلاں میری محبت میں مبتلا ہو تو شکر یا عطر یا پھول وغیرہ پر ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر دم کر کے کھلائے یا پلائے یا سنگھائے۔ ان شاء اللہ مطلوب بہ دل وجان طالب کا شیدا ہوگا وہ آیت یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَجَعَلْنَا مِنْ بَیْنِ اَیْدِیْھِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِھِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰھُمْ فَھُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ۔

## برائے حب:

حضرت علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے۔ کہ اسم یَابُدُّوْحُ ایک جلسہ میں گیارہ سو مرتبہ جو کوئی مطلوب کا تصور کر کے پڑھے۔ اور شکر یا خوشبو یا عطر وغیرہ پر دم کر کے مطلوب کو کھلائے یا سنگھائے، تو مطلوب ہر وقت طالب کے لئے بے چین وبیقرار

رہے گا تاوقتیکہ طالب کا وصل نہ ہو جائے۔ مجرب ہے

**برائے حب:**

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ۔ اَلْحُبُّ فلاں بنت فلاں عَلٰى حُبِّ فُلاں ابن فلاں۔ اس آیت مجوشہ کو چنبیلی کے پھول پر خوشبو مل کر سات مرتبہ پڑھے۔ اور مطلوب کو دے۔ محبت میں دیوانی ہوگی۔ مجرب وآزمودہ ہے۔

**برائے حب:**

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يُوْسُفُ اَعْرِضْ عَنْ هٰذَا ۔ وَاسْتَغْفِرِيْ لِذَنْبِكِ اِنَّكِ كُنْتِ مِنَ الْخٰطِئِيْنَ ۔ وَقَالَ نِسْوَةٌ فِي الْمَدِيْنَةِ امْرَاَتُ الْعَزِيْزِ تُرَاوِدُ فَتٰهَا عَنْ نَّفْسِهٖ ۔ قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا اِنَّا لَنَرٰهَا فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ۔ الحب فلاں بنت فلاں علیٰ حب فلاں ابن فلاں۔

اگر کسی سے دوستی کرنا مقصود ہو تو مذکورہ آیت کریمہ کو اتوار کے روز گلاب کے پھول پر سات مرتبہ پڑھ کر سنگھا دے۔ اور اول وآخر درود شریف بھی استعمال کرے۔ اور آیت کریمہ کو کاغذ پر لکھ کر اپنے سیدھے بازو میں باندھے۔ ان شاء اللہ کامل محبت ہو جائے گی۔

**برائے حب:**

خوشبودار پھول لے کر مطلوب کے نام کا عدد نکال کر اسی قدر پھول پر پڑھے۔ اور پھول پر دم کر کے مطلوب کو سنگھا دے۔ سونگھتے ہی مطلوب فریفتہ ہو جائے گا۔ اَلَمْ تَعْلَمْ بِاَنَّ اللّٰهَ يَرٰى كَلَّا تَتْرُكُوْنَ بِاللّٰهِ۔

**برائے حب:**

يُحِبُّهُمْ وَيُحِبُّوْنَهٗ اَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اَعِزَّةٍ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ۔ اگر صرف ایک ہی مرتبہ یہ عمل کرنا ہو تو گیارہ سو مرتبہ پڑھے۔ اور ریوڑھیوں پر پڑھ کر اپنے مطلوب کو کھلا دے۔ مطیع وفرمانبردار ہو جائے گا۔ ورنہ سوا لاکھ مرتبہ پڑھ کر زکوٰۃ ادا کرے۔ پھر کسی

کے لئے پڑھنا ہو تو مع نام طالب و مطلوب اور ابن و بنت کے اکتالیس بار پڑھ کر ریوڑھیوں پر دم کرے۔ اور محبوب کو کھلا دے۔ ریوڑھیوں کو جفت رکھیں طاق ہرگز نہ ہوں۔ تعداد میں خواہ کتنی ہی ہوں۔ وقت کی کوئی قید نہیں ہے۔ بیحد مجرب عمل ہے۔

برائے حب:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ وَّاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ۔ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔ مندرجہ بالا آیت شریف شروع چاند میں اتوار کے دن ایک سو مرتبہ پڑھ کر شیرینی پر دم کریں۔ اور مطلوب کو کھلائیں۔ اس آیت کی برکت سے محبوب بیقرار ہوگا۔ یہ عمل حب کے لئے اکسیری صفت رکھتا ہے۔ اکثر بزرگان کرام کا مجرب ہے۔ کبھی خطا نہیں جاتا بارہا کا آزمودہ موثر اور مجرب ہے۔

منتر کیا ہے؟

الفاظ کی مخصوص بندشوں سے حالات میں تصرف پیدا کرنا ''منتر'' کہلاتا ہے۔ یہ ہندی لفظ ہے۔ اسے فارسی میں ''افسوں'' اور عربی میں ''رقیہ'' کہا جاتا ہے۔ منتر کے الفاظ کی درست ادائیگی ضروری ہے۔ منتر یعنی الفاظ کی بندش دنیا کی ہر زبان میں کی جاسکتی ہے۔ منتر صحیح ہوں۔ اگر ان میں خرابی پیدا ہو جائے تو مطلوبہ نتیجہ حاصل نہ ہوگا۔ منتر یا افسوں وہی درست اور جائز ہے جو آیات قرآنی یا اسمائے الٰہی کے ساتھ ہو۔ اور منتر کے معنی معلوم ہوں۔ جس منتر کے معنی معلوم نہ ہوں۔ اور اس میں اللہ تعالیٰ کا نام بھی نہ ہو تو ایسا منتر یا افسوں کرنا درست نہیں ہے۔ کیونکہ اس میں کفر کا ڈر ہے۔ یاد رکھئے پہلے منتر کو سدھ کر کے اس کے عامل بن جائیے پھر منتر یقیناً تیر بہدف کام کرے گا۔ اور کوئی وار خالی نہ جائے گا۔

منتر برائے حب:

اگر کسی کو کسی سے سچی محبت ہو۔ اور اس کا محبوب اس کو نظر انداز کرتا ہو اور طالب مطلوب کی وجہ سے پریشان حال ہو۔ کیونکہ عاشق کی دوا موت یا وصال ہے۔ تو اس کے لئے یہ عمل اکسیر اور زود اثر ہے۔ ۷ روز تک بعد نماز عشاء باوضو ہو کر اور مطلوب کے گھر کی

طرف منہ کر کے مطلوب اور اس کی ماں کے اعداد کے مطابق پڑھے۔ان شاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔اور مطلوب مسخر ہو کر عاشق صادق ہوگا۔وہ عزیمت یہ ہے۔

[حق اللہ، موجود اللہ، حاضر کریں فلاں بنت فلاں کو یارسول اللہ]

## منتر برائے حب:

اس عمل سیفی کو روزانہ تین سو ساٹھ مرتبہ خانۂ مطلوب کی طرف منہ کر کے پڑھے۔ان شاء اللہ مطلوب تین روز میں بیقرار ہو کر حاضر ہوگا۔ورنہ سات روز میں ہر حال میں آئے گا۔وہ یہ ہے۔

[لا الہ لا دے، الا اللہ دلا دے، محمد رسول اللہ ملا دے، قسم خدا کی، خدا کے رسول کی، چہار یار کی، کلمہ کلام کی، فلاں بنت فلاں محبت میں فلاں ابن فلاں کی میرے قدموں میں آن پڑے، الٰہی کلمہ کی آن، اس پر پڑے غضب کی بان، بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔"]



## منتر حب:

لونگ اکیس دانے ٹوپیوں والے لے کر ایک پر ایک مرتبہ، دوسرے پر دو مرتبہ، تیسرے پر تین مرتبہ اسی طرح اکیسویں دانے پر اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔اور ان کو باریک پیس کر اکیس مرتبہ پڑھیں۔اور دم کریں۔پھر اسے مطلوب کے سر پر ڈال دیں۔جب خوشبو اس کو پہونچے گی تو وہ دیوانہ ہو کر آپ کے قدموں میں گرے گی۔

[لونگاں اُتے لونگ سپاری، لونگاں کٹی یورپ ڈاری، اکیس لونگ لاٹے سائے، پہلے لونگ ناتے دھوئے، دوجے لونگ لائی چھاتی، تیجے لونگ اسیر جوگی کے من پیادہ، ایسا لاگے جیسے کرڑی تیر کمان کا تیر لاگے، لا الہ پکڑ لیا، الا اللہ جکڑ لیا، محمد رسول اللہ فلاں بنت فلاں کو حاضر کرو، سجناں کو دربان کر، سخت دل موم کر]

## عمل موہنی:

اس عمل میں کوئی پرہیز نہیں ہے۔ ۴۵ مرتبہ ۴۵ روز تک بعد نماز عشاء پڑھے۔ ۴۵ روز میں زکوۃ ادا ہوگی۔ بعد زکوۃ کے اکیس مرتبہ شیرینی پر طالب و مطلوب مع والدہ یعنی

چاروں کے نام پر دم کر کے کھلائے۔ کھلانے کا موقعہ نہ ہو تو مطلوب کے نام مع والدہ کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے۔ ان شاء اللہ مطلوب دست بستہ حاضر ہوگا۔ موہنی منتر یہ ہے۔

[ موہن موہن موہن، موہن میرا نام، راجہ موہوں پر جا موہوں، پیچھے سارا کام جب موہن میرے منت چڑھے، راجا پر جا پیروں پڑے، قول محمد مصطفٰے کا چلے، لا الہ کی کنجی، الا اللہ کا قفل، بحق محمد رسول اللہ ]

چھو منتر:

جب نیا چاند نظر آئے۔ تو اس کے بعد جو پہلا منگل آئے تو اس دن اپنے بیسیوں ناخن کاٹیں۔ پھر اس سے اگلا منگل چھوڑ کر تیسرے منگل کو پھر اپنے ناخن تراشیں۔ اور دونوں بار کے ناخن حفاظت سے رکھ چھوڑیں۔ اور اگلے چاند کے پہلے منگل کو جلا کر لوبان اور گوگل کی دھونی پانچ بار دے کر راکھ کو کسی شیشی میں بحفاظت رکھ لیں۔ جب کسی کو اپنی محبت میں مبتلا کرنا ہو تو وہ راکھ کسی کھانے کی چیز میں ملا کر مطلوب کو کھلا دیں۔ پس کھانے کے والے کے دل میں آپ کی بے حد محبت ہو جائے گی۔

منتر حب:

(برائے غیر مسلم) اس منتر کو دیوالی کی شب میں ایک سو آٹھ مرتبہ پڑھ کر سدھ کریں۔ پھر جب ضرورت ہو کسی میٹھی چیز پر اکتالیس بار دم کر کے مطلوب کو کھلا دیں۔ منتر یہ ہے۔

"جاگ جاگے اللہ کا نام جاگے۔ دھرت ماتا جاگے۔ تیس سپارے قرآن جاگے۔ سرخ سہی جلال جاگے۔ مہتر الیاس جاگے۔ چارے یار جاگے۔ سو کوہ تے منتر جاگے۔ فلاں بیٹھی کو اٹھا لیاوے۔ ستی کو جگا لیاوے۔ پھر و منتر ایشور مہادیو تیری واچا چلے۔ کام سوئی حضرت پیر دستگیر محبوب سبحانی کرے۔"

منتر برائے حب:

اس عمل کو عروج ماہ میں ساعت مشتری میں بروز جمعرات سے شروع کرے۔ یہ ۲۱/ روز کا عمل ہے۔ مغرور متکبر مطلوب بھی کمال درجہ محبت و شفقت میں مبتلا ہو کر حاضر ہوگا۔ اور اطاعت کرے گا۔ مجرب ہے۔ وہ عزیمت یہ ہے۔

[يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِلّٰهِ ۔يَاحَنَّانُ يَا مَنَّانُ ۔ فلاں بنت فلاں کو میری پریت کا بان، نہ سوئے سکھ نہ بیٹھے سکھ پھر پھر دیکھے میرا مکھ، بحق بسم اللہ وعلیؑ ولیؑ اللہ، ]

منتر برائے حب:

پہلے اس عمل کی زکوٰۃ اس طرح ادا کریں۔ کہ عروج ماہ میں نو چندی اتوار سے شروع کرے۔ ۴۰ روز تک اپنے نام کے اعداد کے مطابق صبح کو روز پڑھے۔ ۴۰ روز میں ان شاء اللہ زکوٰۃ ادا ہوگی۔ بعد زکوٰۃ ۱۱ مرتبہ معمول میں رکھے۔ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر وقت ضرورت عطر حنا یا کسی بھی خوشبودار چیز پر پڑھ کر مطلوب کو سنگھائے۔ ان شاء اللہ مطلوب طالب کی محبت میں مطیع وفرمانبردار ہوگا۔ مجرب ہے۔ عمل یہ ہے۔

[ سر پر محمد کا پاؤں، ہاتھ تیل منہ چکنا بیٹھوں سرڈھاؤں، ٹھک باندھوں ٹھا کر باندھوں، باندھوں سگرا گاؤں، میرا جمن جی یوں کہے۔ من موہن میرا گاؤں بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ]

عمل تسخیر وحب:

یہ عمل تسخیر وحب ہر کس وناکس کے لئے ہے۔ اس عمل کو نہر کے کنارے یا کسی تالاب کے کنارے بیٹھ کر ورنہ گھڑے میں پانی بھر کر اس میں پیر ڈال کر بعد نماز عشاء پڑھیں۔ مطلوب اور اس کی والدہ کے نام کے اعداد کے مطابق روزانہ سات روز یا گیارہ روز یا پھر ۲۱ روز تک مسلسل پڑھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہوگی۔ اور مطلوب دست بستہ ہو کر حاضر اطاعت کرے گا۔ اگر پڑھنے کا وقت نہ ہو تو اس عزیمت کو تین سفید کاغذ کے پرچوں پر لکھ کر تین تعویذ بنائے۔ اول کو درخت میں لٹکائے۔ جو کہ پھل دار ہو۔ دوسرا نہر کے کنارے دفن کرے۔ تیسرا دو قبروں کے درمیان دفن کرے۔ ان شاء اللہ چند روز میں مطلوب طالب کی محبت میں دیوانہ ہوگا۔ وہ عزیمت یہ ہے۔ يَاحَنَّانُ يَامَنَّانُ فلاں بنت فلاں کو لگے فلاں ابن فلاں کی پریت کا بان، نہ سوئے سکھ نہ بیٹھے سکھ پھر پھر دیکھے فلاں کا مکھ بحق طٰہٰ یٰسین کی قسم۔

## منتر برائے حب:

مندرجہ ذیل عمل ایک ہزار مرتبہ پڑھکر کسی پھول پر دم کر کے مطلوب کو سنگھائیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَاوَدُوْدُ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ لَا اِلٰہَ کی کمان اِلَّا اللّٰہُ کا تیر مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ فلاں ابن فلاں کا کلیجہ چیر (یہاں مطلوب اور والدہ کا نام لیں) اگر طالب خود نہ کر رہا ہو کسی عامل سے کرا رہا ہو تو عامل یہ کہے۔ (فلاں ابن فلاں کا کلیجہ فلاں ابن فلاں کی محبت میں چیر)

## ٹوٹکہ برائے حب:

انجیر کی لکڑی لا کر کسی کتیا کو مارے اس کے بعد اس کو جلا کر اس کی راکھ بنا لے۔ اور اس راکھ پر "بِفَضْلِ وَدُوْدُ بِحَقِّ وَدُوْدُ" تیرہ سو مرتبہ پڑھ کر دم کر دے۔ جب اسے استعمال کرنا ہو تو اس پر ۱۳ مرتبہ فلاں بنت فلاں علٰی حب فلاں ابن فلاں کہہ کر دم کر دے۔ وہ راکھ مطلوب کے جسم پر لگا دے۔ ان شاء اللہ کامل محبت ہو گی۔

## دیگر طریقہ استعمال:

اگر کوئی شخص کسی عورت کو اپنے عشق میں مبتلا کرنا چاہے تو منگل یا اتوار کے دن انجیر کی لکڑی لے کر ایک کتیا کو مارے اور پھر اس لکڑی کو جلائے اور اس کی راکھ کو اپنے پیشاب میں ملا کر گولیاں بنائے۔ اور ان ایام مذکورہ میں سے کسی ایک دن ایک گولی جس عورت کو مارے گا فریفتہ ہو گی۔

## ٹوٹکہ برائے حب:

یہ طریقہ عمل طالب خود کر سکتا ہے۔ اس میں کسی بھی عامل کی مدد سے کام نہیں چلے گا۔ یہ طریقہ کوئی بھی مرد صرف اپنی بیوی کے لئے کرے تو بہتر ہے۔ یہ ایک تجرباتی ٹوٹکہ ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ اتوار کے دن سورج نکلنے کے بعد ایک گھنٹے کے اندر شمسان گھاٹ سے مٹی اٹھا کر لا وے، اس میں اپنا مادہ منویہ اور اپنا لعاب دہن ملا کر اس کو بغور دیکھے۔ اور یہ عمل پڑھے فلاں بنت فلاں میری محبت اور میرے عشق میں دیوانہ ہو کر مجھ سے ملے۔ پھر اس کا ایک غلولہ بنا کر مطلوب کے گھر میں ڈال دے مطلوب فریفتہ ہو گا۔

### ٹوٹکہ برائے حب:

نوچندی منگل کو اپنے بیسوں ناخن تراشے۔ اور دو منگل تک ایسا ہی کرے۔ تیسرے منگل کو ان ناخنوں کو جلا دے۔ اور جلاتے وقت لوبان اور گوگل کی دھونی دے۔ اس طرح لگاتار پانچ دن تک ان جلے ہوئے ناخنوں کو سامنے رکھ کر عامل دھونی دیتا رہے۔ پھر ان کو باریک پسوا کر رکھ لے۔ ان ناخنوں کو کسی بھی میٹھی چیز میں ملا کر جس کو کھلائے گا۔ وہ عامل پر فریفتہ ہوگا۔ اس طرح کے عمل شوہر بیوی کے لئے اور بیوی شوہر کے لئے کرے۔ غیر جگہ کرنا جائز نہیں ہے۔ کرنے والا مرد ہو یا عورت دونوں کے لئے یکساں مؤثر ہے۔

### ٹوٹکہ برائے حب:

ہفتہ کے دن ہاتھ پاؤں کے ناخن کتر کر خوب باریک پیس لیں۔ جسے کھلا دیں وہی فرمانبردار ہو جائے۔ اور کھلانے کی آسان ترکیب یہ ہے کہ پان کے چونے میں ملا دیں، کہ کچھ تمیز نہ ہوگی۔



### ٹوٹکہ برائے حب:

ہفتہ کی رات کو ہاتھ پاؤں کے ناخن پانی میں دھوئیں اور کہدیں کہ میں تم کو آئندہ ہفتہ کی رات ایک امید اور حاجت پوری کرنے کی غرض سے پالتا ہوں، جب وہ مقررہ رات آئے، تو ان ناخنوں کو تراش کر مٹی کے برتن میں آگ پر رکھ کر راکھ کر لیں۔ جسے وہ راکھ کھلائیں یا پلائیں وہی فرمانبردار ہو جائے۔

### ٹوٹکہ برائے حب:

جو شخص ہدہد کے ناخن اور اپنے ناخن جلا کر کسی عورت کو جس سے وہ محبت کرنا چاہتا ہے۔ پانی میں پلا دے تو وہ عورت اس کی طرف ایسی مائل ہوگی کہ اس کے بغیر ایک ساعت صبر نہ کر سکے گی۔

### ٹوٹکہ برائے حب:

ہدہد کے سر کا تاج کاٹ کر اس پر گیارہ سو مرتبہ۔ **یَاوَدُوْدُ** پڑھ کر دم کر دے۔ پھر گیارہ مرتبہ الحب فلاں بنت فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں پڑھ کر دم کر دے۔ پھر اس کو کسی سائے کی جگہ رکھ کر سکھا لے۔ اور باریک پیس کر رکھ لے۔ یہ جب مطلوب کو کسی چیز میں ملا کر

کھلائے گا۔ مطلوب دیوانہ ہو کر طالب سے ملے گا۔

ٹوٹکہ برائے حب:

یہ عمل بھی طالب اپنے لئے خود کر سکتا ہے۔ کسی عامل سے کرانا ٹھیک نہیں ہے۔ عمل یہ ہے۔ ایک پیالہ شربت خود تیار کریں۔ اس شربت میں کیوڑہ اور گلاب بھی ڈالیں۔

عمل جمعرات کے دن کریں۔ اور عصر کے بعد کریں۔ ۱۴ سو مرتبہ یَاوَدُوْدُ پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اس کے بعد اپنے محبوب کا تصور کر کے خود پی لیں۔ اور تھوڑا سا بچا کر کسی ہرے بھرے درخت کی جڑ میں ڈال دیں۔ زمین کھودنے کی ضرورت نہیں۔ اس عمل کو لگاتار تین دن تک کریں۔ ان شاء اللہ کامیابی ملے گی۔

ٹوٹکہ برائے حب:

اگر کسی کو اپنی محبت میں بیقرار کرنا ہو تو اس عبارت کو شکر پر دم کر کے کھلائیں۔ مطلوب مطیع اور بے قرار ہوگا۔ اگر مطلوب کو کھلانا ممکن نہ ہو تو چیونٹیوں کو کھلا دیں۔ عمل یہ ہے۔

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ. اَلْحُبُّ فُلَاں بِنْتِ فُلَانْ اَللّٰهُ الصَّمَدُ عَلٰی حُبِّ فُلَانْ اِبْنِ فُلَانْ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ. حُبًّا شَدِيْدًا . وَلَمْ يَكُنْ لَهٗ كُفُوًا اَحَدٌ. اَبَدًا اَبَدًا.

ٹوٹکہ برائے حب:

جمعرات کے دن طالب و مطلوب دونوں کے سروں کے بال سات سات عدد لیں۔ اور منہ میں کوئی میٹھی چیز رکھ کر سات مرتبہ سورہ مزمل پڑھ کر بالوں پر دم کریں۔ اور ختم سورۃ پر ایک بار یہ کہیں۔ الحب فلاں بنت فلاں علیٰ حب فلاں ابن فلاں۔ اس کے بعد ان بالوں کو سرخ رنگ کے کپڑے میں بند کر کے کسی پیپل کے درخت کی جڑ میں دبا دیں۔ ان شاء اللہ مطلوب کے دل میں طالب کی محبت پیدا ہوگی۔

ٹوٹکہ برائے حب:

اپنے ۲۰ ناخن بار ایک پیس کر اگر کسی کو پان میں کھلا دیں۔ تو پان کھانے والا مطیع

دفرمانبردار ہوجائے گا۔اور ناخن کھلانے والے کے حکم سے سرموانحراف نہیں کرے گا۔

**ٹوٹکہ برائے حب:**

مطلوب کے دائیں پاؤں اور اپنے بائیں پاؤں کے نیچے کی مٹی لے کر سات مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھ کر اس مٹی پر دم کر کے آگ میں ڈال دے۔ ان شاء اللہ مطلوب کے دل میں محبت پیدا ہوجائے ہوگی۔

**ٹوٹکہ برائے حب:**

اگر کوئی آدمی کسی سے محبت کرنا چاہے۔تو وہ اپنے دو پیروں اور ہاتھوں کا میل دھو کر جس سے محبت کرنا چاہتا ہو پلادے۔تو اس سے محبت ہوجائے گی۔ یہاںتک کہ اس سے جدائی اور فراق کو گوارا نہیں کر سکتے۔ یہ عمل بھی آزمودہ اور مجرب ہے۔

**ٹوٹکہ برائے حب:**



محبت کا ایک عمل یہ ہے کہ جس سے محبت کرانے کا ارادہ ہو تو اسے اپنے کرتے کی جیب کو دھو کر لاعلمی میں پلادے۔تو اس سے شدید محبت ہوجائے گی۔

**ٹوٹکہ برائے حب:**

لحم بوم،لحم گوسفند ان دونوں کو ہم وزن لے کر باریک پیس کر خشک کر کے رکھ لیں۔اور سفوف بنا کر جس کو دورتی کسی چیز میں ملا کر کھلادیں۔وہ مطیع وفرمانبردار ہوجائے گا۔

**ٹوٹکہ برائے حب:**

پرِ زاغ سیاہ، پرِ طاؤس، تاج ہدہد مکمل۔ان تینوں اجزا کو کسی برتن میں جلادیں۔لیکن یہ کام بروز نوچندی اتوار کو کرنا چاہئے۔اور اسی دن کسی چوراہے کہ مٹی سورج طلوع ہونے سے قبل لے آئے۔اور مندرجہ بالا مواد ملالیں۔پھر اپنا لعاب دہن ملا کر حبوب بقدر چنا بنالیں۔ اور بوقت ضرورت ایک حب کو لے کر لعاب دہن سے گھس کر مطلوب کے جسم یا کپڑے پر لگادیں۔فی الفور مطیع ہو۔نہایت زبردست عمل ہے۔یہ بات قابل ذکر ہے کہ جس کا لعاب دہن اس عمل میں ملا ہوگا۔مطلوب اسی کا مسخر ہوگا۔

## جادو اثر نسخہ برائے حب:

یہ حب کا نہایت زبردست طلسماتی عمل ہے۔ اور ہرگز خطا نہیں کرتا۔ یہ عمل اس وقت آپ استعمال کریں، جبکہ آپ بالکل مایوس ہو چکے ہوں۔ اور کوئی عمل آپ کا کارگر نہ ہوتا ہو۔ گو کہ آپ کو ایک مرتبہ محنت ضرور کرنا ہوگی۔ لیکن آپ کی محنت رائیگاں نہیں جائے گی۔ لیکن حرامکاری کے لئے نہ کریں ورنہ سخت عذاب میں مبتلا ہوں گے۔

[دماغ بوم ایک تولہ، خون ہدہد دو ماشہ]

مندرجہ بالا دونوں اجزا کو لے کر باہم مخلوط کریں۔ اور کسی برتن میں ڈال کر آگ پر چند منٹ پکائیں تاکہ دونوں اجزا ایک جان ہو جائیں۔

بعدہٗ برتن کو آگ پر سے اتار لیں۔ اور ٹھنڈا کر کے مواد کو احتیاط سے رکھ چھوڑیں۔ بوقت ضرورت جس کو تسخیر کرنا مقصود ہو کسی کھانے پینے کی چیز میں اس مواد کو ملا کر مطلوب کو کھلا دیں۔ بحکم خدا مطلوب کو آپ کے بغیر ایک پل چین نہ آئے گا۔



## عزیمت برائے حب:

اگر کوئی شخص چاہے کہ کسی کو اپنی محبت میں گرفتار کرے تو اس نقش کو بروز جمعرات اول ساعت میں لکھے۔ اور مطلوب کے دروازے میں دفن کرے۔ مطلوب ان شاء اللہ بے چین و بے قرار ہو کر حاضر ہوگا۔ عزیمت یہ ہے۔

١١٧ ١١ ٩٨١١١١ مو ١١ ع ١٨ و

فلاں بنت فلاں بسیار محبت کند در محبت فلاں ابن فلاں

## عمل برائے حب:

اپنے اور اپنی والدہ کے نام، مطلوب اور اس کی والدہ کے نام کے اعداد نکال کر ان اعداد کے برابر وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰى مَا تَصِفُوْنَ۔ پڑھ کر چنبیلی کے تیل پر دم کرے۔ اور یہ تیل اپنے سر میں لگا کر مطلوب کے سامنے جائے۔ وہ شیفتہ ہوگا۔

## عمل برائے حب:



ایک بال اپنے سر کا اور ایک بال اپنی محبوبہ کے سر کا لے کر ان دونوں کو سات گرہ دیں۔

اور ہر گرہ پر سات بار یہ آیت پڑھ کر دم کریں۔ شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًۢا بِالْقِسْطِ۔ اس کے بعد ان بالوں کو کسی کپڑے میں رکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں۔ ان شاء اللہ مقصد میں زبردست کامیابی ملے گی۔

## عمل برائے حب:

طالب اپنے سامنے کوئی بھی عطر رکھ کر تین سو ساٹھ مرتبہ یہ عمل پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ يَا وَدُوْدُ اَنْتَ لِلْوَدُوْدَنِيْ فِيْ قَلْبِ فلاں بنت فلاں بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔ اور عطر پر دم کردے۔ جب اس عطر کو اپنے کپڑوں پر لگا کر طالب مطلوب کے پاس جائے گا۔ مطلوب مسخر ہو جائے گا۔

## عمل برائے حب:

اکتالیس مرتبہ سورۂ قریش پڑھ کر کسی عطر پر دم کر کے طالب اپنے کپڑوں پر لگا کر مطلوب کے پاس جائے۔ مطلوب مسخر ہوگا۔ پڑھتے وقت اپنے مطلوب کا تصور رکھے۔

## عمل برائے حب:

چنبیلی کے سات پھول لے کر ہر ایک پھول پر سات سات مرتبہ وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمٰنَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰى كُرْسِيِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ۔ فلاں بنت فلاں علیٰ حب فلاں ابن فلاں پڑھ کر دم کریں۔ ۶ پھول کسی پھلدار درخت کی جڑ میں دبا دیں۔ اور ایک پھول کسی طرح مطلوب کو سنگھا دیں۔ ان شاء اللہ مطلوب مسخر ہوگا۔

## عمل برائے حب:

مندرجہ ذیل آیت کو لکھ کر دریا کے کنارے دبا دے۔ جب تک کہ مطلوب طالب کے پاس نہیں آ جائے گا۔ اس کو قرار نہیں آئے گا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ فَاَمَّا مَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ فَهُوَ فِيْ عِيْشَةٍ رَّاضِيَةٍ۔ وَاَمَّا مَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُمُّهٗ هَاوِيَةٌ۔ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَاهِيَةْ نَارٌ حَامِيَةٌ۔ الحب فلاں بنت فلاں علیٰ حب فلاں ابن فلاں۔

## عمل برائے حب:

عمل کے لئے حسب ذیل کلمات کو چڑھتے چاند سے بلا تعداد پڑھے۔ان شاء اللہ تعالیٰ مطلوب خود طالب بن جائے گا وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَاذُوْ الْقُوَّةِ الْمَتِيْنِ. اَلْحُبُّ فلاں بنت فلاں علٰی حُبِّ فلان ابن فلاں

## عمل برائے حب:

اگر صرف مطلوب کا نام ایک لاکھ پچیس ہزار مرتبہ پڑھا جائے، تو یہی عمل تسخیر ہے۔کسی عمل کے پڑھنے کی ضرورت نہیں۔اس سے یقیناً مطلوب مسخر ہو جائے گا۔اسی طرح اگر اپنا نام جو بھی نام ہو سوالاکھ مرتبہ پڑھا جائے، تو اپنا ہمزاد مسخر ہو جائے گا۔

## محبوب کو حاضر کرنے کا عمل:

اول آخر تین تین بار یہ درود شریف پڑھے۔اور درمیان میں سورۂ اخلاص گیارہ مرتبہ ایک سانس میں پڑھے۔پھر اس کی صفت دیکھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ كُلِّ ذَرَّةٍ مِائَةَ اَلْفَ اَلْف.

## خاک محبت:

یہ خاک محبت کے معاملے میں اکسیر کی حیثیت رکھتی ہے۔تیار کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ نوچندی اتوار کو طلوع آفتاب کے وقت ایک گھنٹے کے اندر اندر ارنڈ کے درخت کے پاس اس نیت سے جائیں کہ اس کی لکڑی برائے محبت درکار ہے۔لکڑی کاٹتے ہوئے آہستہ سے کہیں کہ "میں تجھے محبت کے لئے لیکر جارہا ہوں" اس لکڑی کو کسی کپڑے میں لپیٹ لیں۔تاکہ اس پر سورج کی شعاع نہ پڑ سکے۔پھر اس کو سائے میں خشک کرلیں۔جب بالکل خشک ہو جائے، تو پھر اتوار ہی کے دن اس کو کورے مٹی کے برتن میں رکھ دیں۔اور ایک سو ایک مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کردیں۔ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَاِذْ قُلْنَا. باوضو پڑھیں۔پھر اس لکڑی کو اسی برتن میں جلا کر راکھ بنالیں۔اور یہ راکھ محفوظ کرلیں۔پھر یہ راکھ

کسی بھی میٹھی چیز میں ملا کر مطلوب کو کھلائیں۔اور کرشمۂ قدرت دیکھیں۔

## اکسیر اثر نقوش:

محبت کے لئے جادو نہیں، لیکن نقش تیر بہدف ہے۔اگر آپ کسی کو اپنے عشق میں مبتلا کرنا چاہتے ہوں، تو انڈے کی کھکل کے اوپر حسب ذیل طلسم کا نقش پر کریں۔اور نقش اعظم شریف کو نقل کر کے اس کے اندر رکھ دیں۔ پھر انڈے کے منہ کو گندم کے آٹے سے بند کر دیں۔ پھر کسی قبرستان میں دفن کر دیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ عاشق ۷۰ رزنجیر توڑ کر حاضر ہوگا۔ مجرب ہے۔طالب و مطلوب کا نام دونوں کے والدہ کے ناموں کے ساتھ تحریر کریں۔وہ طلسم یہ ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| طلسم | طلسم | طلسم | طلسم |
|---|---|---|---|
| طلسم | طلسم | طلسم | طلسم |
| طلسم | طلسم | طلسم | طلسم |
| طلسم | طلسم | طلسم | طلسم |

الحب فلاں بنت فلاں علیٰ حب فلاں ابن فلاں

نقش اعظم شریف یہ ہے۔

۷۸۶

| ۵۳۹۵۷ | ۵۳۹۶۰ | ۵۳۹۶۳ | ۵۳۹۵۰ |
|---|---|---|---|
| ۵۳۹۶۲ | ۵۳۹۵۱ | ۵۳۹۵۶ | ۵۳۹۶۱ |
| ۵۳۹۵۲ | ۵۳۹۶۵ | ۵۳۹۵۸ | ۵۳۹۵۵ |
| ۵۳۹۵۹ | ۵۳۹۵۴ | ۵۳۹۵۳ | ۵۳۹۶۴ |

## نقش برائے حب:

مندرجہ ذیل نقش طالب اپنے بازو پر ہرے کپڑے میں پیک کر کے باندھے۔ ان شاءاللہ مطلوب بے چین و بے قرار ہو کر رابطہ کرے گا۔

۷۸۶

| ۳۶۵ | ۳۷۹ | ۳۷۶ | ۳۷۳ |
|---|---|---|---|
| ۳۷۷ | ۳۷۲ | ۳۶۶ | ۳۷۸ |
| ۳۷۱ | ۳۷۴ | ۳۸۱ | ۳۶۷ |
| ۳۸۰ | ۳۶۸ | ۳۷۰ | ۳۷۵ |

الحب فلاں بنت فلاں علی الحب فلاں بن فلاں

## نقش برائے حب:

اس نقش کو گلاب و زعفران سے لکھ کر اپنی ٹوپی میں رکھے۔ یا اپنی جیب میں رکھے۔ ان شاءاللہ مطلوب فریفتہ ہوگا۔



۷۸۶

| ۱۹۱۶ | ۱۹۳۰ | ۱۹۲۶ | ۱۹۲۳ |
|---|---|---|---|
| ۱۹۲۷ | ۱۹۲۲ | ۱۹۱۷ | ۱۹۲۹ |
| ۱۹۲۱ | ۱۹۲۴ | ۱۹۳۲ | ۱۹۱۸ |
| ۱۹۳۱ | ۱۹۱۹ | ۱۹۲۰ | ۱۹۲۵ |

الحب فلاں بنت فلان علی الحب فلاں ابن فلاں

## نقش برائے حب:

مندرجہ ذیل نقش بھاری پتھر کے نیچے دبا دیں۔ ان شاءاللہ مطلوب بے قرار ہو کر حاضر ہوگا۔ اور طالب سے اظہار محبت کرے گا۔

۷۸۶

| ۹۵۱ | ۹۶۵ | ۹۶۲ | ۹۵۹ |
|---|---|---|---|
| ۹۶۳ | ۹۵۸ | ۹۵۲ | ۹۶۴ |
| ۹۵۷ | ۹۶۰ | ۹۶۷ | ۹۵۳ |
| ۹۶۶ | ۹۵۴ | ۹۵۶ | ۹۶۱ |

بحرمۃ ایں نقش فلاں بنت فلاں علیٰ حب فلاں ابن فلاں بے قرار شود تا وقتیکہ حاضر نہ شود۔ (نامکمل)

## محبت کیلئے بیس کا نقش:

محبت کے لئے یہ اکسیر الاثر نقش کبھی خطا نہیں کرتا۔ اس نقش کو باوضو مشک وزعفران سے لکھ کر پانی میں گھول کر شربت میں ملا کر مطلوب کو پلائے۔ مطلوب پیتے ہی طالب کا مطیع و فرمانبردار ہوگا۔ اگر نقش گھول کر پلا نہ سکے تو اپنے بازو پر باندھ لے۔ اور مطلوب کے سامنے جائے۔ یہی اثر ہوگا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۰ | ۲ | ۸ |
|---|---|---|
| ۴ | ۷ | ۹ |
| ۶ | ۱۱ | ۳ |

فلاں بنت فلاں بمحبت فلاں ابن فلاں گرفتار شود



## سرمہ محبت:

اگر کوئی شخص چاہے کہ فلاں شخص مجھ سے جائز دوستی کرے، تو ہدہد جس کو کھونپا والی چڑیا بھی کہتے ہیں۔ اس کو ذبح کرے۔ جس طرح جانور کھانے کے لئے ذبح کرتے ہیں۔ اور اس کے خون کو پاک وصاف برتن میں حاصل کرے۔ پھر اس خون پر ایک سو ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے۔ اور جب سمیع علیم پر پہونچے تو یہ کہے۔ فلاں بنت فلاں بمحبت فلاں بن فلاں گرفتار شود۔ اسی طرح جب ایک سو ایک مرتبہ ہو جائے۔ تو اس خون کو جلا کر سرمہ بنالے۔ پھر سورۂ فاتحہ سو مرتبہ پڑھ کر مذکورہ طریقہ کیطرح دم کرے۔ پھر اپنی آنکھ میں لگا کر طالب اپنے مطلوب کے پاس جائے۔ اور چشم میں چشم ملا کر فوراً وہاں سے چل دے۔ ان شاء اللہ کتے کی طرح چیختے ہوئے حاضر خدمت ہوگی۔ لیکن خیال رہے کام جائز ہو ورنہ اس کا برعکس ہوگا۔ اور بہتر یہ ہے کہ ساعت مشتری میں یہ عمل جاری کرے۔

سرمۂ محبت:

سورۂ فاتحہ اکیس مرتبہ پڑھ کر اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ کسی سرمہ پردم کر کے وہ سرمہ لگا کر مطلوب سے ملیں۔ ان شاء اللہ مطلوب فریفتہ ہوگا۔

طریقۂ تکسیر:

علم جفر میں تکسیر ایک خاص عمل اور حروف کی گردش کا تمام ہونا تکسیر کہلاتا ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ ایک حرف شروع اور ایک حرف آخر سے لے کر دوسری سطر قائم کی جاتی ہے۔ پھر دوسری سطر سے اسی طرح تیسری سطر چوتھی سطر یہانتک کہ اس عمل سے آخر میں اوپر والی سطر کی بعینہٖ آجاتی ہے۔ اس آخری سطر کو زمام کہتے ہیں۔ تکسیر کا عمل بہت مجرب ہے۔ یہ طریقہ اکثر کام آتا ہے۔ خصوصاً عمل حب میں اکسیر ہے۔

تکسیر بنانے کا طریقہ:

طالب نسیم، مطلوب ملکہ، مقصد۔ محبت، اسم۔ یاودود۔ تکسیر کا قاعدہ بغیر مثال کے سمجھنا مشکل ہے۔ اسلئے مثال تحریر ہے۔ پہلے نام طالب یعنی نسیم لکھا، پھر ودود لکھا، پھر ملکہ تحریر کیا۔ یہ کل ۱۲ حروف ہوئے۔ پھر حروف کو اس طرح مدغم کیا کہ پہلی سطر کا آخری حرف ہ ہے ہ کو نون کے نیچے لکھا، پھر پہلا حرف نون لے کر اس کے برابر درج کیا اسی طرح ایک حرف آخر کا اور ایک پہلے کا لے کر لکھتے گئے۔ تو دوسری سطر مدغم ہوگئی۔ اب دوسری سطر کو تیسری سطر میں اسی طرح مدغم کیا۔ جب سب سے پہلی سطر نیچے اتر آئی تو تکسیر مکمل ہوگئی۔ اب ان کے مؤکل دریافت کریں۔ اور اسمائے مؤکل حاصل کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ طالب کے حرف مرکز کا مؤکل اور مطلوب کے نام کے حرف محیط کا مؤکل کون ہے۔ یہ نقشے میں دیکھ لیں، تو معلوم ہوجائے گا۔ اب دیکھئے "نون" جو اسم طالب کا حرف مرکز ہے اس کا مؤکل ہے "حولائیل" اور اسم مطلوب کا حرف محیط "ہ" ہے۔ اس کا مؤکل ہے "دوریائیل" اب اسم اللہ یعنی ودود کے حرف مرکز اور حرف محیط کا مؤکل دریافت کریں۔ تو ودود کا حرف مرکز "واؤ" ہے۔ اور مؤکل اس کا ہے "رفتمائیل" اور حرف محیط دال ہے، مؤکل اس کا "دردائیل" ہے۔ یہ چاروں مؤکلوں کے اسما نقش کے چاروں کونوں پر لکھیں۔ یہ نقش مکمل ہوگیا۔ اب چار نقش اعدادی اسی طرح پُر کریں۔ ان میں سے

ایک کو کسی سعد ساعت میں دفن کریں۔ دوسرے کو دریا میں ڈال دیں۔ تیسرے کو ہوا میں لٹکائیں۔ اور چوتھے کا فلیتہ بنا کر روئی لپیٹیں۔ پھر پہلے نقش کی نقل مٹی کے چراغ پر اتار لیں۔ اور اس پر روغن چنبیلی لگا کر فلیتے کو جلائیں۔ اور پہلی تکسیر حرفی کو اپنے بازو پر باندھیں۔ یا گلے میں ڈالیں۔ یہ طریقہ بہت معتبر اور آزمودہ ہے۔ تکسیر بنانے میں یہ خیال رکھیں کہ اس میں غلطی کا بہت امکان ہے۔ اگر ایک جگہ بھی بھول ہو گئی تو زمام صحیح نہ نکلے گی۔

## ضروری نوٹ:

نام کے پہلے حرف کو مرکز اور آخری حرف کو محیط تصور کریں۔ اگر طالب خود اپنے لئے تکسیر بنائے تو طالب و مطلوب دونوں کے ماں کے نام لکھنے کی ضرورت نہیں۔ صرف اپنا اور مطلوب کا نام لکھیں۔ درمیان میں ان اسمائے باری تعالیٰ یاودود، یالطیف، یابدوح، یاعزیز، یامسخر میں سے کسی ایک کا انتخاب کریں۔ اور اگر دوسرے کیلئے لکھیں، تو طالب و مطلوب دونوں کی ماں کا نام تحریر کریں۔

## تکسیر حروفی کی مثال:



حولائیل — بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — دوریائیل

| ن | س | ی | م | و | د | و | د | م | ل | ک | ہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہ | ن | ک | س | ل | ی | م | م | د | و | و | د |
| د | ہ | و | ن | و | ک | د | س | م | ل | م | ی |
| ی | د | م | ہ | ل | و | م | ن | س | و | د | ک |
| ک | ی | د | د | و | م | س | ہ | ن | ل | م | و |
| و | ک | م | ی | ل | د | ن | د | ہ | و | س | م |
| م | و | س | ک | و | م | ہ | ی | د | ل | ن | د |
| د | م | ن | و | ل | س | د | ک | ی | و | ہ | م |
| م | د | ہ | م | و | ن | ی | و | ک | ل | د | س |
| س | م | د | د | ل | ہ | ک | م | و | و | ی | ن |
| ن | س | ی | م | و | د | و | د | م | ل | ک | ہ |

رفتمائیل — دردائیل

## تکسیر اعدادی کی مثال:

حولائیل — دوریائیل

| | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۵۰ | ۶۰ | ۱۰ | ۴۰ | ۶ | ۴ | ۶ | ۴ | ۴۰ | ۳۰ | ۲۰ | ۵ |
| ۵ | ۵۰ | ۲۰ | ۶۰ | ۳۰ | ۱۰ | ۴۰ | ۴۰ | ۴ | ۶ | ۶ | ۴ |
| ۴ | ۵ | ۶ | ۵۰ | ۶ | ۲۰ | ۴ | ۶۰ | ۴۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۱۰ |
| ۱۰ | ۴ | ۴۰ | ۵ | ۳۰ | ۶ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۶ | ۴ | ۲۰ |
| ۲۰ | ۱۰ | ۴ | ۴ | ۶ | ۴۰ | ۶۰ | ۵ | ۵۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۶ |
| ۶ | ۳۰ | ۴۰ | ۱۰ | ۳۰ | ۴ | ۵۰ | ۴ | ۵ | ۶ | ۶۰ | ۴۰ |
| ۴۰ | ۶ | ۶۰ | ۲۰ | ۶ | ۴۰ | ۵ | ۱۰ | ۴ | ۳۰ | ۵۰ | ۴ |
| ۴ | ۴۰ | ۵۰ | ۶ | ۳۰ | ۶۰ | ۴ | ۲۰ | ۱۰ | ۶ | ۵ | ۴۰ |
| ۴۰ | ۴ | ۵ | ۴۰ | ۶ | ۵۰ | ۱۰ | ۶ | ۲۰ | ۳۰ | ۴ | ۶۰ |
| ۶۰ | ۴۰ | ۴ | ۲ | ۳۰ | ۵ | ۲۰ | ۴۰ | ۶ | ۶ | ۱۰ | ۵۰ |
| ۵۰ | ۶۰ | ۱۰ | ۴۰ | ۶ | ۴ | ۶ | ۴ | ۴۰ | ۳۰ | ۲۰ | ۵ |

رفتمائیل — دردائیل

الحب فلاں بنت فلاں علی حب فلاں ابن فلاں

## اسمائے مؤکل حروف ظاہری و باطنی:

| حروف ابجد | مؤکل ظاہری | مؤکل باطنی | حروف ابجد | مؤکل ظاہری | مؤکل باطنی |
|---|---|---|---|---|---|
| ا | آئیل | اسرائیل | س | سائیل | ہموائیل |
| ب | بائیل | جبرائیل | ع | عائیل | لومائیل |
| ج | جائیل | کلکائیل | ف | فائیل | سرحمائیل |
| د | دائیل | دردائیل | ص | صائیل | ہمائیل |

| ه | هائیل | دوریائیل | ق | قائیل | عطرائیل |
|---|---|---|---|---|---|
| و | وائیل | رفتمائیل | ر | رائیل | امواکیل |
| ز | زائیل | شرفائیل | ش | شائیل | همزائیل |
| ح | حائیل | تنکفیل | ت | تائیل | عزرائیل |
| ط | طائیل | اسمائیل | ث | ثائیل | میکائیل |
| ی | یائیل | سرکتیائیل | خ | خائیل | مہکائیل |
| ک | کائیل | سروزائیل | ذ | ذائیل | اہرائیل |
| ل | لائیل | طاطائیل | ض | ضائیل | عطکائیل |
| م | مائیل | رویائیل | ظ | ظائیل | لوزائیل |
| ن | نائیل | حولائیل | غ | غائیل | لوفائیل |



# میاں بیوی کے لئے عملیات

## نا اتفاقی دور کرنے کے لئے:

اگر میاں بیوی کی آپس میں نا اتفاقی ہو جائے۔ اور گھر میں ہر وقت لڑائی جھگڑے کا ماحول رہتا ہو، تو ایسی صورت میں اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے۔ پھر ۱۰۰۱ مرتبہ یَاوَدُوْدُ کا ورد کرے۔ اور کسی کھانے والی چیز پر دم کر کے میاں بیوی کو کھلائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ گھر میں برکت پیدا ہو جائے گی۔ نا اتفاقی کا ماحول ختم ہو جائے گا۔ اور آپس میں پیار و محبت کی فضا قائم ہو جائے گی۔

## زن و شوہر میں موافقت:

اگر زن و شوہر موافقت نہ رکھتے ہوں، تو عورت یا شوہر کے بائیں پاؤں کی خاک لاکر سورۃ

اَلَمْ تَرَ کَیْفَ ۱۵ مرتبہ پڑھ کردم کرے۔ اور چپکے سے میاں بیوی کے بدن سے یا جسم کے کپڑوں پر مل دے۔ جس کے بدن پر یہ خاک مل جائے گی۔ اس کا دل مسخر ہو جائے گا۔

## شوہر کو بُری عورت سے چھڑانا:

مرد کی ذات بڑی ہرجائی ہوتی ہے۔ اس کا پتہ نہیں چلتا کہ وہ کب اپنی نیک اور پاکیزہ بیوی سے متنفر ہو کر دوسری عورت کے چکر میں پڑ جائے۔ اگر آپ کے ساتھ کوئی ایسا مسئلہ ہو تو مندرجہ ذیل وظیفہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بگڑا ہوا شوہر راہ راست پر آ جائے گا۔ اور سب کچھ ٹھیک ہو جائے گا۔ ہر نماز کے بعد یَاسَلَامُ یَاهَادِیُ ۱۲۵ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگیں۔ اس کے ساتھ اول و آخر ۹ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

## شوہر کو راہ راست پہ لانا:

اگر کسی بیوی کا شوہر اس سے ناراض ہو کر بے راہروی کا شکار ہو گیا ہو۔ یا کسی بھی وجہ سے اسے پریشان کرتا ہو تو اسے چاہیئے کہ وہ مندرجہ ذیل وظیفہ پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس بابرکت کلمات کی برکت اور صدقے میں اس کا شوہر راہ راست پر آ جائے گا۔ ہر نماز کے بعد ۱۴۰ مرتبہ یَاسَلَامُ یَاوَارِثُ یَاقُدُّوْسُ یَاعَزِیْزُ پڑھ کر دعاء کریں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

## شوہر کو راضی کرنا:

اگر کسی عورت و مرد میں باہم محبت نہ ہو۔ بلکہ ایک دوسرے سے نفرت ہو، تو چاہیے کہ اسمائے ذیل لکھ کر پاس رکھیں۔ دونوں میں محبت ہو جائے گی۔ اسماء یہ ہیں۔ مُوْسیٰ کَلِیْمُ اللّٰهِ جِبْرَائِیْلُ اَمِیْنُ اللّٰهِ عِیْسیٰ رُوْحُ اللّٰهِ عِزْرَائِیْلُ قَابِضُ الْاَرْوَاحِ۔ اَلَمْ تَرَ اِلٰی رَبِّکَ کَیْفَ مَدَّ الظِّلَّ وَلَوْشَاءَ لَجَعَلَهٗ سَاکِنًا۔ یہ عزیمت سنیچر کے دن آخری حصہ میں لکھے۔

## شوہر مہربان رہے:

اگر میاں بیوی میں میل محبت نہ ہو تو حسب ذیل نقش لکھ کر پانی یا شربت میں گھولے اور شوہر کو پلائے۔ گیارہ دن تک یہی عمل کرے۔ اگر اس سے پہلے دونوں میں موافقت

ہو جائے تو عمل ترک کر دے۔ نقش مکرم یہ ہے۔

ل ل ل ل ل ل

عٓ عٓ عٓ عٓ عٓ عٓ عٓ

## محبت میں مرد کو دیوانہ بنانا:

اگر شوہر اپنی بیوی سے بے التفاتی برتتا ہو۔ اور اس کے نان ونفقہ کی پرواہ نہ کرتا ہو، تو بیوی کو چاہئے کہ حسب ذیل نقش چاندی کے کھول میں رکھ کر بالوں کے جوڑے میں لپیٹ لے۔ اور سوائے وقت غسل کے یہ تعویذ سر سے ہرگز جدا نہ کرے۔ اور یہ راز کسی پر ظاہر نہ کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ شوہر کے دل میں بیوی کی محبت بڑھ جائے گی اور وہ دیوانہ ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶



| ۵۳ | ۴۶ | ۵۱ |
|---|---|---|
| ۴۸ | ۵۰ | ۵۲ |
| ۴۹ | ۵۴ | ۴۷ |

بِحَقِّ یَا عَلِیْمُ

الحب فلاں ابن فلاں علیٰ حب فلاں بنت فلاں

## ناراض شوہر کے لئے:

جس عورت کا شوہر ناراض ہو، تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش موم جامہ کر کے کالے ڈورے میں عورت کے گلے میں ڈالیں۔ نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| ۶ | ۱۹ | ۱۶ | ۱۳ |
|---|---|---|---|
| ۱۷ | ۱۲ | ۷ | ۱۸ |
| ۱۱ | ۱۴ | ۲۲ | ۸ |
| ۲۰ | ۹ | ۱۰ | ۱۵ |

## غصہ ور شوہر کے لئے:

اگر شوہر بہت غصہ ور ہو اور بات بات پر زدوکوب کرتا ہو، تو چنبیلی کے سات پھول لائے۔ اور ان پر سات سات مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھ کر دم کرے۔ پھول شوہر کے سرہانے رکھ دے۔ سات دن مسلسل یہ عمل کرے۔ شوہر محبت کرنے لگے گا۔

## زن وشوہر میں محبت کے لئے:

اگر کوئی عورت تین سو مرتبہ یَا وَدُوْدُ پڑھ کر کسی عطر پر دم کر کے رکھ لے۔ اور جب بھی شوہر کے سامنے جائے تو اس عطر کو اپنے کپڑے پر لگا لے۔ تو ان شاء اللہ شوہر کی رغبت و محبت میں اضافہ ہوگا۔

## ٹوٹکہ برائے حب:

اگر عورت چاہے کہ اس کا خاوند اس پر کبھی ناراض نہ ہو، بلکہ اس کے حکم کے تابع رہے تو عورت کو چاہئے کہ سیاہ مرغ کا سر کسی نئے پیالہ میں رکھ کر اس کو اس چارپائی کے نیچے دفن کرے۔ جس پر وہ اس کے ساتھ مجامعت کیا کرتا ہے۔ جب تک وہ دفن رہے گا۔ مرد ہمیشہ عورت کے تابع فرمان رہے گا۔

## محبت کے لئے نقش:

مندرجہ ذیل نقش جو "یَا لَطِیْفُ یَا وَلِیُّ یَا وَدُوْدُ" کے مشترکہ اعداد کا ہے۔ یہ نقش اگر عورت دو عدد کسی عامل سے لکھوا کر ایک اپنے گلے میں ڈال لے۔ اور ایک اپنے گھر میں لٹکا دے۔ تو ان شاء اللہ اس کا شوہر اس سے حد سے زیادہ محبت کرنے لگے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۸ | ۵۱ | ۵۵ | ۴۱ |
| ۵۴ | ۴۲ | ۴۷ | ۵۲ |
| ۴۳ | ۵۷ | ۴۹ | ۴۶ |
| ۵۰ | ۴۵ | ۴۴ | ۵۶ |

## نافرمان بیوی کے لئے:

نافرمان بیوی کو راہ راست پر لانے کے لئے اسم پاک یَا وَدُوْدُ بیس مرتبہ پڑھ کر

شیرینی پر دم کرے۔ اور بیوی کو کھلائے یہ عمل پانچ دن تک مسلسل کرنا چاہئے۔

### بیوی کو مطیع کرنے کا عمل:

اگر زن وشوہر میں موافقت نہ ہو، تو بدھ کو طلوع آفتاب سے پہلے مٹی کے کورے آبخورے میں کنویں سے پانی لائے اور ۷۸۶ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دم کرے۔ یہ پانی میاں یا بیوی جس کو بھی پلائے مسخر ہو جائے۔

### بیوی کو تابع کرنا:

اگر کسی شخص کی بیوی بہت زیادہ نافرمان ہے۔ یا میاں بیوی میں بہت زیادہ تناتنی ہوتی ہو۔ اور بات بات پر جھگڑے ہوتے ہوں، اور دونوں ایک دوسرے کے ساتھ بات بات پر جھگڑتے ہوں، تو مرد کو چاہئے کہ اس اسم **یَالَطِیْفُ** کو گیارہ سو مرتبہ گیارہ دن تک پڑھے۔ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ دونوں کے درمیان سکون پیدا ہونگے۔ دونوں ایک دوسرے سے پیار ومحبت کرنے پر مجبور ہونگے۔



### زوجین میں محبت کے لئے:

میاں بیوی کے درمیان آپس میں رنجش رہتی ہو۔ ان کے لئے یہ نقش وتعویذ استعمال میں لائیں۔ ان شاء اللہ تمام رنجش مٹ جائے گی۔ اور آپس میں محبت پیدا ہو جائے گی۔ اس نقش کو خوشبو والی روشنائی سے لکھ کر کسی پھلدار درخت میں لٹکائیں تا کہ مسلسل ہلتا رہے۔

نقش یہ ہے۔

یاولی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یاولی

یالطیف یاودود

اللھم الف بین فلاں بن فلاں و فلاں بنت فلاں کما الفت بین محمد صلی اللہ علیہ وسلم وعائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنھا

یاروف یاودود

یاولی یاودود یالطیف یاروف

## عملیات بغض وعداوت:

سب سے پہلے آپ یہ ذہن نشیں کرلیں، کہ کسی دوشخص کے درمیان بغض وعداوت اور نفرت ودشمنی پیدا کرنا شرعاً ناجائز وحرام اور شیطانی فعل ہے۔ مگر ایسی محبت جو انقطاع صلہ رحمی کا سبب بنے۔ اور جس سے حدود شرع پامال ہورہے ہوں۔ ایسی ناجائز محبت ختم کرانے کے لئے اعمال ونقوش عداوت لکھنے کی اجازت ہے۔ بصورت دیگر نفع ونقصان کے آپ خود ذمہ دار ہیں۔

### برائے عداوت:

اگر کوئی شخص چاہے کہ دو آدمیوں کے درمیان عداوت ہوجائے۔ تو دو کلی انار کی کچی لائے۔ اور ہر کلی پر دس دس مرتبہ ''سورۂ عبس'' دونوں کے نام ماں کے نام کے ساتھ سنیچر یا منگل کو ساعت مریخ یا زحل میں پڑھے۔ اور دونوں کلیوں کو آگ میں جلائے۔ اور راکھ دونوں کے گھروں میں ڈالے۔ فی الفور جدائی ہوگی۔ مجرب ہے۔



### برائے عداوت:

اگر دو شخصوں میں جدائی ڈالنا مقصود ہو، تو اس آیت مبارکہ کو کاغذ پر لکھ کر دونوں میں سے ایک کے تکیے میں رکھے۔ ان شاء اللہ فوراً جدائی ہوگی۔ آیات یہ ہیں۔ يَوْمَ يَفِرُّ الْمَرْءُ مِنْ اَخِيْهِ ۔ وَاُمِّهٖ وَاَبِيْهِ۔ وَصَاحِبَتِهٖ وَبَنِيْهِ ۔ لِكُلِّ امْرِئٍ مِّنْهُمْ يَوْمَئِذٍ شَاْنٌ يُّغْنِيْهِ۔ یہ آیات لکھ کر نیچے فلاں ابن فلاں درمیان فلاں ابن فلاں جدائی شود۔ بھی لکھے۔

### برائے عداوت:

اگر دو آدمیوں میں ناجائز تعلقات ہوں۔ اور ان میں جدائی کرانا مقصود ہو تو پرانی قبر کی مٹی سنیچر یا منگل کو اٹھا کر لائے۔ اور اسی دن اس مٹی پر سورۂ قریش سات مرتبہ، سورۂ لہب سات مرتبہ اور سورۂ ناس سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ اور یہ اسم اکتالیس مرتبہ پڑھے۔ يَا قَاهِرَ الْعَدُوِّ يَا وَالِيُ يَا وَالِيُ يَا بُدُّوْحُ يَا قَاهِرَ الْعَدُوِّ البغض فلاں بن فلاں علیٰ بغض فلاں بنت فلاں۔ پھر اس مٹی کو دونوں آدمیوں کے راستے میں ڈالدیں۔ مجرب ہے۔

## برائے عداوت:

اگر دو شخصوں کے درمیان ناجائز تعلقات ہوں۔ اور جدائی کرانا ہو تو اس آیت شریفہ کو کام میں لائیں۔ اس آیت کو پیلے رنگ کے کپڑے پر لکھ کر بروز شنبہ یا سہ شنبہ تیار کریں۔ اور دو پرانی قبروں کے درمیان دفن کریں۔ اور دوسرا تعویذ کیکر (ببول) کے درخت کی جڑ میں دفن کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ چند یوم میں عداوت وجدائی ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے۔ عَدُوِّیْ وَعَدُوُّ لَکُمْ اَوْلِیَاءُ مَلْعُوْنَۃٌ۔ اَللّٰھُمَّ بِالْمُوَدَّۃِ۔ وَاَلْقَیْنَا بَیْنَھُمُ الْعَدَاوَۃَ وَالْبَغْضَآءَ اِلٰی یَوْمِ الْقِیَامَۃِ۔ اِذْ رَمَیْتَ وَمَا رَمَیْتَ وَلٰکِنَّ اللہَ رَمٰی۔ وَلِیُبْلِیَ الْمُؤْمِنِیْنَ مِنْہُ بَلَاۤءً حَسَنًا۔ اَلْبُغْضُ فلاں بن فلاں عَلٰی بُغْضِ فلاں بنت فلاں۔ تفریق تفریق پیدا شود

## ناجائز دوستی چھڑانے کے لئے:

اگر ناجائز دوستی چھڑانا مقصود ہو، تو حسب ذیل تعویذ کو نقل کر کے کسی بزرگ یا شہید کے مزار میں اینٹ یا قبر سے متصل جگہ میں دفن کر دیں۔ خیال رہے عطر گلاب لگا کر موم جامہ کر کے دفن کریں۔ اور صاحب مزار کی طرف متوجہ ہو کر یہ کہیں۔ اے صاحب مزار! میں اپنی امانت آپ کے پاس رکھے جاتا ہوں، جب میری حاجت پوری ہو جائے گی۔ تو آپ کے مزار اقدس پہ حاضر ہو کر عطر و پھول ڈالوں گا۔ اور حسب استطاعت شیرینی پر فاتحہ دے کر آپ کی روح کو بخشوں گا۔ جب دونوں کے درمیان عداوت پیدا ہو جائے۔ تو تعویذ کو نکال کر آٹے کے غلولہ میں تعویذ ڈال کر جاری دریا میں چھوڑ دیں۔ اور منت ضرور پوری کریں۔

تعویذ یہ ہے

۷۸۶

| ذوالبطش الشدید | یاقاھر | لایطاق |
|---|---|---|
| انت الذی | انتقامہٗ | انت الذی |
| لایطاق | یاقاھر | ذوالبطش الشدید |

الٰہی بحرمۃ غضب وغصہ وقہر خود مابین فلاں بن فلاں و مابین فلاں بنت فلاں جدائی

وعداوت شود۔ وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاءَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ بِحَقِّ يَاقَهَّارُ تَقَهَّرْتَ وَالْقَهْرُ فِىْ قَهْرِكَ يَاقَهَّارُ۔

برائے عداوت:

اگر کوئی چاہے کہ دو آدمیوں کے درمیان جدائی ہو جائے اور زنا کاری سے باز آئے۔ اور وہ نہ کھلا سکتا ہو نہ پلا ہی سکتا ہو۔ اور نہ گذرگاہ میں گاڑ یا ڈال سکتا ہو، مکان میں گاڑنے کی بھی کوئی صورت نہ ہو، تو ایسی حالت میں اس نقش کو کام میں لائیں۔ بروز شنبہ یا سہ شنبہ کو ساعت زحل یا مریخ یا عطارد میں لکھ کر تیار کریں، دو عدد نقش لکھیں اول نقش کو مچھلی کے منہ میں رکھ کر سل کر چلتے پانی میں بہائیں۔ اور دوسرے نقش کو کالے کپڑے میں سل کر تیار کریں۔ اور صبح دوپہر، شام کو سات سات جوتے ماریں۔ دونوں کا نام مع والدہ لے کر مقصد کہہ کر جوتا ماریں۔ قوی جدائی ہوگی۔ مجرب ہے۔

نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ہامان | شداد | نمرود |
| ابلیس | تلبیس | ملعون |
| فرعون | ابوجهل | عداوت |

البغض فلاں بن فلاں علیٰ بغض فلاں بنت فلاں



برائے عداوت:

اگر کوئی شخص چاہے کہ ناجائز تعلقات منقطع ہوں۔ اور ہدایت پاویں، تو اس نقش کو بروز سہ شنبہ بھوج پتر پر لکھ کر قینچی سے ریزہ ریزہ کر کے ان دونوں آدمیوں کی رہگذر میں ڈالے۔ چندروز میں نفرت وجدائی ہوگی۔ مجرب ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |

البغض فلاں ابن فلاں علیٰ بغض فلاں بن فلاں

## برائے نفرت وجدائی:

کچی اینٹ پر لکھ کر بہتے پانی میں ڈالے، ان شاء اللہ سخت جدائی ہوجائے گی۔ اِنَّ الشَّیْطٰنَ لَکُمْ عَدُوٌّ مُّبِیْنٌ. وَمَنْ یَّدْعُ النَّارَ وَیَرْزُقُہٗ مِنْ عَذَابِ السَّعِیْرِ. فَذٰلِكَ تَصْرِفُ عَنْهُ السُّوْٓءَ وَالْفَحْشَآءَ. وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُوا الشَّیٰطِیْنُ عَلٰی مُلْكِ سُلَیْمٰنَ وَمَا كَفَرَ سُلَیْمٰنُ وَلٰكِنَّ الشَّیٰطِیْنَ كَفَرُوْا یُعَلِّمُوْنَ النَّاسَ السِّحْرَ. وَاَلْقَیْنَا بَیْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَآءَ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَةِ. درمیان فلاں بن فلاں وفلاں بن فلاں عداوت شود۔

## برائے عداوت:

اگر کسی دو شخص کے درمیان ناجائز تعلقات ہوں۔ اور عداوت کرانا مقصود ہو، تو اس نقش کو لکھ کر دو پرانی قبروں میں دفن کرنا چاہئے۔ اور ایک نقش کو لکھ کر راستہ میں دفن کرنا چاہئے۔ اور چند نقش لکھ کر کسی بھی نمکین چیز میں کھلائے یا پلائے۔ ان شاء اللہ چند روز میں عداوت شدید ہوگی۔ مجرب ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۶ | ۵۹ | ۴۰ | ۴۳ |
| ۳۹ | ۴۴ | ۵۵ | ۶۰ |
| ۴۵ | ۴۲ | ۵۷ | ۵۴ |
| ۵۸ | ۵۳ | ۴۶ | ۴۱ |

درمیان فلاں ابن فلاں وفلاں بنت فلاں تفریق پیدا شود

## برائے ازالۂ عشق:

اگر کوئی لڑکا یا لڑکی کسی کے دام عشق میں مبتلا ہوگیا ہو۔ اور عشق کا چکر زوروں پر ہو۔ اور خاندان والے چاہتے ہوں کہ وہ لوگ راہ راست پر آجائیں اور گناہ کبیرہ سے بچ جائیں، تو اس نقش کو بروز شنبہ یا سہ شنبہ بوقت صبح ساعت زحل یا مریخ میں ۹ عدد لکھ کر تیار کریں۔ اور اول نقش کو بیری کے درخت کی جڑ میں گاڑیں۔ باقی ۷ عدد نقش نمکین شئی میں ملا کر کھلائیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ

عشق کا بھوت اتر جائے گا۔ آپس میں نفرت وعداوت پیدا ہو جائے گی۔ مجرب ہے نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۶۰۰۲ | ۶۰۱۵ | ۶۰۱۲ | ۶۰۰۹ |
|---|---|---|---|
| ۶۰۱۳ | ۶۰۰۸ | ۶۰۰۳ | ۶۰۱۴ |
| ۶۰۰۷ | ۶۰۱۰ | ۶۰۱۷ | ۶۰۰۴ |
| ۶۰۱۶ | ۶۰۰۵ | ۶۰۰۶ | ۶۰۱۱ |

البغض فلاں بن فلان علیٰ بغض فلاں بن فلاں

## نقش عداوت:

دو ناجائز دوستوں کی دوستی ختم کرنے کے لئے اکسیر سے بڑھ کر مفید ہے۔ اس نقش کو لیموں پر لکھ کر کسی خاردار درخت میں دفن کرے۔ جس کے پھل ترش ہوں۔ عداوت ہوگی۔

| ۱ | ۱۰ | ۴ |
|---|---|---|
| ۸ | ۵ | ۲ |
| ۶ | درمیان فلاں بن فلاں عداوت شود | ۹ |



## برائے ازالہ عشق:

اگر کسی شخص کا عشق پاگل پن کی حد تک پہونچ چکا ہو۔ اور کوئی ترکیب باز رکھنے کی سمجھ میں نہ آ رہی ہو، تو اس عزیمت کو بروز پنجشنبہ بوقت ۳ بجے سے ۴ بجے دن کے درمیان لکھیں۔ اور سرکہ یا کسی نمکین چیز میں ملا کر کھلائیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ عشق دل سے نکل جائے گا۔ اور دل کو قرار حاصل ہوگا۔ مجرب ہے۔ عزیمت یہ ہے۔

اَبْرَدَ نَارَ النَّمْرُوْدَ عَلٰی سَیِّدِنَا اِبْرَاهِیْمَ عَلَیْهِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيْثَةٍ كَشَجَرَةٍ خَبِيْثَةِ نِ اجْتُثَّتْ مِنْ فَوْقِ الْاَرْضِ مَالَهَا مِنْ قَرَارٍ وَّلَامَكِيْنٍ كَذَالِكَ لَايَكُوْنُ لِفُلَانَةٍ مِنْ قَلْبِ فُلَانْ بِنْ فُلَانْ قَرَارٌ وَّلَامَكِيْنٌ مَحْشُوْباً خَشْخَشْ سَدَّاهُ لَمَفْخَمْ فَسَخَ عَنْ مُحَبَّتِهٖ فُلَانْ بِنْ فُلَانْ مِنْ قَلْبِ فُلَانْ بِنْتِ فُلَانْ۔

## برائے اذیت دشمن:

اگر کوئی شخص دشمن سے عاجز آچکا ہو تو وہ اس عمل کو کرے۔ اور ظالم کے ظلم سے چھٹکارا پائے۔ یہ عمل صرف ایک دن کا ہے۔ آخر ماہ میں شب سہ شنبہ کو رات کے تیسرے حصے میں لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ۔ ایک ہزار مرتبہ ظالم کے گھر کی طرف منہ کر کے حضوریٔ قلب کے ساتھ دشمن کی بربادی کا تصور کرتے ہوئے پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ایک دن میں مراد پوری ہوگی۔ اور دشمن شہر بدر ہوگا۔ ورنہ اپنے گھر میں قید ہو جائے گا۔ مکان سے باہر نکلتے ہی خوف وہراس میں مبتلا ہوگا۔ اللہ تعالیٰ کلمۂ طیبہ کی برکت سے ظالم دشمن کو مختلف اقسام کی مصیبتوں و صعوبتوں میں مبتلا کر دے گا۔ خانہ خراب ہوگا، ذلیل وخوار ہوگا، تباہی کو پہونچے گا۔

## برائے دفع دشمن:

اگر کوئی شخص دشمنوں سے عاجز ہو۔ اور ہمہ وقت خوف وہراس میں مبتلا رہتا ہو۔ اور دل کو کسی طرح چین وقرار نہ ہو، تو ایسے شخص کو چاہیے کہ فجر کی سنتوں میں پہلی رکعت میں سورۂ اَلَمْ نَشْرَحْ اور دوسری رکعت میں سورۂ اَلَمْ تَرَ كَيْفَ پڑھے۔ اور ہمیشہ اس کی مداومت رکھے۔ تو اللہ تعالیٰ اس کو دشمنوں کی دسترس سے باز رکھے گا۔ اور دشمنوں کو اس شخص پر غلبہ حاصل نہ ہوگا۔ بلکہ دشمن مغلوب رہیں گے۔ خواہ کتنے ہی کیوں نہ ہوں۔ مجرب وآزمودہ ہے۔

## برائے دفع ظلم وظالم:

اگر کسی شخص کا اچانک کسی ظالم سے سامنا ہو جائے تو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو پچاس مرتبہ پڑھے۔ ان شاء اللہ سخت سے سخت دل شخص بھی نرم ہوگا۔ عاجز ہوگا اور ظلم سے باز آئے گا۔

## دشمن کو بھگانے کے لئے:

اگر سخت دشمن سے مقابلہ ہو تو دشمن کو بھگانے اور شکست دینے کے لئے نادعلی شریف رات کو تنہائی میں باوضو تین سو مرتبہ پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بحکم خدا دشمن اپنے مسکن سے بھاگ جائے گا۔ اور اسے ذلت وشکست نصیب ہوگی۔ نادعلی شریف یہ ہے۔



نَادِ عَلِيًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَكَ فِي النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَغَمٍّ

سَیَنْجَلِیْ بِنُبُوَّتِکَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ وَبِوِلَایَتِکَ یَاعَلِیُّ یَاعَلِیُّ یَاعَلِیُّ ۔

اور جب مراد پوری ہو جائے تو حضرت مولا علی شیر خدا مشکل کشا وجہہ الکریم کے نام پاک پر فاتحہ دلا کر لوگوں میں تقسیم کرے۔

## دشمن کو تباہ کرنے کے لئے:

اگر دشمن بلا وجہ ستا تا ہو اور اس کے ہاتھ سے عزت و آبرو خطرے میں ہو۔ تو منگل کے دن علی الصباح گنجد سیاہ (کالا جل) کے ہزار دانے لے کر ہر دانے کے اوپر مع بسم اللہ شریف سورۂ فیل پڑھے۔ اور ہر ماکول پر جب پہونچے۔ تو دشمن کی تباہی و بربادی کا تصور کرے۔ جب پڑھ کر فارغ ہو تو تمام دانے کو خشک کنویں یا دریا میں ڈال دے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن تباہ و برباد ہو جائے گا۔ مجرب و آزمودہ ہے۔

نوٹ: خوب خیال رہے کہ معمولی شکایت کی وجہ سے ہلاکت و بربادی کے اعمال نہ کئے جائیں۔ ورنہ خود نقصان اٹھائیں گے۔ صبر کریں گے، تو اللہ تعالیٰ اپنی حفاظت میں لے کر راستہ ہموار فرمادیگا۔



□□□

**باب پنجم**

# حکمت لقمان

## طبی نسخے جات باعتبار حروف تہجی

## (الف)

واضح ہو کہ دوائی وہ چیز ہوتی ہے، کہ جس سے مرض کا علاج کیا جائے۔ اور ہم ان میں سے وہ ادویہ جو کثیر المنافع، اکسیر الاثر، سہل الحصول اور حکماء کے مجرب و آزمودہ ہیں۔ اور اس مختصر باب کے مناسب ہیں ان کا اختصاراً ذکر کر رہے ہیں۔ جسے ایک غیر طبیب بھی اپنی حکمت عملی، دوراندیشی، معاملہ فہمی اور دواسازی کے جملہ تقاضوں کو بروئے کار لاتے ہوئے عمل میں لا سکتے ہیں۔ اور فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔



**آواز کا بیٹھ جانا:**

گلے میں خراش کی صورت میں تلسی کی چند پتیوں کو پانی میں جوش دیں۔ اور پھر اس پانی سے غرارہ کریں۔ آواز کھل جائے گی۔ دمہ کے مریضوں کو بھی اس سے فائدہ ہو سکتا ہے۔

دیگر: شہد میں ادرک ملا کر چبانے سے گلا ٹھیک ہو جاتا ہے۔ اور بیٹھی ہوئی آواز کھل جاتی ہے۔

دیگر: شہد دو تولہ ایک پاؤ پانی میں ملا کر غرغرہ کرنے سے گلے کی سوزش، ورم اور آواز بیٹھ جانے میں فائدہ دیتا ہے۔

دیگر: جامن کی گٹھلیوں کا سفوف بنائیں۔ اور شہد ملا کر گولیاں بنا لیں۔ حسب ضرورت چوستے رہیں آواز کا بھاری پن دور ہو جائے گا۔ اگر دیر تک استعمال کیا جائے تو دیر سے بگڑی ہوئی آواز بھی درست ہو جائے گی۔ زیادہ بولنے یا گانے والوں کے لئے یہ عجیب چیز ہے۔

دیگر: موٹیٹھی (نبات سوسن کی جڑ کا نام ہے) جو جڑی بوٹی کی دوکان میں بہ آسانی دستیاب ہے۔ حسب ضرورت چوستے رہنے سے بیٹھی ہوئی آواز کھل جاتی ہے۔

دیگر: سردی، نزلہ زکام کی وجہ سے آواز بیٹھی ہوئی ہو تو فلفل دراز (پپلی) سونٹھ (خشک ادرک) کالی مرچ ہم وزن لے کر سفوف بنالیں۔ اور ۲ر گرام (چائے کا آدھا چمچہ) ۱۰ر گرام شہد میں ملا کر چاٹ لیا کریں۔ سردی ختم ہو جائے گی۔ اور آواز کھل جائے گی۔

دیگر: زردگاجر کو آگ میں بھون کر کھانے سے آواز کھل جاتی ہے۔

دیگر: مغز ہلیلہ، نمک سنگ، فلفل دراز کوٹ چھان کر شہد ملا کر ایک ہفتہ یا دو ہفتہ برابر کھائیں۔ آواز صاف ہو جائے گی۔

دیگر: ادرک تین درم، پرانا گڑ پانچ درم ملا کر ہر روز نہار منہ کھالیا کریں۔ آواز کھل جائے گی۔

دیگر: ہینگ کو گرم پانی میں گھول کر پی لیں۔ آواز صاف ہو جائے گی۔

دیگر: پکے ہوئے آملہ کو باریک پیس کر برابر کے سیاہ تل میں ملا دیں۔ شہد اور گائے کے گھی میں کھائیں۔ حلق صاف ہو جائے گا۔

دیگر: پیاز کے پانی میں شہد ملا کر کسی قدر گرم کر کے پینے سے آواز بالکل صاف ہو جائے گی۔ بشرطیکہ آتشک کی وجہ سے نہ ہو۔



## سینہ کی تنگی:

انجیر کو دودھ میں جوش دے کر پینے سے سینہ کی تنگی دور ہو جاتی ہے۔ اور آواز بھی کھل جاتی ہے۔

## گلے کا درد:

انڈے کو نیم برشت کر کے کھانے سے آرام ملتا ہے۔ اسی طرح دودھ کو گرم کئے بغیر پینے سے آرام ملتا ہے۔

## گلے کی سوزش:

گلے کی سوزش کی وجہ سے اگر آواز بیٹھ جائے، یا کسی اور وجوہ کی بنا پر آواز بیٹھ جائے تو آواز ٹھیک کرنے کے لئے اور گلے کی اندرونی سوزش دور کرنے کے لیے مندرجہ ذیل اشیاء لیں۔ شہد ۳ر چمچہ، روغن بادام نصف چمچہ، کباب چینی کا سفوف ایک چمچہ، ان تینوں اجزا کو آپس میں خوب اچھی طرح سے مکس کر لیں۔ اور دن میں کئی مرتبہ تھوڑا تھوڑا چاٹیں۔ ایک ہی

دن کے استعمال سے آواز درست ہو جائے گی۔

**دیگر:** شہد ۲ر تولہ ایک پاؤ پانی میں حل کر کے غرارہ کریں۔ گلے کی سوزش، ورم اور آواز بیٹھ جانے کے لئے مفید ہے۔

**دیگر:** گرم گرم دودھ میں تھوڑا سا شہد اور تھوڑی سی گلیسرین ملا کر گرم گرم چائے کی طرح پیئیں۔ گلے کی سوزش میں بیحد مفید ہے۔

## ورم حلق:

گلے کے ورم کو دور کرنے کے لئے مولی کا پانی ایک پاؤ، صاف پانی ایک پاؤ، مناسب نمک خوردنی ملا کر غرغرہ کریں۔ حلق کے ورم کے لئے سودمند ہے۔

## ایڑیاں پھٹنا:

ایک لیموں کا چھلکا پیس لیں۔ اس میں ایک چائے کا چمچہ گلیسرین، ایک چمچہ گلاب کا عرق ملا کر ایک کریم تیار کر لیں۔ رات کو سونے سے پہلے ایڑیوں پر لگا لیں۔ صبح پاؤں دھولیں۔ چند دنوں میں پھٹی ایڑیاں ٹھیک ہو جائیں گی۔

**دیگر:** صدف خورد (سیپیاں) جو دریائی پانی کے بہاؤ میں عام پڑی مل جاتی ہیں۔ لے کر تھوڑے سے اُپلوں میں رکھ کر جلا لیں۔ اور پیس کر سنبھال رکھیں۔ تھوڑی سی دوائی مکھن میں ملا کر بوائیوں پر لگایا کریں۔ انشاء اللہ دو تین بار لگانے سے ٹیس اور زخم بھی ٹھیک ہو جائے گا۔

## منہ آنا:

زبان، منہ، گلے کی پھنسیوں اور زخموں کے لئے مہدی کے تازہ ۵ر پتے ابال کر غرارہ کریں۔ اور اگر زیادہ تکلیف ہو تو ۵ر پتے رات کو پانی میں بھگو کر رکھ دیں۔ صبح کو نچوڑ کر شکر ملا کر نہار منہ تا وقت صحت پیئیں۔

## آگ سے جلنا:

آگ سے جلی ہوئی جگہ کو فوراً سرسوں کے تیل سے تر کر دیا جائے۔ بلکہ ممکن ہو تو ماؤف عضو کو تیل میں ڈبو دیا جائے۔ بفضلہ تعالیٰ فوراً برف کی طرح ٹھنڈ پڑ جائے گی۔ اور آبلہ وغیرہ نمودار نہیں ہوگا۔

دیگر: آلو کو کوٹ کر بھی جلی ہوئی جگہ پر لیپ کر دیں۔ ان شاء اللہ فوراً آرام آ جائے گا۔

دیگر: آگ میں جلنے سے کوئی زخم رہ جائے، تو زیتون کے تیل سے ٹھیک ہو جاتا ہے۔ فالج جیسے مرض میں اس کے تیل کی مالش کرنی چاہیے۔

دیگر: آگ یا گرم پانی سے جلے ہوئے جگہ پر تلوں کو پیس کر لیپ کرنے سے فائدہ ہوتا ہے۔

دیگر: جلے ہوئے حصے پر ارنڈ کے پتے باندھنے سے آرام ملتا ہے۔

دیگر: انار کے پتے پیس کر جلی ہوئی جگہ پر لگانے سے جلے ہوئے کی تکلیف ختم ہو جاتی ہے۔

## بارود سے جلنا:

اگر جسم کا کوئی حصہ بارود سے جل گیا ہے۔ تو اس حصہ پر پیاز کا رس لگانے سے بہت جلد فائدہ ہوگا۔

## نظر کی کمزوری:

تین مہینے تک لگاتار گاجر کا رس پینے سے گرتی نظر ایک جگہ ٹھہر جاتی ہے۔ مزید کمزوری نہیں ہوتی۔ آنکھوں کے دیگر امراض کے خاتمے کے لئے بھی گاجر سب سے مفید سبزی ہے۔

دیگر: صبح کے وقت کسی برتن میں سرد پانی ڈال کر اسمیں چہرہ و آنکھوں کو داخل کرنا قوت بصارت کو بڑھاتا ہے۔

## آنکھوں کے حلقے:

آنکھوں کے حلقے پر کچے آلو رگڑیں، یا آلو کا رس لگائیں۔ اس سے آنکھوں کے حلقے دور ہو جائیں گے۔ روزانہ صبح ایک ماہ تک ایک عدد سیب کھائیں، اور پانچ منٹ بعد ایک گلاس دودھ پی لیں۔

## عینک سے نجات:

مغز بادام سات عدد، سونف چھ ماشہ، مصری چھ ماشہ، سونف اور مصری کا سفوف بنا لیں، مغز بادام کو چھیل کر نیم کوب کر کے شامل کریں۔ رات کو سوتے وقت گرم دودھ سے استعمال کر لیا کریں۔ مگر اس کے بعد پانی ہرگز نہ پئیں۔ اتنی مقدار میں چالیس روز متواتر استعمال

کرتے رہیں۔اس سے نظر اس قدر تیز ہو جاتی ہے، کہ عینک کی ضرورت باقی نہیں رہتی۔اور دماغ کی کمزوری دور ہو جاتی ہے۔

دیگر: مال کنگنی کا تیل ہاتھوں کی ہتھیلیوں پر اور پاؤں کے تلوؤں میں روزانہ مالش کرنے سے نظر تیز ہو جاتی ہے۔مداومت سے عینک کی عادت چھوٹ جاتی ہے۔

## بینائی کے لئے:

ایک کیلا روزانہ کھانے سے عمر بڑھنے کے ساتھ بینائی کو لاحق ہونے والے امراض کی روک تھام میں مدد ملتی ہے۔

## صحتمند آنکھیں:

سر پر بار بار کنگھی کرنے کی عادت آنکھوں کو صحتمند رکھنے میں معاون ثابت ہوتی ہے۔

## آنکھ کے لئے غذا:



بادام اکیس عدد روزانہ صبح کھاتے رہنے سے بھی دماغ مضبوط ہو جاتا ہے اور پانی شرطیہ بند ہو جاتا ہے۔

## ایکزیما:

ایکزیما، چنبل، داد، بغلوں کی خارش کے لئے مہدی کے تازہ پتے، کلونجی، حب الرشاد (ہالیون) سنائے مکی برابر وزن میں لیں۔اور ان سب کو پیس کر ۶ر گنا روغن زیتون میں ملا کر ۱۵ر منٹ ہلکی آنچ پر پکائیں۔اور تیل چھان کر رکھ لیں، اس کے متواتر لگانے سے مذکورہ بالا امراض، ٹھیک ہو جاتے ہیں۔

## آنکھ میں مچھر گھسنا:

اگر آنکھ میں مچھر گھس گیا ہو تو الٹے پاؤں پیچھے کی طرف چلنا شروع کر دیں۔مچھر نکل جائے گا۔

## احتلام:

اگر احتلام کی تکلیف ہو تو انار کا چھلکا پیس کر تین تین ماشہ پانی کے ساتھ صبح وشام استعمال کریں۔

**احتلام کا ٹوٹکہ:**

اتوار کے دن سایہ ڈھلنے سے پہلے سفید آک کو اکھاڑ کر اپنے پاس یا بازو پر باندھ رکھیں یا تھیلی میں بھر کر پاس رکھیں۔ کبھی احتلام نہ ہوگا۔

**اینٹھن:**

اخروٹ کے تیل کی مالش کرنے سے ہاتھ پیروں کی اینٹھن ختم ہو جاتی ہے۔

## (ب)

**بخار:**

تلسی کا پتہ تازہ، مرچ سیاہ ہم وزن لے کر کھرل کر کے چنے کے برابر گولیاں بنالیں دو گولیاں پانی سے کھائیں ہر قسم کے بخاروں میں نہایت مفید ہیں۔

**بلڈ پریشر ہائی:**

اگر آپ ہائی بلڈ پریشر کے شکار ہیں تو دھنیا کی چٹنی استعمال کریں۔ جو آپ کو نفع پہونچا سکتا ہے۔

دیگر: تربوز کھانے سے ہائی بلڈ پریشر صحیح ہو جاتا ہے۔

دیگر: گیہوں کی باسی روٹی صبح سویرے دودھ میں بھگو کر کھانے سے ہائی بلڈ پریشر برابر آجاتا ہے۔

**بلڈ پریشر لو:**

۱۵۰ گرام پانی میں ۳۲ عدد کشمش کے دانے بھگو دیں۔ اور ۱۲ گھنٹے بھیگنے کے بعد صبح ایک ایک کشمش کے دانے کو خوب چبا چبا کر کھائیں۔ لو بلڈ پریشر کے لئے بہت فائدے مند ہوتا ہے۔

دیگر: گاجر کے رس میں شہد ملا کر پینے سے لو بلڈ پریشر کی شکایت دور ہو جاتی ہے۔

دیگر: گاجر کا مربہ بھی لو بلڈ پریشر میں فائدہ مند ہے۔

**بھاپ سے جھلسنا:۔**

اگر بھاپ سے ہاتھ جھلس جائے، تو متاثرہ جگہ پر کچا آلو لگانے سے جلن دور ہو جاتی ہے۔

## بلغم خارج کرنا:

ادرک کا رس شہد کے ساتھ چاٹنے سے حلق صاف ہوتا ہے۔ اور سینے میں جمع بلغم نکل جاتا ہے۔

**دیگر:** سوکھا آملہ دو ماشہ، ملیٹھی دو ماشہ باریک کر کے دن میں دو بار گرم پانی کے ساتھ لینے پر بلغم صاف ہو جاتا ہے۔

**دیگر:** جو شخص نہار منہ شہد میں پانی ملا کر پیئے، اس کا بلغم خارج ہو جائے گا۔

## بال کی خشکی:

خشکی کے لئے ایک انڈے میں ایک چمچہ سرسوں کا تیل ملا کر مساج کریں۔ دھوتے وقت صابن یا کوئی شمپو استعمال نہ کریں۔

**دیگر:** خشکی دور کرنے کے لئے بالوں کو لیموں سے دھونا بھی مفید ہے۔

**دیگر:** سیکا کائی اور ناریل کا تیل لگانے سے سفید بال کالے ہونے لگتے ہیں۔

**دیگر:** تخم حنظل کا تیل نکلوا کر ہر روز بالوں پر ملنے سے ڈیڑھ ماہ کے بعد بال سیاہ ہو جاتے ہیں۔ پھر معمول کے مطابق تیسرے اور چوتھے روز لگانا چاہئے۔

## روسی اور خشکی:

اگر سر میں خشکی ہو تو ناریل کے تیل میں لیموں کا رس رات کو سر میں ملیں۔ اور صبح ریٹھے کے گنگنے پانی سے سر دھو ڈالیں۔ دو چار بار ایسا کرنے سے سر کی خشکی اور روسی ختم ہو جاتی ہے۔

## بال گرنا:

زیتون کا تیل لیموں کے رس کے ساتھ پیسٹ بنا کر بالوں پر لگایا جائے، تو اس سے بالوں کے گرنے سے نجات ہو سکتی ہے۔ ساتھ ساتھ خشکی سے بھی چھٹکارا مل سکتا ہے۔ لمبے بالوں کے لئے بھی زیتون کا تیل کافی مفید ہے۔

## بالوں کا جھڑنا:

بالوں کے جھڑنے پر سر میں لیموں کے رس میں دو گنا ناریل کا تیل ملا کر انگلیوں کی اگلی پوروں سے آہستہ آہستہ بالوں کی جڑوں میں مالش کرنے سے بال جھڑنے بند ہو جاتے

ہیں۔اور بالوں کی دوسری بیماریوں کے لئے بھی فائدہ مند ہے۔

**دیگر:** یعنی گنج کے لئے کشمش عمدہ ایک حصہ اور ایلوا نصف حصہ لے کر کھرل میں ڈال کر خوب پیس لیں۔اور پانی ملا کر لیپ تیار کریں۔چندروز یہی لیپ لگانے سے گنج کی بیماری دور ہو کر نہایت عمدہ بال پیدا ہو جائیں گے۔

## نیا بال اگانا:

جس جگہ روغن بیضہ مرغ دو ہفتہ ملیں۔بال نکل آئیں گے۔

**دیگر:** کلونجی کو جلا کر پانی میں پیس کر جس جگہ بال نہ ہوں۔وہاں لگائیں۔بہت جلدی بال نکل آئیں گے۔

**دیگر** بروغن کنجد مرغ کے انڈے کی زردی میں ملا کر کئی دفعہ ملیں۔بال نکل آئیں گے۔

**دیگر:** برگ چقندر (چقندر کا پتا) کوٹ کر اس کا پانی جس جگہ تین چار دن لگائیں۔ وہاں نئے بال اُگ آئیں گے۔



## بال ہمیشہ کالا رہے:

سبز آملہ دو عدد صبح اور شام ہمیشہ کھانے والا نہ جلدی بیمار ہوگا۔اور نہ اسکے بال کبھی سفید ہونگے۔ہمیشہ جوانی قائم رہے گی۔

**دیگر:** ایک چمچہ آملے کا سفوف پانی کے ساتھ سوتے وقت لے لیں۔وقت سے پہلے بال سفید ہونے والوں کے لئے بہت مفید ہے۔

## بالوں کی سفیدی:

سوکھے پسے ہوئے آملے کو پانی میں ملا کر لئی سی بنالیں۔اس کا سر پر لیپ کریں۔اور ۵/۱۰ منٹ بعد پانی سے دھودیں۔اس سے بال سفید ہونے اور گرنے سے رک جاتے ہیں۔یہ نسخہ بہت مفید ہے۔

## بال سیاہ رکھنے کے لئے:

کلونجی کا تیل ۶/ ماہ تک لگانے سے بال سیاہ گھنے اور لمبے ہو جاتے ہیں۔

## بال کو سیاہ کرنا:

سبز اخروٹ کا چھلکا باریک پیس کر روغن کنجد (تل کا تیل) میں ملا کر رکھ چھوڑیں۔ اور بوقت ضرورت بالوں پر لگاتے رہیں۔ بال سیاہ ہو جائیں گے۔

## بال اگانا:

لہسن کو کاٹ لیں۔ اور اس کی پوتھیوں کو سر پر ملیں۔ آپ تیل میں بھی لہسن شامل کر کے مساج کے ذریعہ یہ فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔

## قوت باہ کے لئے:

یہ ایک آسان سا چٹکلہ باہ کے تیز کرنے میں نہایت ہی لاجواب ثابت ہوا ہے۔ اگر کافی عرصہ تک اس کا استعمال رکھا جائے تو کمزور سے کمزور آدمی کو بھی پورا جوان بنا دیتا ہے۔ ایک عدد پختہ سیب لے کر چاقو سے چھیل کر اس میں جس قدر بھی لونگ آسکیں، چبھو دیں، ایک ہفتہ کے بعد لونگ مذکور نکال کر شیشی میں رکھ چھوڑیں۔ روزانہ صبح کے وقت چار سے چھ لونگ تک چبالیا کریں۔ پھر دیکھیں کہ کس قدر قوت پیدا ہوتی ہے۔

دیگر: چھیلے ہوئے بھنے چنے، شکر سرخ پانچ پانچ درم ملا کر سوتے وقت کھالیا کریں۔

دیگر: شہد دو سیر، گائے کا گھی ایک سیر، گیہوں کا آٹا، پانی آدھ آدھ سیر سب کو گوندھ کر ہر روز تھوڑا تھوڑا کھائے، کوئی عورت مجامعت کی تاب نہ لاسکے گی۔

دیگر: مرغی کے انڈے کی سفیدی کے ساتھ ہینگ چند روز کھانا بہت مفید ہے۔

دیگر ہر شب کو تین انڈے خام پخت کر کے کسی قدر پسے ہوئے نمک، فلفل سیاہ اور فلفل دراز کے ساتھ ایک ہفتہ تک کھائیں۔ قوت شہوت میں اتنی ترقی ہوگی کہ آپ حیران رہ جائیں گے۔

دیگر: آب پیاز دو تولہ، شہد ۴ رتولہ روزانہ استعمال کرنے سے قوت باہ کافی حد تک بڑھ جاتی ہے۔ آزما کر دیکھیں۔

دیگر: چنے سیاہ ۵ رتولہ کو بھینس کے آدھ سیر دودھ میں رات بھر بھگوئے رکھیں۔ اور صبح اس حد تک جوش دیں کہ چنے بالکل گل جائیں۔ صبح قدرے شہد یا چینی سے میٹھا کر کے

کھلادیں۔اوردودھ پلادیں۔انشاءاللہ قوت باہ بھرپور ہوجائے گی۔

**دیگر:** موصلی سفید ۱ر تولہ پاؤ بھر دودھ میں پکا کر چالیس دن ناشتہ کریں اور نتیجہ خود دیکھ لیں۔مگر ہضم درست ہونا چاہئے۔

**دیگر:** کیکر کے خام تکے (پھلیاں) سایہ میں خشک کر کے برابر کی مصری ملا کر ایک ایک تولہ صبح وشام،گائے کے دودھ کے ساتھ کھانے سے تین ہفتہ میں بے حد قوت باہ بڑھ جاتی ہے۔

**دیگر:** خام چنے دو تولہ، چار عدد چھوہاروں کے ٹکڑوں کے ہمراہ رات کو بھگودیں۔صبح چنے اور چھوہارے کھا کر اوپر سے وہی پانی پی لیں۔نہایت مقوی باہ ودماغ ہے۔

### بڑھاپے کا خاتمہ:

آملہ کا سفوف بنا کر اور اسی کے رس میں سات دفعہ تر وخشک کر کے اس میں برابر کی کھانڈ اور شہد اور گھی ملا کر چاٹ کر اوپر سے دودھ پی لیں۔ چند دنوں میں ۸۰ ر برس کے بوڑھے میں بھی جوانی کی سی حالت پیدا ہوجاتی ہے۔

### مقوی باہ نسخہ پنج بیضہ:

مرغی کا انڈا احتیاط سے توڑ کر اس کی سفیدی اور زردی کو کسی چینی کے برتن میں ڈال کر چمچے سے اچھی طرح پھینٹ لیں۔ پھر اس خول میں شہد خالص بھر کر وہ بھی انڈے میں شامل کرلیں۔اس کے بعد گھی، دودھ اور پیاز کے پانی سے خول بھر بھر کر شامل ترکیب فرمالیں، اور کسی دیگچی یا فرائی پین میں ڈال کر ہلکی ہلکی آنچ پر یہانتک پکایا جائے کہ مائیت جذب ہوکر یہ مرکب حلوہ کی شکل اختیار کرلے۔بس حلوہ تیار ہے۔اعلیٰ درجہ کی مبہی اور مقوی غذا ہے۔ اسے پنج بیضہ کا حلوہ کے نام سے پکارتے ہیں۔

### برص (سفید داغ):

جس کسی کے جسم پر ابتدائی برص کے داغ ہوں تو نوشادر، توتیا ایک ایک ماشہ لے کر آب لیموں اور آب لہسن میں خوب پیس کر یہ مرکب صبح وشام سفید داغوں پر لگایا کریں۔داغ

دور ہو کر جسم کی رنگت اصلی حالت پر آ جائے گی۔

## غیر ضروری بال ہٹانا:

اگر کسی عورت کی داڑھی یا مونچھ کے بال اگ آئیں تو تھوڑی سی افیون لے کر تیز سرکہ میں گھس کر اس جگہ سے بالوں کو نوچ کر طلا کر دیں۔ انشاء اللہ بال دور ہو جائیں گے۔ اور پھر کبھی نہ ہونگے۔

دیگر: ہڑتال زرد کو باریک کپڑے سے چھان کر افیون کے پانی میں ملا کر بالوں کو نوچنے یا مونڈنے کے بعد طلا کریں۔ پھر کبھی پیدا نہ ہونگے۔

دیگر: بکری کے پتے میں نوشادر ملا کر بال نوچنے کے بعد طلا کرنے سے پھر بال پید انہیں ہوتے۔

## بڑھاپے کی روک تھام:

نیم گرم پانی پینا آپ کو قبل از وقت بوڑھا ہونے سے محفوظ رکھے گا۔

## بینائی کے لئے:

سوتے وقت ایک ایک سلائی خالص شہد کی دونوں آنکھوں میں لگایا کریں۔ تو اس سے آنکھوں کی بہت سی بیماریاں دفع رہتی ہیں۔ اور بصارت بڑی عمر تک قائم رہتی ہے۔

## خونی بواسیر:

چار چار ماشہ ہلدی کا سفوف دونوں وقت بکری کے دودھ کے چھاچھ کے ساتھ کھانا خونی بواسیر کا کامیاب علاج ہے۔ بھوک کی کمی: ادرک کو تراش کر ریزہ کریں۔ اور اوپر سے نمک چھڑک کر ایک دو ماشہ کھائیں، بھوک اچھی طرح لگے گی، ریاح خارج ہونگے۔ اور قبض رفع ہو جائے گا۔

## بھوک نہ لگنا:

سوکھے آملہ کا چورن پانی کے ساتھ ۳،۴ ماشہ کھانے سے بھوک خوب لگتی ہے۔ اور خون بنتا ہے۔

## بہرہ پن:

سرکہ، گائے کا گھی اور شہد ملا کر کان میں ٹپکانے سے بہرہ پن دور ہو جاتا ہے۔

## بچہ سوتے وقت رونے لگے:

اگر بچہ سوتے وقت رو اٹھے، تو سمجھ لیجئے کہ وہ بدہضمی سے خواب دیکھتا ہے۔ آپ اسے

چند روز تک شہد چٹائیں ۔ بدہضمی دور ہو کر خواب میں ڈرنا اور سوتے ہوئے رو اٹھنے کی شکایت دور ہو جائے گی۔

**بچہ مرا ہوا ہو:**

گاجر کے بیجوں کی دھونی فرج میں لینے سے مرا ہوا بچہ فوراً نکل پڑتا ہے۔

**بچہ کا پیدا ہو کر سانس نہ لینا:**

بعض اوقات ایسا بھی ہوتا ہے کہ بچہ پیدا ہو کر نہ سانس لیتا ہے، اور نہ ہی روتا ہے۔ گھر والے حیران ہو کر سمجھ لیتے ہیں کہ بچہ مردہ ہی پیدا ہوا ہے۔ بلکہ کئی نافہم تو مردہ خیال کر کے دفن کر آتے ہیں۔ لہٰذا اگر خدانخواستہ کبھی ایسا موقعہ پیش آئے تو فوراً ایک برف کا ٹکڑا لے کر پاخانہ کی جگہ پر رکھ دیں۔ اگر برف نہ مل سکے تو مجبوراً سرد پانی کا منہ پر چھینٹا دیں۔ اگر بچہ واقعی زندہ ہوا تو ان شاء اللہ فوراً سانس آنے لگ جائے گا۔

**بچے کی ولادت:**



ہینگ رائی سرکہ ملا کر نیم گرم پینے سے حیض کھل جاتا ہے۔ اور حاملہ کا بچہ نکل پڑتا ہے۔

**بہرہ پن کا علاج:**

کان میں سردی پہونچنے سے ایک قسم کا سدہ پڑ جاتا ہے۔ جس سے کان کا درد یا بہرہ پن عارض ہو جاتا ہے۔ روغن زرد ( گھی ) کو گرم کر کے کان میں ڈالیں۔ اور اس میں تھوڑا سا کھانے کا نمک چھڑکیں۔

دیگر : پیاز کا پانی، روغن بادام دونوں کو ملا کر کان میں ڈالیں۔

**بواسیر کی وجہ تسمیہ:**

بواسیر جمع ہے باسورہ کی، جس کے معنیٰ ہیں افزونی گوشت ۔ لیکن حکیموں کی اصطلاح میں ان مسوں کو کہتے ہیں جو مقعد اور اس کے حوالی ( اردگرد ) میں پیدا ہو جاتے ہیں۔ اسکی دو مشہور قسمیں ہیں۔ خونی بواسیر، اور بادی بواسیر، خونی بواسیر میں خون اور زرد رنگ کا پانی پاخانہ کے راستہ مسوں سے نکلتا رہتا ہے اور بادی بواسیر میں ریاح پیٹ میں پھرتی رہتی ہے

اور از حد قبض ہو جاتی ہے۔ بدن ہر وقت ٹوٹتا رہتا ہے۔ کمر اور رانوں میں درد رہتا ہے۔ ہاضمہ خراب اور بھوک کم ہو جاتی ہے۔ چہرہ اور بدن کی رنگت پھیکی پڑ جاتی ہے۔

**بواسیر خونی:**

چار چار ماشہ ہلدی کا سفوف دونوں وقت بکری کے دودھ کی چھاچھ کے ساتھ کھانا خونی بواسیر کا علاج ہے۔

**بواسیر:**

مولی کے پتے سائے میں خشک کر لیں۔ پھر کوٹ چھان کر ہم وزن کھانڈ ملا لیں۔ چھ ماشہ سفوف بلاناغہ ۴۰/ یوم کھائیں۔ بواسیر کا اکسیری علاج ہے۔

**دیگر:** ایک مولی عمدہ بے ریشہ لے کر اس کی لمبائی میں چار ٹکڑے کر کے اوپر نمک لگا کر چینی کی رکابی میں رکھ کر شبنم میں رکھ دیں۔ اور علی الصباح کھا لیا کریں۔ بواسیر کے لئے نہایت مفید چیز ہے۔



**خونی بواسیر:**

کدو کا چھلکا حسب ضرورت لے کر سایہ میں خشک کریں اور باریک پیس کر محفوظ رکھیں۔ دونوں وقت ۶/ ماشہ سے ایک تولہ تک آب تازہ کے ہمراہ پھانک لیا کریں۔ دو تین یوم کے استعمال سے بواسیر کا خون آنا بند ہو جائے گا۔

**دیگر:** پوست تمر ہندی (املی) کو پانی میں پیس کر چنے کے برابر گولیاں بنا لیں اور روزانہ تین گولیاں پانی کے ہمراہ کھلایا کریں۔

**بواسیر کا ایک عجیب نسخہ:**

کاغذی لیموں کاٹ کر دونوں ٹکڑوں پر پسا ہوا کتھ ڈال کر جتنا زیادہ لیموں میں جذب ہو جائے، جذب کروا دیں۔ اور پھر دونوں ٹکڑوں کو طشتری میں رکھ کر باہر اوس میں رکھ دیں۔ صبح دونوں ٹکڑے چوس لیں۔ پہلی خوراک سے ہی خون بند ہو جاتا ہے۔ اور بھوک بھی خوب لگتی ہے۔

**برص یا پھلبہری:**

سرس کے بیجوں کا تیل برص پر ملا کریں۔ تمام داغ دھبے دور ہو جائیں گے۔

**بانجھ پن کیلئے فقیرانہ چٹکلہ:**

آپ جب کبھی پپیتہ کا پھل خریدیں۔ تو اس میں سے اس کے بیج لے کر حفاظت سے رکھ لیں۔ اور اسے سائے میں خشک کر لیں۔ اور مریضہ سے ہدایت کر دیں کہ وہ ایک دانہ صبح وشام دودھ سے استعمال کرتی رہے۔ اور یہ بھی ہدایت کر دیں کہ یہ تخم ٹوٹنے نہ پائے۔ اس کے لئے بہتر طریقہ یہ ہے کہ ہر دانہ پر ارر تی دیسی موم جو شہد سے نکلتی ہے۔ چڑھا لیا کریں تا کہ مریضہ اس دوا کو بیکار اور معمولی نہ سمجھے۔ یہ عمل چالیس روز تک جاری رکھیں۔ ان شاء اللہ سوکھی گود ہری ہو جائے گی۔ اور اجڑا ہوا گھر آباد ہو جائے گا۔

**(پ)**



**پتھری:**

روزانہ ایک گلاس پانی میں تلسی کے پتوں کا عرق شہد میں ملا کر پینے سے گردے کی پتھری خارج ہو جاتی ہے۔

**دیگر:** گردہ کی پتھری اور پتے کی پتھری کے مریض کو کریلا کی سبزی ضرور استعمال کرنی چاہیے۔

**دیگر:** ۶ رگرام پپیتے کی جڑ کو پیس کر ۵۰ رگرام پانی ملا کر ۲۱ ردن تک صبح وشام پینے سے پتھری گل جاتی ہے۔

**پتھری کا علاج:**

جامن کی گٹھلی کے پاؤڈر کو دہی کے ساتھ ملا کر کھانے سے پتھری میں فائدہ ہوتا ہے۔

**پتھری کے لئے:**

تخم گاجر، تخم شلغم ہم وزن لیں۔ اور مولی کو اندر سے کھوکھلا کر کے اس میں بھر دیں۔ پھر مولی کا منہ بند کر کے بھوبھل میں پکائیں، جب بھرتہ ہو جائے تو بیجوں کو نکال کر

خشک کر کے محفوظ رکھیں۔ ۶/ماشہ سے نو ماشہ تک کھاتے رہیں۔ پتھری کو گلا کر نکال دے گا۔

## مثانہ کی پتھری:

ایک مولی کو لے کر اس کو اندر سے خالی کریں۔ اور اس میں تخم شلغم بھر کر اسی مولی کے برادہ سے جو خالی کرنے کے واسطے نکالا گیا ہے۔ منہ بند کر کے اس مولی کو اچھی طرح گل حکمت کر کے تنور میں رکھ دیں۔ جب مولی پک جائے۔ تو اس میں سے تخم شلغم نکال کر دو ماشہ کے مقدار میں صبح نہار منہ کھایا کریں۔ سنگ مثانہ ریزہ ریزہ ہو کر نکل جائے گا۔ اور پیشاب کی روکاوٹ دور ہو جائے گی۔

دیگر: کلونجی، حرمل، زیرہ سیاہ ہر ایک مساوی لے کر اس میں سے بقدر دو درہم شہد یا روغن زرد (گھی) میں ملا کر نہار منہ کھایا کریں تو سنگریزہ ٹوٹ جاتا ہے۔

دیگر: سنگدانہ مرغ (پوٹہ مرغ کا) باریک پیس کر پانی کے ساتھ پینا بھی فائدہ دیتا ہے۔

دیگر: پتھری کا وہ ٹکڑا جو کسی مریض کے گردے یا مثانہ سے خارج ہوا ہو لے کر سنبھال رکھیں۔ اور بوقت ضرورت اس میں سے محض دو رتی پانی میں گھس کر پلا دیں۔ اس کے استعمال کرانے کے آدھا گھنٹہ بعد تمام پتھری ریزہ ریزہ ہو کر خارج ہو جائے گی۔

دیگر: پانی کے بہاؤ کی جگہ پتھروں پر سبز رنگ کی کائی جمی ہوئی عام ملتی ہے۔ اسے چاقو وغیرہ سے کھرچ کر جمع کر لیں۔ اور اس میں سے چٹکی بھر بطور قہوہ جوش دے کر پلائیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ پتھری ریزہ ریزہ ہو کر خارج ہو جائے گی۔

## گردہ و مثانہ کی پتھری:

آم کے سبز پتے سائے میں خشک کر کے سفوف بنائیں۔ اور ذائقہ خوشگوار بنانے کے لئے ہم وزن چینی ملا لیں۔ اور بقدر چھ ماشہ باسی پانی سے روزانہ استعمال کرائیں۔ پندرہ بیس روز میں ریت اور کنکری رفع ہو جائے گی۔

## پیٹ کے کیڑے:

کریلا کھانے سے پیٹ کے کیڑے مر جاتے ہیں۔

## سنگ گردہ کا آسان علاج:

اُلسی کو بریاں کر کے کوٹ کر مصری ہم وزن ملا کر رکھیں۔ اور دو تولہ صبح دو تولہ شام ایک پیالہ دودھ کی چائے کے ہمراہ نوش کریں۔ بحکم خدا ہفتہ عشرہ میں کنکر گلا کر نکال دیگا۔ یہ دوا اپنی نوعیت میں یکتائے روزگار ہے۔

## نسخہ پتھری توڑ:

کچے ناریل میں سوراخ کر کے اس کا پانی نکال دیں۔ اور اس میں نمک سیاہ بھر دیں۔ آٹے سے سوراخ بند کر کے اس پر ٹاٹ لپیٹ دیں۔ اور گل حکمت کریں۔ دس سیر اپلوں کی آگ دیں۔ جب سب کچھ جل جائے تو وہ نمک سیاہ نکال کر پیس لیں۔ ایک چٹکی نمک اور نوشادر ایک چٹکی کھلائیں۔ درد زیادہ ہو تو پندرہ پندرہ منٹ بعد دیں۔ ان شاء اللہ تین چار دن میں پتھری صاف ہو جائے گی۔ اور درد دور ہوگا۔

## پاؤں کا پھٹ جانا:

روغن زیتون ملا کریں، یا روغن زیتون، سرکہ و پیاز پکا کر پھٹ کے اندر ڈالا کریں۔ ٹھیک ہو جائے گا۔

## پیٹ کا درد:

پیٹ کے درد میں کریلے کا پانی پینے سے آرام آ جاتا ہے۔

دیگر: اگر آپ کے پیٹ میں مستقل درد رہتا ہے۔ تو ادرک کے رس کے چند قطرے استعمال کر لیں۔ افاقہ ہو جائے گا۔

دیگر: انار کے دانے نکال لیجئے۔ سفوف نمک و کالی مرچ چھڑک کر ان کا رس چوس لیجئے۔ پیٹ درد فوراً دور ہو جائے گا۔ جنھیں بھوک نہ لگتی ہو، وہ اسی طرح بوقت صبح استعمال کریں۔

دیگر: اجوائن چار گرام نمک دو گرام کو گرم پانی کے ساتھ پینے سے پیٹ کا درد فوراً ختم ہو جاتا ہے۔

## پیٹ کم کرنا:

صبح نہار منہ نیم گرم ۴ گلاس پانی پینے سے پیٹ کم ہونے کے ساتھ جلد بھی شفاف ہو جاتی ہے۔

دیگر: ار منہ بھونی ہوئی سونف کھانے سے پیٹ اور وزن دونوں کم ہو جاتے ہیں۔

دیگر: سیب اور کیلے کا استعمال پیٹ کی چربی کو ختم کرتا ہے۔

دیگر: صبح بستر سے اٹھنے سے پہلے تکیہ کو پیٹ کے نیچے دبا کر الٹا لیٹ جائیں کوشش کریں کہ ۳۰ سکنڈ کے لئے سانس اندر کی جانب کھینچیں۔ ایسا کرنے سے بھی پیٹ کم ہو جاتا ہے۔

**پیٹ میں ہوا بھر جانا:**

ہلدی پسی ہوئی دس رتی اور نمک دس رتی ملا کر پانی سے دیں۔ اس سے ہوا خارج ہو کر پیٹ ہلکا ہو جاتا ہے۔ کئی روز تک استعمال کرنے سے ہاضمہ کی کمزوری بھی دور ہو جاتی ہے۔

پیٹ کے کیڑے: نارنگی زرد کا خشک چھلکا باریک پیس کر دودھ کے ساتھ استعمال کرنے سے کیڑے خارج ہو جاتے ہیں۔

**پیٹ کے کیڑے:**

تازہ کچا ناریل لے کر صبح ہی اس کا دودھ پی لیں اور گودہ کھا لیں۔ تو کدو دانہ مردہ ہو کر نکل جائیں گے۔ مگر دوسرے روز اور کوئی چیز نہ کھائی جائے۔

دیگر: تھوم (لہسن) کی دس تریاں شہد خالص میں ملا کر کھانے سے بھی یہی نتیجہ برآمد ہوتا ہے۔

**پیشاب کی جلن:**

پیشاب کی جلن کے لئے جامن کا استعمال کرنا بے حد مفید ہے۔

**پیشاب کی بندش:**

اگر کسی کا اتفاقاً پیشاب بند ہو جائے تو زعفران کا ایک تار لے کر پیشاب کی نالی میں رکھ دیں۔ پیشاب کھل جائے گا۔

**پیشاب کا بند ہونا:**

پیشاب کسی بھی وجہ سے بند ہو، تو ارنڈ کا تیل ۲ر گرام تک گرم پانی میں ملا کر پینے سے پندرہ بیس منٹ میں پیشاب کھل جاتا ہے۔ جب ہر طرح سے ہار جائیں اور پیشاب نہ اترے تو یہ ترکیب ضرور کریں۔

## کثرت پیشاب:

انار کا چھلکا پیس کر چار سے چھ ماشہ تک تازہ پانی کے ساتھ چند دن استعمال کیا جائے تو مثانہ کی گرمی اور کثرت پیشاب کی بیماری دور ہو جاتی ہے۔

## پیشاب میں گرمی:

اگر پیشاب جل کر آتا ہو تو دھنیا چھ ماشہ پانی میں گھوٹ کر چھان لیں اور اس میں مصری، بکری کا دودھ ملا کر پیٹ بھر کر پلا دیں، دن میں دو دفعہ دینا چاہئے، دو تین دن میں پیشاب کی جلن دور ہو جائے گی۔

## پیشاب میں جلن اور نیا سوزاک:

مغز بادام چھلے ہوئے ۷ / عدد، الائچی خورد ۷ / عدد آدھا سیر پانی میں خوب گھوٹ چھان کر مصری ملا کر دن میں تین مرتبہ پلایا کریں۔ چند روز میں آرام ہوگا۔ لاثانی دوا ہے۔



## کثرت بول:

معجون فلاسفہ، مغز پستہ، شہد خالص ہر سہ کو برابر وزن لے کر ملا لیں۔ مگر مغز پستہ کو سیدھی چوٹ سے ذرا سا کوٹ لینا چاہئے تاکہ باہم آمیز ہو کر معجون کی شکل بن جائے۔ ایک تولہ صبح و شام کھائیں۔ بفضلہ تعالیٰ کمزوری مثانہ و کثرت بول کے لئے مفید ہے۔

## پیشاب بار بار آنا:

بار بار پیشاب آنے پر ۶۰ / گرام بھنے چنے کھا کر اوپر سے تھوڑا سا گڑ کھائے۔ دس دن کے استعمال سے زیادہ پیشاب آنے کو فائدہ ہوگا۔ یہ خوراک بڑوں کو زیادہ دن تک لینی چاہئے۔ ہاضمہ اگر خراب ہے تو وہ بھی درست ہوگا۔

**دیگر:** صبح نہار منہ گڑ سے بنے ہوئے تل کے لڈو ایک عدد روزانہ کھانے سے بار بار پیشاب آنے کو فائدہ ہوتا ہے۔ ایک ہفتہ برابر کھانے سے مکمل فائدہ ہوتا ہے۔ سردی کے موسم میں تو یہ بہت ہی فائدہ مند ہے۔

**دیگر:** پیشاب بار بار اور زیادہ آئے تو دو پکے کیلے روزانہ کھانا کھانے کے بعد دوپہر

کو استعمال کریں۔ انگور کھانے سے بھی یہ شکایت دور ہو جاتی ہے۔ پالک کی سبزی کھانے سے بھی رات کو بار بار پیشاب کو جانے کی شکایت دور ہو جاتی ہے۔

**پیشاب بہت کم آنا:**

دو چھوٹی الائچی پیس کر پھانک لیں اور اوپر سے دودھ پی لیں پیشاب کھل کر آئے گا۔

دیگر: جَو کا پانی، ناریل کا پانی، گنے کا رس، اور کرتھی کا پانی جو رات میں تانبے کے برتن میں رکھا گیا ہو، اسے صبح پینے سے بھی بہت فائدہ ہوتا ہے۔

**بستر پر پیشاب کرنا:**

جامن کی گٹھلی کا سفوف بنائیں اور ۴ر ماشہ آب تازہ کے ہمراہ کھلائیں۔ بچے یا جوان کا بستر پر پیشاب کرنا موقوف ہو جائے گا۔

دیگر: ۴ر۵ر سال کا بچہ بچھونے پر پیشاب کر لیتا ہے تو دو منقہ روزانہ بیج نکال کر رات کو کھلائیں یا ایک چھوہارہ روزانہ ۸ دن تک کھلائیں گے تو سو فیصد فائدہ ہوگا۔ اس میں کوئی شک کی بات نہیں۔

دیگر: اگر بچہ رات کو بستر پر پیشاب کر لیتا ہے تو اخروٹ کی ایک گری اور پانچ گرام کشمش رات کو سونے سے پہلے کھلائیں۔ ایک ہفتہ میں آرام ہوگا۔

**خوبصورت پلکیں:**

کیسٹرائل (ارنڈی کا تیل) کی تھوڑی مقدار اپنی ہتھیلی میں لیں اور انگلیوں کی مدد سے اسے اپنی پلکوں پر لگائیں۔ یہ طریقہ نہ صرف آپ کی پلکوں کے ٹوٹنے کے عمل کو روکتا ہے۔ بلکہ انہیں خوبصورتی اور رعنائی بھی بخشتا ہے۔

**پلکوں کی مضبوطی:**

سوتے وقت زیتون کے تیل کے چند قطرے روئی کی مدد سے پلکوں پر لگانے کا عمل پلکوں کی مضبوطی میں معاون ثابت ہوتا ہے۔ ٹھنڈے اور تازہ پانی کا استعمال بھی نہایت مفید ہے۔

**پھٹے ہونٹ:**

تھوڑی سی چینی کو چقندر کے ساتھ ملائیں، لیکن اس آمیزے کو ملائم نہیں بلکہ تھوڑا

دردرا (موٹا پسا ہوا) ہی رکھیں۔اسے اپنے ہونٹوں پہ ہلکے ہاتھوں سے اسکریب کریں۔ اور پھر کنکنے پانی سے دھولیں۔ہونٹ کا کھردراپن دور ہو جائے گا۔

## پاگل کتا کاٹنا:

۲/ ماشہ ہیرا ہینگ کو عرق گلاب میں حل کر کے روز پلائیں۔نیز ہینگ کو پانی میں پتلا کر کے کتے کے کاٹے پر لگائیں۔

**دیگر:** کتے کے اوپر ایک مکھی رہتی ہے۔جسے فارسی میں ''مگس'' سگ کہتے ہیں اور پنجابی میں ''کتا مکھی'' کہتے ہیں۔لے کر برابر گڑ ملا کر کوٹیں اور گولی بنالیں۔اس طرح بہت ساری گولیاں بنا کر رکھ لیں۔گولی کھانے سے پیشتر کھچڑی خوب گھی ملا کر کھلا دینی چاہئے۔ تا کہ خوب کھل کر قے ہو جائے۔بس نسخہ یہی ہے۔

## پیچش اور ورم معدہ:

مہدی کے تازہ ۵ رپتے کوٹ کر شکر ملا کر صبح وشام تاوقت صحت پیتے رہیں۔معدہ کے ورم میں پتوں کا پسا ہوا لیپ بھی مفید ہے۔گرم اور بادی اشیاء سے پرہیز کریں۔

## پسلی چلنا (ڈبہ اطفال):

سردی کے موسم میں اکثر بچوں کی پسلیاں چلنے لگتی ہیں۔جسے ''ڈبہ'' کہتے ہیں۔اس سے بچہ کو بڑی تکلیف ہوتی ہے۔اس کے لئے ایلوا (مصبر) ایک رتی ماں کے دودھ میں حل کر کے بچہ کو پلا دیں۔اور یہی ایلوا بچے کے سینے پر گرم کر کے ملیں۔اور سردی سے محفوظ رکھیں۔پسلی درد میں آرام مل جاتا ہے۔

## پسلی درد کے لئے:

عمدہ ہینگ ایک ماشہ لے کر باریک کریں۔اور مرغی کے انڈے کی زردی میں ملا کر پسلی پر لیپ کریں۔مریض کی ساری تکلیف جاتی رہے گی۔

## پسینہ کی زیادتی:

جن لوگوں کے ہاتھوں اور بغلوں میں پسینہ آئے۔وہ زیتون کے تازے پتے گھوٹ کر

لگائیں آرام آجائے گا۔

**پٹھوں کا درد:**

پٹھوں کے درد میں زیتون کے تیل کی روزانہ مالش سے جسم کے اعضاء مضبوط ہو جاتے ہیں۔اور درد ختم ہو جاتا ہے۔عرق النساء جیسے درد میں بھی یہ تیل کام آتا ہے۔

**پولیو اور لقوہ:**

بڑے آدمی کے لئے ایک کپ گرم پانی میں ایک چمچہ شہد اور آدھا چمچہ کلونجی کا تیل ملا کر دن میں دو مرتبہ پلائیں۔اور چھوٹے بچوں کے لئے دو چمچہ دودھ میں تین قطرہ کلونجی کا تیل ملا کر دن میں تین مرتبہ پلائیں۔یہ علاج ۴۰ر دن تک جاری رکھیں۔

**پھلبہری، جذام، برص، کنٹھ مالا:**

ہلدی چھ چھ ماشہ صبح و شام پانی کے ساتھ کھلائیں اور دن میں دو تین بار لیپ بھی کریں۔



**پائیوریا:**

اس مرض میں مسوڑھے خراب ہو جاتے ہیں۔ان سے سخت قسم کی بد بو آتی ہے۔اور ان میں پیپ پڑ جاتی ہے۔ہفتہ میں ایک روز مٹی کے تیل سے کلی کروایا کریں۔اور چند منٹ کے بعد پانی سے منہ کو صاف کروادیا کریں۔اگرچہ یہ ایک مکروہ سا عمل ہے۔مگر بہر حال مٹی کا تیل پیپ کی گندگی سے کم گندہ ہے۔

**پتی کا اچھلنا:**

ناگ کیسر ۳ر گرام باریک کر کے ۱۲ر گرام شہد ملا کر ۳ر ۴ر دن چٹائیں۔

**دیگر:** گولی Avil ۲۵ر ملی گرام اسٹور سے خرید کر ایک صبح ایک شام تازہ پانی سے کھائیں۔۳ر ۴ر دن میں پتی کا اچھلنا بند ہو جائے گا۔

**پستانوں کا ڈھیلا پن:**

کچی عمر میں ہی برے فعلوں میں پڑ جانے کی وجہ سے پستان ڈھیلے پڑ کر لڑکی میں بدصورتی و بد رونقی پیدا کر دیتے ہیں۔پستان ڈھیلے ڈھیلے لٹکے رہ جاتے ہیں۔اس کے لئے

کچے آم کی گری کو پیس کر پستانوں پر کچھ دن لیپ کرنے سے پستان سخت ہوجاتے ہیں۔ اس کے ساتھ سپاری پاک پاؤڈر یا معجون بھی استعمال کریں۔ کچھ ہی دنوں میں پستان موٹے موٹے اور ٹھوس ہوجائیں گے۔

## (ت)

### تکان دور کرنا:

ہر قسم کی تکان خواہ وہ جسمانی ہو یا دماغی، دور کرنے کے لئے دو بڑے چمچے شہد خالص کے ایک گلاس گرم پانی میں خوب ملا کر پی لیں۔ تکان موقوف ہوجائے گی۔

### تلی بڑھنا:

دو لیموں کے چار نصف ٹکڑے کر لئے جائیں۔ انہیں نمک چھڑک کر تھوڑا سا گرم کر لیا جائے۔ اور کئی روز تک برابر اسی تعداد میں چوسے جائیں، چند ہی روز میں "تلی" اپنی اصلی حالت پر آجائے گی۔



### تلی کا علاج:

کلونجی ایک تولہ تیز سرکہ میں پکائیں۔ اور رات کے وقت رکھ چھوڑیں، اور صبح کے وقت پی جائیں، سات دن استعمال کریں۔

**دیگر:** نمک مولی ایک چٹکی صبح وشام غذا کے بعد کھلائیں۔ دن بہ دن ورم طحال اترتا جائے گا۔

**دیگر:** انڈے کو نیم پختہ کر کے نمک کی بجائے دارچینی کو سفوف کر کے اس پر چھڑک کر کھانے سے آرام ہوتا ہے۔

### اچار انجیر:

یہ اچار طحال کو کم کرنے میں از حد مفید ہے۔ آہستہ آہستہ تلی کو کم کر کے بفضلہ تعالیٰ چند روز میں ٹھیک کر دیتا ہے۔ اور پھر لطف یہ کہ کھانے میں نہایت لذیذ ہے۔ انجیر اس مرض کے لئے سب سے بہتر دوا ہے۔

## سفوف طحال:

رائی ۳/تولہ، سہاگہ بریاں ا/تولہ کوٹ چھان کر سفوف بنائیں۔ ۲/ماشہ سے اڑھائی ماشہ تازہ پانی کے ساتھ دیں۔ چند روز میں ورم طحال کو دور کر دیتا ہے۔

## تیزاب کا تریاق:

اگر بدن پہ تیزاب پڑ جائے، تو فوری طور پر علاج کے لئے کچا دودھ بار بار پھایا تر کر کے لگاتے رہیں۔ ان شاء اللہ فوراً ٹھنڈ پڑنا شروع ہو جائے گا۔ اور تیزاب کا ضرر ختم ہو جائے گا۔

## توتلانا اور ہکلانا:

بچہ اگر ایک تازہ ہرا ''آملہ'' روزانہ کچھ چبائے، تو اس کا توتلانا اور ہکلانا دور ہو جائے گا۔ زبان پتلی اور آواز صاف ہو جائے گی۔ منہ کی گرمی بھی دور ہو جائے گی۔

دیگر: بادام کی گری ۷/عدد، کالی مرچ ۷/عدد لے کر دونوں کو پانی کے چند قطروں میں گھس کر چٹنی سی بنالیں۔ اور اس میں تھوڑی سی مصری ملا کر چبائیں۔ صبح خالی پیٹ پندرہ دن تک لیں۔ ان شاء اللہ توتلانا اور ہکلانا دور ہو جائے گا۔

دیگر: صبح مکھن میں ''کالی مرچ'' کے چورن کو ملا کر کھانے سے کچھ ہی دنوں میں ہکلاہٹ دور ہو جاتی ہے۔

دیگر: ایک چمچہ کلونجی کا تیل دو چمچہ شہد میں ڈال کر دن میں دو بار زبان پر رکھیں۔ کیلشیم کی کمی، دانتوں کا ٹوٹنا یا جھڑ جانا اور ہونٹوں کے درد کے لئے بھی مفید ہے۔

(ٹ)

## قدرتی ٹانک:

روزانہ نہار منہ تین چار سیب کھا کر اوپر سے ایک گلاس دودھ پیا جائے تو دو ایک مہینوں ہی میں صحت قابل رشک بن جاتی ہے۔ جلد کا رنگ نکھر آتا ہے۔ چہرے پر سرخی کی لہر آجاتی ہے۔ اعضائے رئیسکی تمام کمزوریاں دور ہو کر ان میں ایک نئی زندگی کی روح سرایت کرنے لگتی ہے۔ مختصر یہ کہ وہ تمام فوائد حاصل ہو جاتے ہیں۔ جن کا ذکر آپ قیمتی دواؤں کے اشتہار میں دیکھتے ہیں۔

### ٹھنڈک زیادہ لگنا:

جن لوگوں کو سردی کے موسم میں زیادہ سردی لگے۔اس کو روزانہ زیتون کا تیل پلائیں۔
اور مالش بھی کریں۔جسم گرم رہے گا۔

### جسم کو گرم رکھنے کے لئے:

ادرک کے چند ٹکڑے ۲؍گلاس پانی میں ڈال کر ابال لیں۔ پھر اس میں شہد کے چند قطرے شامل کر کے دن میں ۲؍سے ۳مرتبہ پی لیں۔یہ طریقہ سردی میں آپ کے جسم کو گرم رکھنے میں مددگار ثابت ہوگا۔اور ٹھنڈ سے بچائے گا۔

## (ج)

### جریان واحتلام:

برگد کا دودھ بتاشہ میں ڈال کر پہلے روز ایک بوند، دوسرے روز دو بوند،علیٰ ہذ القیاس۔ ایک ایک بوند بڑھا کر ۲۱؍بوند تک لے جائیں۔پھر ایک ایک بوند کم کرتے جائیں اور سات تک لے آئیں۔ان شاءاللہ خاطر خواہ صحت ہوگی۔

### جریان توڑ سفوف:

دانہ الائچی خورد، دانہ الائچی کلاں، اسگندھ ناگوری، تج قلمی، ثعلب، تالمکھانہ، جملہ ادویہ مساوی الوزن لے کر نہایت باریک کوٹ پیس لیں۔اس کے برابر مصری باریک کر کے ملالیں۔سات ماشہ سے نو ماشہ تک صبح کے وقت ہمراہ دودھ کھلایا کریں۔

### جریان کی دوا:

مغز تخم املی (جو پانی میں بھگو کر نکالے گئے ہوں) کا سفوف اور برابر کی کھانڈ ملا کر رکھ لیں۔چھ ماشہ صبح اور اسی قدر شام پانی یا دودھ خام شیریں کردہ سے استعمال کریں۔اس کا استعمال جریان مرد وعورت کے لئے بہترین علاج ہے۔

### جریان ومثانہ کی گرمی:

جریان ومثانے کی گرمی اور پیشاب میں جلن کے لئے مہندی کے ۵؍پتے رات کو پانی میں

بھگو کر صبح کو نچوڑ کر شکر ملا کر نہار منہ تا وقت صحت پی لیں، گرم اور قابض اشیاء سے پرہیز کریں۔

## دھات کی بیماری:

اسگندھ ناگوری، سونٹھ چینی ہم وزن لیں۔ اور دونوں دواؤں کو کوٹ کر کپڑا سے چھان لیں۔ صبح و شام تین تین ماشہ دودھ سے استعمال کریں۔ بہت ہی کامیاب نسخہ ہے۔ قطرہ، لیس وغیرہ جانا بند ہو جاتا ہے۔ کمر اور ہاتھ پیر کا درد اور منی کی کمی کو پورا کرتا ہے۔ یہ دوا مرد و عورت دونوں کے لئے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال:** دوا کے وزن کے برابر دیسی گھی کڑھائی میں ڈال کر بھونیں۔ اور گھی سے دوگنی چینی ڈال کر پکائیں۔ جب خشک ہو جائے تو ایک ایک تولے کا لڈو بنالیں۔ اور ایک لڈو صبح شام گائے کے دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔

## جوڑوں کا درد (وجع المفاصل):

گھٹنہ، کمر وغیرہ کے درد میں میتھی ۲۵۰ گرام نیم بریاں کر کے سفوف بنالیں۔ اور ایک گلاس گرم دودھ میں آدھا چمچہ سفوف ڈال کر ٹھنڈا کرلیں۔ اور ہر روز صرف ایک بار استعمال کرلیں۔ گھٹنے اور اور کمر کا درد ختم ہو جائے گا۔

## جذام کا علاج:

مہدی کے پانچ پتے رات کو پانی میں بھگو کر صبح کو نچوڑ کر شکر ملا کر چالیس دن متواتر پیا جائے تو ابتدائی جذام کو ٹھیک کرتا اور زخموں کو بھر دیتا ہے۔ جذام والے مریض کو اس دوا کے ساتھ بکری کا گوشت کھانا چاہئے۔ بادی اور گرم اشیاء سے پرہیز کریں۔

## جگر کی گرمی:

فالسے کا شربت پینے سے جگر کی گرمی دور ہوتی ہے۔ اور سکون ملتا ہے۔

## جوئیں مارنے کے لئے:

سرکہ میں پانی ملا کر سر پر اچھی طرح سے لگائیں۔ اور کچھ دیر بعد دھولیں۔ چند روز ایسا کرانے سے جوئیں مر جائیں گی۔

دیگر: لیموں کے رس میں برابر وزن لہسن کا پانی ملا کر لگانے سے جوئیں مرجاتی ہیں۔

دیگر: کیروسین (مٹی کا تیل) اور زیتون کے تیل کو برابر مقدار میں ملا کر بالوں میں اچھی طرح لگالیں۔ چندروز کے عمل سے جوؤں سے نجات مل جائے گی۔

دیگر: پیاز کا رس سر میں لگانے سے جوئیں مرجاتی ہیں۔

## جونک حلق میں چلا جانا:

پیاز کے پانی میں کلونجی جوش دے کر غرغرہ کریں۔ اور اس میں سے تھوڑا سا پانی ناک میں ٹپکائیں، جونک نکل آئے گی۔

دیگر: فلفل باریک پیس کر بذریعۂ کسی نلکی کے ناک یا حلق میں پھونک دیں۔

جونک بدن سے دور کرنا: اگر جونک بدن کے کسی حصہ پر لٹک جائے۔ تو اس جگہ پر نمک پانی میں پیس کر چھڑک دینے سے جونک مرجائیگی۔



## جھریوں کی روک تھام:

ہر رات کو سونے سے قبل چہرہ دھو کر کچھ مقدار میں ناریل تیل جلد پر ملنے سے آپ کو جلد کے بہترین نتائج ملیں گے۔ وٹامن اے کی کمی پہلے دور کر لینا ضروری ہے۔

(چ)

## چہرے کے نکھار کے لئے:

جَو اور گیہوں کا آٹا دودھ میں ملا کر لئی بنالیں اور اسے چہرے پر ابٹن کی طرح لگائیں۔ لگانے کے ایک گھنٹے کے بعد منہ دھولیں۔ یہ نسخہ رنگ کو نکھارتا ہے۔

## شاداب چہرہ:

اگر چہرے پر سیاہی نمودار ہونے لگے، تو ٹماٹر کا رس ملنے سے چہرہ شاداب ہوجاتا ہے۔ اسکے علاوہ چہرے کے سیاہ پڑنے کی صورت میں چندروز تک اسے دودھ سے دھونا بھی مفید ہوتا ہے۔

**کھلا کھلا چہرہ:**

گاجر کو باریک پیس کر چہرے پر اس کا لیپ کریں، کم از کم نصف گھنٹے تک لگا رہنے دیں۔ اسکے بعد ٹھنڈے پانی سے دھولیں، چہرہ کھلا کھلا نظر آئے گا۔

**نکھری رنگت:**

شکر کے شربت میں لیموں کا رس ڈال کر پینے سے رنگ نکھرتا ہے۔

**نرم چہرہ:**

انڈے کی زردی اور زیتون کے تیل کا آمیزہ بنا کر چہرے پر لگانے سے چہرہ نرم وملائم ہوجاتا ہے۔

**دلکش چہرہ:**

گیہوں کا آٹا اور ہلدی ہم وزن لیں۔ گائے کے دودھ میں ملا کر یک جان کرلیں۔ اس آمیزے کو ابٹن کی طرح چہرے پر ملنے سے چند ہی دنوں میں چہرہ نکھر جاتا ہے۔

**چہرے کی چمک:**

آدھے چمچہ شہد میں آدھا چمچہ زیتون کا تیل اور چھ سات قطرے لیموں کا رس ملا کر چہرے پر ماسک کریں۔ اور تھوڑی دیر کے بعد صاف پانی سے دھولیں۔ چہرہ چمک اٹھے گا۔

**خوبصورتی کے لئے:**

رات کو سوتے وقت کچے دودھ میں تھوڑا سا لیموں کا رس ملا کر چہرے پر روزانہ لگائیں۔

**چاند جیسا چہرہ:**

سرسوں، کالا زیرہ، تل، تینوں کو پیس کر گائے کے دودھ میں ملا کر سات دن تک منہ پر ملیں۔ چہرہ چاند جیسا صاف روشن ہوجائیگا۔

**چہرے کی خوبصورتی:**

گاجر ۱۵۰ گرام، ٹماٹر ۱۰۰ گرام، چقندر ۵۰ گرام کا رس نکال کر آدھا گلاس کم از کم ۲۰ روز تک پیا جائے اس سے چہرے بے داغ ہوکر خوبصورت سیب کی طرح لال ہوجائے

گا۔مرض جڑ سے ختم ہو جائے گا۔

## چہرے کے داغ دھبے:

چہرے کے داغ دھبے دور کرنے کے لئے عرق گلاب میں لیموں اور شہد کو ملا کر استعمال کریں۔اس سے چہرہ شاداب ہوگا۔اور داغ، دھبے بھی صاف ہو جائیں گے۔

## گہرے داغ:

چہرے کے گہرے داغوں کو ختم کرنے کے لئے بالائی میں لیموں کا رس ملا کر رات کو لگائیں۔

## داغ دھبے:

ایک جائفل کو پانی میں آہستہ آہستہ رگڑ کر چہرے کے دھبوں پر لگائیں۔فائدہ ہوگا۔

دیگر: بادام کی گری دودھ میں گھس کر لگانے سے داغ دھبے دور ہو جاتے ہیں۔اور چہرے پر چمک بڑھ جاتی ہے۔

دیگر: کھیرے،ٹماٹر،پودینہ،اور تلسی کا رس بھی دھبوں کے لئے بہت سود مند ہیں۔آزمائیں۔



## داغ دھبہ دانہ:

سیب کا سرکہ آدھا چھوٹا چمچہ، ایک کپ پانی میں مکس کرلیں۔اور کاٹن بال اس محلول میں بھگو کر متاثرہ حصوں پر لگائیں۔رات بھر لگانے کے بعد صبح منہ دھولیں۔

## کیل مہاسوں سے نجات:

چار چھوٹے چمچے نمک کو تین چھوٹے چمچے زیتون کے تیل میں ملا کر ایک پیسٹ بنالیں۔ اب اس مکسچر کو اپنے ہاتھوں اور انگلیوں پر انڈیل لیں اور چہرے پر پھیرنا شروع کردیں۔ایک یا دو منٹ تک ایسا کریں۔اور پھر نیم گرم پانی سے دھولیں۔اس طریقے کو ایک ہفتہ تک روزانہ اپنائیں۔اور پھر اسکو ہفتے میں دو سے تین بار تک محدود کردیں۔کیل مہاسے دور ہو جائیں گے۔

## مہاسوں کا علاج:

مہاسوں کے علاج کے لئے روزانہ دن میں دو دفعہ پانی سے چہرے کو دھو کر پھٹکری کا ایک ٹکڑا گیلا کر کے چہرے پر ملیں۔اس سے مہاسے بڑی جلدی ٹھیک ہو جاتے ہیں۔

## دانوں کے نشانات:

روغن زیتون اور کوئی روغن کریم ملا کر چہرے پر ان جگہوں پر لگائیں، جہاں دانوں کے نشانات رہ گئے ہوں۔ اس مساج کا استعمال اس وقت تک کریں جب تک نشانات مکمل طور پر ختم نہ ہو جائیں۔

## مہاسے کا خاتمہ:

ایک تازہ ٹماٹر کاٹ لیں۔ اور پھر ایک کٹوری میں اسے اچھی طرح مسل لیں۔ لیکن دھیان رکھیں کہ ٹماٹر پکا ہوا ہو۔ اور اس کے پورے رس کو اچھی طرح نکال لیا گیا ہو۔ کیونکہ آپ کو صرف ٹماٹر کے گودے کی ضرورت ہے۔ رس کی نہیں۔ اب گودے کو اچھی طرح کیل مہاسے کی جگہ لگائیں۔ قریب ایک گھنٹے تک اسے لگا کر رکھیں۔ اور پھر ٹھنڈے پانی سے چہرے کو دھولیں۔ مہاسہ ختم ہو جائے گا۔

## جھائیوں کو دور کرنا:



آدھا چمچہ لیموں کا رس، آدھا چمچہ شہد ملا کر ماسک بنا لیں۔ اور ہفتے میں دو تین بار استعمال کریں۔

## چہرے کی صفائی:

ایک انڈے کی سفیدی میں آدھا چھوٹا چمچہ لیموں کا عرق ملا کر نرمی سے پھینٹ لیں۔ اس مکسچر کو چہرے پر لگائیں اور خشک ہونے دیں۔ اس کے بعد اس مکسچر کو دوسرے ہفتے چہرے پر لگا کر ۱۰ منٹ کے لئے چھوڑ دیں۔ اور پھر نیم گرم پانی سے دھولیں۔ انڈے کی سفیدی چکنی جلد کی صفائی، کیل مہاسوں کے خاتمے اور جلد کسنے کے لئے بہترین علاج ہے۔

## ملتانی مٹی:

اس کو چہرے پر لگانے سے جلد صاف رہتی ہے۔ مٹی جلد سے داغ، دھبے اور مہاسے صاف کر دیتی ہے۔

## چہرے کی جھریاں:



ایک تحقیقاتی رپورٹ کے مطابق ۹۰ دنوں تک ''ایلوویرا'' کا رس پینے سے چہرے کی

جھریاں غائب ہو جاتی ہیں۔

## چیونٹیاں بھگانا:

ہینگ کو پیس کر چیونٹیوں کے سوراخ میں ڈالنے سے یہ بھاگ جاتی ہیں۔

دیگر: اگر کسی جگہ ڈھیر ساری چیونٹیاں جمع ہو جائیں۔ تو وہاں تھوڑی سی مقدار میں آٹا چھڑک دیں۔ چیونٹیاں دور چلی جائیں گی۔

دیگر: لیموں کا عرق کچھ مقدار میں فرش، دہلیز اور کھڑکیوں پر چھڑک دیں۔ اس کے بعد ایسے کسی سوراخ یا دراڑ میں اس عرق کو ڈالیں، جہاں سے چیونٹیاں آتی ہوں۔ آخر میں لیموں کے چھلکے کے چھوٹے ٹکڑے کر کے بیرونی دروازے کے گرد رکھ دیں۔ چیونٹیاں دور ہو جائیں گی۔

## لال بیگ اور پسو کے لئے:

چار لیموں کا عرق چھلکوں سمیت ۲ لیٹر پانی میں مکس کر لیں۔ اور پھر فرش کو اس سے دھولیں۔ آپ خود لال بیگوں کو وہاں سے بھاگتے ہوئے دیکھیں گے۔ کیونکہ انھیں اس کی خوشبو سے نفرت ہے۔

## چیچک کا علاج:

چیچک والے کے پیروں کے تلووں پر اگر مہدی لگائی جائے تو اس کی آنکھیں بیماری سے محفوظ رہتی ہیں۔ بشرطیکہ گرم اشیاء سے پرہیز ہو۔ اور چیچک، کے آبلے بھی بہت جلد ٹھیک ہو جاتے ہیں۔

## چنبل کا علاج:

دو تین دفعہ روزانہ دن میں اور رات کو سوتے وقت ہلدی کے گاڑھے لیپ کرنے سے برسوں کا چنبل دور ہو جاتا ہے۔

## (ح)

## حسن و صحت:

حسن و صحت کی حفاظت کے لئے گاجروں کے جوس سے بڑھ کر کوئی چیز ہو ہی نہیں سکتی۔ گاجر کا جوس صحت کی حفاظت کے ساتھ جسم میں خون کی کمی پوری کر کے رنگت نکھارتا ہے۔ جوس

پینے کے بعد ایک گلاس دودھ پی لیں یا ملائی کھا لیں، تو یہ سونے پر سہاگہ کا کام دے سکتی ہے۔

## حیض کی کثرت:

چھ ماشہ دھنیا لے کر آدھا سیر پانی میں جوش دیں۔ جب آدھا پانی جل جائے تو اتار کر اس میں تھوڑی سی مصری ملا کر نیم گرم پلا دیں۔ تین چار خوراک کے بعد آرام آ جائے گا۔

## حیض بند کرنا:

مسور کے آٹے کا ملیدہ کر کے کھانے سے حیض بند ہو جاتا ہے۔

## ایام کی بے قاعدگی:

تازہ ادرک کا درمیانہ ٹکڑا لیں۔ اسے کچل کر ایک پیالی پانی میں چند منٹ کے لئے ڈال دیں۔ بعد میں پانی میں چینی ملائیں۔ اور اسے دن میں تین بار استعمال کریں۔ ادرک بھی کھائیں ایام کی بے قاعدگی اور اس سے متعلق تمام تکالیف دور ہو جائیں گی۔

## حیض کشا:



تخم گاجر ایک تولہ کوٹ کر پانی میں جوش دیں۔ اور صاف کر کے شکر سرخ ۳ر تولہ میں ملا کر ایام حیض میں عورت کو استعمال کراتے رہیں۔ اس سے حیض کھل کر آتا ہے۔ اور تمام تکالیف رفع ہو جاتی ہیں۔

## بندش حیض:

مغز بادام (چھلکا اتارے بغیر) چار تولہ، کشمش سبز دس تولہ، نارجیل سات تولہ، چھوہارے بے داغ آٹھ عدد سب کو کوٹ کر محفوظ رکھیں۔ حیض کے دنوں میں پانچ تولہ روز گرم دودھ سے کھلاتے رہیں۔ حیض کھل کر جاری ہو جائے گا۔

## بندش حیض:

جس عورت کا حیض رک گیا ہو، وہ برابر اجوائن کھاتی رہے، تو حیض جاری ہو جائے گا۔

## کثرت حیض اور ورم اندام نہانی:

مہندی اور پکھان پیس کر شکر ملا کر کھانا اور ہتھیلیوں پر لگانا بہت مفید ہے۔ نیز مہندی کے

پانچ عدد پتے شام کو بھگو کر صبح کو پانی چھان کر شکر ملا کر پینے سے سوزش، درد وغیرہ بھی ختم ہو جاتا ہے۔ حیض کی تکالیف کے لئے تیر بہدف دوا ہے۔

## حمل نہ چاہے:

بچے کا دانت جو پہلے ٹوٹے زمین پر گرنے سے پہلے لے کر چاندی میں بند کرا کر عورت اپنے پاس رکھے تو حمل نہ رہے گا۔

دیگر: اگر کسی عورت کو خواہش اولاد نہ ہو تو اس عورت کو چاہئے کہ سرطان (کیکڑا) سکھا کر اور کپڑے میں سی کر داہنے بازو یا گلے میں باندھے۔ جب تک سرطان بندھا رہے گا۔ حمل قرار نہ پائے گا۔ اور بچہ کی خواہش ہو تو کھول ڈالے، چند روز میں حمل قرار پائے گا۔

## حاملہ نہ ہونا:

کالا دانہ (کلونجی) ایک درم گڑ میں ملا کر حیض سے فارغ ہو کر تین روز تک کھائے تو حمل نہ رہے گا۔



## حمل نہ رہے:

اگر عورت آنکھ بند کر کے ارنڈ کا ایک دانہ نگل جائے تو ایک سال تک حاملہ نہ ہو سکے۔ دو دانہ نگل لے، تو دو سال تک، تین نگل لے، تو تین سال تک، چار نگل لے، تو چار سال تک حاملہ نہ ہو۔

## برتھ کنٹرول:

ضرورت کے وقت ایک روئی کی پھریری کیسٹرائل کی شرمگاہ میں اچھی طرح پھیر لیں۔ حمل ٹھہرنے کا کوئی سوال ہی نہیں ہوگا۔ یہ نسخہ ۷۰ رفیصد کامیاب ہے۔

## اسقاط حمل:

جن عورتوں کا حمل بار بار گر جاتا ہے۔ ان کے لئے انار کے تازہ پھول پانچ تولہ، پاؤ بھر پانی میں رگڑ کر ذرا میٹھا ملا کر صرف دو بار کا پلانا کافی ہوگا۔

## دوران حمل خون گرنا:

برگ ببول دو تولہ لے کر آدھ سیر پانی میں جوش دیں۔ نصف پانی باقی رہنے پر کپڑے سے چھان کر مصری ملا کر پلائیں۔ پہلی خوراک اثر کر کے گرتے ہوئے حمل کو روک دیتی

ہے۔دو تین دن میں خون بند ہو کر حمل قائم رہتا ہے۔

(خ)

**خوبصورت بچہ:**

حمل کے دوران کچا ناریل کھانے اور تازہ ناریل کا پانی پینے سے بچہ خوبصورت پیدا ہوتا ہے۔

**خارش کھجلی:**

خارش کے لئے پیاز کا عرق نکال کر خارش والی جگہ پر آہستہ آہستہ ملیں فائدہ ہوگا۔

**سادہ خارش:**

دوا کے ساتھ ساتھ باقاعدگی سے نہا کر زیتون کے تیل کی مالش صبح وشام کی جائے تو بہت جلد نمایاں فرق محسوس ہوگا۔

**خارش کا علاج:**

دھنیا پیس کر شہد میں ملائیں اور تین دن تک استعمال کریں۔بہت آرام ہوگا۔

**خنازیر کا علاج:**

بَیل کا خشک گوبر سرکہ میں پکا کر خنازیر پر لگانے سے صحت ہوتی ہے۔

**دیگر:** آرد میتھی کو شہد میں پکا کر طلا کرنے سے خنازیر کو فائدہ ہوتا ہے۔

**خون بہنا:**

جس جگہ سے خون بہہ رہا ہو، وہاں پر مٹی کے تیل کا پھایہ رکھنے سے خون کا بہنا بند ہو جاتا ہے۔

**دیگر:** کٹی ہوئی جگہ پر پسی ہوئی ہلدی بھر دینے سے خون کا بہنا فوراً بند ہو جاتا ہے۔

**دیگر:** چھری وغیرہ سے اگر کٹ جائے اور خون بہنے لگے تو اس کٹی ہوئی جگہ پر برف رکھ دیں، خون بہنا بند ہو جائے گا۔

(د)

**دانت درد:**

جس دانت یا داڑھ میں درد ہو تو نیم کے پتوں کو جوش دے کر اس سے کلی کرے۔ایک

دو مرتبہ کے کلی کرنے میں درد قطعی جاتا رہتا ہے۔ کسی جگہ اگر نیم کے سبز پتے نہ ملیں تو خشک پتوں کو ہی جوش دے کر کلی کریں۔ پانی نیم گرم ہو۔

**دیگر:** درد والے دانت میں انڈے کی زردی اور روغن زیتون گرم کر کے چند قطرہ ڈالنے سے درد ساکن ہو جاتا ہے۔

**دیگر:** دانتوں کے درد میں سرکہ و نمک ملا کر دانتوں پر ملیں۔

**دیگر:** مسوڑھوں اور دانتوں میں سنسناہٹ وغیرہ کے لئے ۳/عدد سرخ مرچ کو پانی میں جوش دے کر کلیاں کرائیں۔

## دانتوں کو چمکانا:

نمک، کوئلہ، شکر کو پیس کر شہد میں گوندھ کر دانتوں پر ملا کریں۔ اس سے دانت نہایت صاف ہو جاتے ہیں۔

## دانتوں سے خون بہنا:



دانتوں سے خون رستا ہو، تو ٹماٹر کا رس دن میں تین بار پینے سے فائدہ ہوتا ہے۔

## دانتوں سے خون آنا:

دانتوں یا مسوڑھوں سے خون آتا رہتا ہو، تو انار کے پھول سایہ میں سکھا کر خوب باریک پیس لیجئے۔ صبح و شام منجن کے طریقہ سے دانتوں پر لگایا کیجئے۔ خون بند ہو جائے گا۔ اسطرح ہلتے دانت بھی مضبوط بن جائیں گے۔

## دانت کھٹا ہونا:

دانت کھٹے ہو جائیں، تو بادام کھائیں۔ اس سے دانتوں کا کھٹا پن دور ہو جائے گا۔

## دانتوں کی حفاظت:

تھوڑے سے زیتون کے تیل میں پسا ہوا نمک ملا کر مسوڑھوں اور دانتوں پر ملنے سے مسوڑہ مضبوط اور دانت صاف رہتے ہیں۔

## دانت کی صفائی:



درخت پیلو کا مسواک ہمیشہ کرتے رہیں، دانتوں کے لئے اکسیر ہے۔ کھانا کھانے کے

بعد فوراً ہی سو جانا دانت اور کان اور معدہ سب کے لئے نقصان دہ ہے۔

## دماغ کی کمزوری:

کثرت محنت دماغی، کمی خون، کثرت جماع، ضعف قلب وغیرہ سے دماغ کمزور ہوجاتا ہے۔جس کی وجہ سے سر کے پچھلے حصے میں درد رہتا ہے۔نظر کمزور ہوجاتی ہے۔حافظہ خراب ہوجاتا ہے۔جس شخص کا دماغ کمزور ہوتو رات کو سوتے وقت دارچینی منہ میں رکھ کر چوسا کرے۔تقویت دماغ کے لئے خوب ہے۔

دیگر: سونف تین پاؤ لے کر خوب صاف کریں۔اور کوٹ کر ہم وزن مصری ملا کر بوتل میں رکھیں۔اور دونوں وقت کھانا کھانے کے بعد ۶ ماشہ سفوف پانی سے کھائیں۔ جو آزمائے گا۔خوش ہوجائے گا

## کمزوریٔ دماغ کا علاج:

اگر صبح کے وقت سات عدد مغز بادام کھا کر اوپر سے گاجروں کا پانی ۱۰ تولہ، گائے کے دودھ نصف سیر میں ملا کر نوش کریں۔اس سے دماغ کو تقویت ملتی ہے۔

## ضعف دماغ:

آجکل ضعف دماغ کے مریض بہت پائے جاتے ہیں۔ بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ جتنے نزلہ وزکام دائمی کے مریض نظر آتے ہیں۔ان میں سے ۸۰ فیصدی مریض دراصل ضعف دماغ کے مریض ہیں۔ایسے مریضوں کو دافع نزلہ ادویات سے فائدہ اسلئے نہیں ہوتا کہ دراصل ان کی اصل بیماری ضعف دماغ ہوتی ہے۔ اور تاوقتیکہ دماغ کو تقویت پہونچا کر مضبوط نہ بنایا جائے، انہیں شفا ہونا مشکل ہے۔ایک آسان غذائی نسخہ حاضر ہے۔

کھانا کھانے سے دس منٹ پیشتر ایک یا دو سیب نہایت اعلیٰ درجہ کا لے کر بلا چھیلے ہوئے کھالیا کریں۔ چندروز میں ضعف دماغ کی شکایت دور ہوجائے گی۔

## دست آنا:

دھنیا (دانہ) باریک پیس لیں۔اور بقدر چھ ماشہ ہمراہ چھاچھ یا سادہ پانی دن میں تین

باردیں۔خواہ کتنے ہی دست آرہے ہوں بند ہوجاتے ہیں۔

داد:

ہینگ کو سرکہ میں پیس کر لیپ کرناداد کے لئے بہترین دوا ہے۔

دیگر: بارود کو کاغذی لیموں کے عرق میں باریک پیس کر داد کی جگہ لیپ کردیں۔اس سے داد خواہ کتنا ہی پرانا کیوں نہ ہو، شرطیہ آرام ہوجاتا ہے۔اور پھر لطف یہ کہ زیادہ دیر تک استعمال کرانے کی ضرورت ہی پیش نہیں آتی۔

دیگر: نوشادر کو عرق لیموں میں پیس کر داد پر لیپ کیا کریں۔اس سے چند ہی روز میں داد کو آرام ہوجائے گا۔

دیگر: روغن کافور ایک تولہ اور روغن تارپین دو تولہ دونوں کو باہم ملاکر محفوظ رکھیں۔ اور دو تین بار روزانہ داد کی جگہ پر لگائیں۔اس سے ان شاء اللہ تعالیٰ قوبا ختم ہوجائے گا۔ ہر قسم کے داد کے لئے مفید ہے۔



دیگر: یعنی قوبا کے لئے جو ہاتھ پاؤں یا سر اور چہرہ میں ہو، نہایت مفید ہے۔ مازو کو تانبے کے برتن میں رکھ کر اس پر روغن زیت ڈال کر آگ پر پکائیں، جب روغن میں حل ہوجائے تو داد پر لگائیں۔

دیگر: شیشم کی لکڑی جلانے سے جو پانی نکلے اسے کھدن لگانے سے بھی داد ٹھیک ہوجاتا ہے۔

دمہ کا لاجواب نسخہ:

بے بانگ جوان مرغ ذبح کرکے پر اور بال اتار کر آلائش دور کرکے اس کے پیٹ میں دس تولہ شیر مدار بھردیں۔اور اتنی آگ دیں کہ ہڈیوں سمیت کشتہ ہوجائے، خوراک ایک ماشہ صبح وشام آب تازہ سے یا صرف ایک وقت بھی کافی ہے۔

دمہ:

پیاز کا رس ایک پاؤ، شہد خالص ایک پاؤ، سوڈا بائیکارب (کھانیوالا) ۵ رتولہ، تینوں کو ملاکر رکھ لیں۔اور صبح وشام ایک چمچہ استعمال کریں۔فائدہ معلوم ہوگا۔

## دل کیا ہے؟

دل تمام اعضائے رئیسہ میں سب سے بڑھ کر عضو رئیس ہے۔ جو کہ روح حیوانی کا مقام ہے۔ چونکہ یہ سینہ میں الٹا لٹکا ہوا ہوتا ہے۔ اسی واسطے عربی میں اسکو "قلب" کہتے ہیں۔

## ضعف دل و دماغ:

اگر دماغ کمزور ہو کر سر چکراتا ہو، بیٹھے بیٹھے اچانک کھڑے ہو جانے پر آنکھوں کے آگے اندھیرا چھا جاتا ہو۔ ذرا سے شور سے دل گھبراتا ہو، تو مغز بادام ۷ رعدد چھوہارہ ۲ رعدد، الائچی کلاں ایک عدد، کوری ہانڈی میں بھگو رکھیں۔ اور بوقت ضرورت صبح گھوٹ کر مصری ۵ ر تولہ، مکھن گائے ۵ ر تولہ میں ملا کر بقدر ۲ ر ماشہ چٹائیں۔ ان شاء اللہ اس قدر فائدہ ہوگا۔ جو بڑی بڑی یاقوتیوں سے ناممکن ہے۔

## درد دل:

درد دل میں دو عدد پکا کیلا اور ایک تولہ شہد ملا کر کھانا بیحد مفید ہے۔



## دل کی بیماری:

تربوز کے استعمال سے دل کے امراض کو کم کیا جا سکتا ہے۔

## دوائے دل:

مکئی کے بھٹے سے دانہ نکال کر استعمال میں لائیں۔ بھٹے کو جلا کر راکھ بنالیں۔ بس یہی دوائے دل ہے۔ ۴ ر رتی کی مقدار میں لے کر مکھن میں ملا کر چٹائیں۔ اور موتیوں والا کام لیں۔

## دل کی دھڑکن:

جس کا دل بہت دھڑکتا ہے۔ ۵۰ ر گرام آملے کے مربے پر چاندی کا ورق لگا کر صبح نہار منھ ۲۰ ر دن تک کھانے سے دل دھڑکنا صحیح ہو جاتا ہے۔

دیگر: کچے دودھ میں حسب ذائقہ مصری یا شہد ملا کر دس بھیگی ہوئی کشمش اسی بھگوئے ہوئے پانی میں پیس کر ملا کر روزانہ چالیس دن پیئیں۔ دل کی دھڑکن کم ہوگی۔ جسم میں قوت آجائے گی۔

دیگر: بول کی دھڑکن بڑھنے اور خون گاڑھا ہونے کی بیماری میں گاجر فائدہ پہنچاتی ہے۔

دودھ زیادہ کرنا:

کابلی چنے رات کو حسب ضرورت بھگودیں۔ صبح کو شکر ملا کر کھائیں۔ چند روز کے استعمال سے دودھ بکثرت اتر آئیگا۔

دودھ کم کرنا:

اگر کسی عورت کا دودھ زیادہ ہو۔ اور اس کو کم کرنا چاہیں تو آرد گندم، آرد باقلا (مٹر) گھی میں ملا کر پستان یعنی چھاتیوں پر لیپ کریں۔

دیگر: مسور اور کچھ زیرہ پکا کر کھلائیں۔ دودھ کم ہو جائے گا۔

(ذ)

ذیابیطس (شوگر):

ذیابیطس کے دونوں اقسام میں اگر شہد کے ساتھ ادرک کا رس دن میں کئی بار چاٹا جائے، تو فائدہ معلوم ہوتا ہے۔



ذیابیطس اور کولیسٹرول:

کھیرے کا رس لبلبے کو انسولین بنانے میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔ جو کہ ذیابطیس کے مریض کے لئے انتہائی اہم ہے۔ اسی وجہ سے ذیابطیس کے مریضوں کو کھیرے کا رس استعمال ضرور کرنا چاہئے۔ جبکہ تحقیق کے مطابق کولیسٹرول کو کم کرنے میں بھی کھیراا اہم کردار ادا کرتا ہے۔

ذیابیطس اور کریلا:

پختہ کریلا کا چھلکا اتار کر سایہ میں سکھا کر سفوف بنالیں۔ اور چار ماشہ کی مقدار میں ہمراہ پانی دیں۔

ذیابیطس شکری:

برگد کا چھلکا چھ ماشہ، پانی دس تولہ میں جوش دے کر پلائیں۔ ذیابیطس شکری کے لئے مفید ہے۔

سونف کا تیل:

سونف کا تیل پندرہ سے بیس بوند پانی میں ڈال کر پلائیں۔ بفضلہٖ تعالیٰ شوگر کا مرض چند دنوں میں ختم ہو جائے گا۔

## آب زمزم اور ذیابیطس:

آب زم زم ذیابیطس کے لئے آب حیات ہے۔ اس میں ایسے اجزاء موجود ہیں کہ اسکے استعمال سے اس مرض کا نشان بھی نہیں رہتا۔ ہاں کبھی کبھی تلسی کے پتے اور کالی مرچ گھوٹ کر ضرور پینا چاہیے۔ جو اس مرض میں بہت مفید ہے۔

## شوگر معمول پر رکھنا:

ست رفتاری سے چہل قدمی کرنے کی عادت بنالیں۔ بلڈ شوگر معمول پر رہے گا۔

## شوگر کا شرطیہ علاج:

صبح کو ادرک کے عرق میں شہد ملا کر ایک بڑا چمچہ چاٹ لیں، دوپہر کو دودھ یا چائے میں شہد ملا کر پی لیں۔ شام کو کلونجی ایک چٹکی اور ایک چمچہ شہد استعمال کریں۔ ایک ڈیڑھ ہفتہ میں شکر کا مرض اعتدال پر آجائے گا۔ (گیہوں اور جَو کا دلیہ استعمال کریں)



## فائدہ:

مٹھاس سے پرہیز ضروری ہے۔ البتہ جامن اس مرض میں کھانا مفید ہے۔ کالا چنا چھلکوں سمیت پسوا کر اسکے آٹے کی روٹی کھانا ذیابطیس میں خاص طور پر مفید ہے۔

## ذیابیطس کا آسان علاج:

اگر ذیابیطس کا مریض صبح و شام اڑھائی اڑھائی تولہ مونگ پھلی استعمال کرتا رہے، تو بفضلہٖ تعالیٰ ۱۵/۲۰ یوم میں مرض کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔

## اکسیر ذیابیطس:

ذیابیطس جیسی خطرناک بیماری جو قیمتی ادویہ سے بھی نہیں جاتی۔ اس کے علاج کے لئے آم کے پتے اکسیری حیثیت رکھتے ہیں۔ آم کے ایسے پتے جو خود بخود جھڑ جائیں۔ اکٹھے کر کے سائے میں خشک کر لیجئے۔ پھر انہیں باریک پیس لیجئے۔ بس اکسیری دوا تیار ہے۔ ڈیڑھ ماشہ صبح اور ڈیڑھ ماشہ شام تازہ پانی کے ساتھ دی جائے۔ ان شاء اللہ ذیابطیس جڑ سے ختم ہو جائے گا۔

## ذیابیطس (شکر):

ایک کپ چائے کے ڈیکاشن (بغیر دودھ کی چائے) میں آدھا چمچہ کلونجی کا تیل ملا کر دن میں دو مرتبہ پلائیں۔

## پرہیز:

تمام چکنی چیزوں سے بچیں اس کے استعمال کے ساتھ اگر شوگر کی دوا بھی استعمال کر رہے ہوں، تو آہستہ آہستہ کم کرتے جائیں۔ یہ علاج ۲۰ دن تک جاری رکھیں۔ اس کے بعد معائنہ کرائیں۔ اگر شوگر نارمل ہو تو دوا ختم کر سکتے ہیں۔ ذیابطیس کے مریض کو کھانڈ سے سخت پرہیز چاہئے۔ یہ اس کے لئے زہر ہے۔

## ذیابیطس:

جامن کی چھال سایہ میں خشک کی ہوئی باریک پیس کر چھ چھ ماشہ صبح دوپہر اور شام کے وقت پانی کے ساتھ کھانا ذیابیطس میں بیحد مفید ہے۔



## پیشاب کی زیادتی:

ہلدی کو باریک پیس کر رکھیں۔ اس میں سے چھ ماشہ لے کر دن میں دو مرتبہ یعنی ہر ایک خوراک چھ ماشہ کی ہو۔ پانی سے دیں۔ اس معمولی سی دوا سے زبردست اور مشکل سے جانے والی بیماری ذیابطیس دور ہو جائے گی۔

## (ز)

## زخم کے لئے:

گرم پانی یا تیل یا گرم سالن سے جل جائے تو فوری طور پر نل کے ٹھنڈے پانی سے اچھی طرح دھوئیں۔ اور متاثرہ جگہ پر شہد لگا دیا جائے، تو جلد آرام مل جاتا ہے۔

دیگر: سرکہ کو پانی میں تھوڑی مقدار میں ملا کر لگائیں۔ پانی کی مقدار زیادہ اور سرکے کی مقدار بہت کم ہونی چاہئے۔ وقفہ وقفہ سے کپڑا بھگو کر لگائیں۔

## زخم کے نشانات:

بَیل کا پتہ زخم یا چیچک کے نشانوں پر مَلنے سے سب نشان مٹ جاتے ہیں۔اسی طرح گائے کا پتہ مَلنے سے بھی داغ مٹ جاتے ہیں۔

(س)

## سیلان الرحم:

جس کو انگریزی میں لیوکوریا کے نام سے پکارتے ہیں۔اس میں سفید رطوبت عورت کے رحم سے جاری رہتی ہے۔گویا کہ عورتوں کا جریان ہے۔جس طرح مردوں کو جریان کسی کام کا نہیں چھوڑتا، اسی طرح عورتوں کو یہ بیماری زندہ درگور بنا دیتی ہے۔بدن سوکھ کر کانٹا بن جاتا ہے۔کمر میں میٹھا میٹھا درد اور سر دکھتا رہتا ہے۔دل دھڑکتا ہے۔بدن ٹوٹتا رہتا ہے۔

## لیکوریا:

دارچینی ایک تولہ، تالمکھانہ ایک تولہ، کشتہ بیضۂ مرغ ایک تولہ، بتاشہ ۳ تولہ سب کو باریک کوٹ پیس کر سفوف بنا لیں۔تین ماشہ گائے کے دودھ کے ساتھ دو ہفتہ متواتر استعمال کرائیں۔مرض سیلان الرحم کے لئے مفید و مجرب نسخہ ہے۔



## سیلان الرحم:

تالمکھانہ ۵ رماشہ سبغول مسلم (دانہ) ۵ رماشہ اور تال مصری حسب ضرورت ملا کر صبح وشام تازہ پانی سے استعمال کرائیں۔ان شاء اللہ مرض ختم ہو جائے گا۔

## سلسل بول:

سلسل بول کا یہ معنیٰ ہے کہ بول مثانہ میں جمع ہونے سے پہلے ہی بے اختیار خارج ہو جاتا ہے۔سبب اس کا مثانہ کا استرخا (ڈھیلا ہونا) ہے۔نخود (چنا) کو تیز سرکہ میں تین روز تک بھگو رکھیں۔پھر چنے کھالیں اور سرکہ پی لیں۔نہایت مفید و مجرب ہے۔سلسل بول کے لئے معجون بلوطی نہایت مفید دوا ہے۔

**دیگر:** درخت پیپل کا وہ چھلکا جو اوپر ابھرا ہوا ہوتا ہے۔اور ہاتھ لگانے سے آسانی

سے اتر جاتا ہے۔ حسب ضرورت لے کر میدہ کی طرح باریک پیس لیں۔ دونوں وقت ایک ایک ماشہ یہ سفوف دودھ وغیرہ سے کھاتے رہیں۔ سلسل بول کے علاوہ سوزاک اور جریان منی کے لئے بھی بفضلہ تعالیٰ بھروسہ کی چیز ہے۔

سر کا درد:

مہندی کے پھول سونگھنے سے گرمی سے ہونیوالا درد ختم ہو جاتا ہے۔ اور پھول پیس کر لگانے سے ہر طرح کا درد رفع ہو جاتا ہے۔

سر کی خشکی:

اگر کسی کے سر میں یا بالوں میں خشکی ہو تو تِل (کنجد) تین تولہ ایک پاؤ پانی میں ڈال کر خوب جوش دیں۔ بعد ازاں یہ پانی سر پر خوب ملیں۔ اس سے سر کی خشکی دور ہوگی۔ اور دماغ تر و تازہ رہےگا۔

سوزاک توڑ:

ہلدی کی گانٹھ بقدر ۴ ماشہ لے کر بکری کے کچے دودھ پاؤ بھر میں گھسیں۔ اور فوراً سوزاک کے بیمار کو پلادیں۔ اس طرح روزانہ صبح کے وقت پلادیا کریں۔ چندروز کے استعمال سے سوزاک کی جڑیں کٹ جائیں گی۔

دیگر: ہلدی اور آملہ کا کاڑھا بھی بہت فائدہ پہونچاتا ہے۔ اس کاڑھے سے پیشاب کی جلن دور ہو کر پیشاب صاف آنے لگتا ہے۔ اور پیٹ بھی صاف ہو جاتا ہے۔

دیگر: دو بتاشے لے کر اس میں برگد کا دودھ بھر کر تین روز صبح کے وقت کھائیں۔ سوزاک کو مفید ہے۔

دیگر: کونپل درخت برگد کو سایہ میں خشک کر کے ہم وزن کھانڈ کے ہمراہ سفوف تیار کریں۔ سات روز تک استعمال کریں۔ سوزاک کے لئے نہایت مفید ہے۔

سینے کا درد:

چقندر کو بھون کر کھانے سے سینہ کا درد دور ہو جاتا ہے۔

سینے میں جلن:

۵۰ گرام ٹھنڈے پانی میں لیموں نچوڑ کر پینے سے سینے کی جلن اور دل کی گھبراہٹ کو آرام ہوتا ہے۔

**سونے کے دوران خراٹا لینا:**

خراٹوں سے نجات کے لئے اپنا سر بستر پر ۴/انچ تک اونچا کر لیں۔ یعنی موٹا تکیہ لگالیں۔ اس طرح زبان گلے کو بلاک نہیں کر سکے گی۔ اور سانس کی گذرگاہ کھلی رہے گی۔

**دیگر:** پودینے کے تیل کو اپنی ناک کے اردگرد مل لیں تاکہ سانس کی گذرگاہ کھل جائے۔ ایسے لوگوں کو چت نہیں سونا چاہئے۔

**سانپ کاٹنا:**

پیاز پختہ کا کچل کر نکالا ہوا پانی ۵/تولہ، روغن سرسوں ۲/تولہ دونوں کو یک جان کر کے مارگزیدہ کو پلا دیجئے۔ اگر اس کی زندگی کی آخری منزل قدرت کی طرف سے ختم نہ ہوگئی ہوگی تو اسی مقدار کی یہ ایک خوراک ہے۔ تین خوراک پر ان شاء اللہ صحت یاب ہوگا۔ تین خوراکیں گھنٹہ گھنٹہ یا آدھا آدھا گھنٹہ کے وقفہ سے دیں۔

**نوٹ:** موٹے اور پختہ پیاز کو کچل کر اور کپڑے سے چھان کر پانی نچوڑ لینا چاہئے۔

**دیگر:** چھپکلی کا انڈا لے کر سنبھال رکھیں۔ اور بوقت ضرورت ڈسی ہوئی جگہ پر پچھ لگا کر ایک رتی کی مقدار میں کسی اوزار وغیرہ سے اوپر مل دیں۔ (ہاتھ نہ لگائیں) ان شاء اللہ پسینہ آکر زہر اتر جائے گا گویا کہ زہر کو زہر بے اثر بنا دے گا۔

**سن بہری:**

مغز ارنڈی، مغز کرنجوہ، ہینگ، سونٹھ، نک چھکنی مساوی الوزن کوٹ پیس کر بیر کے برابر گولیاں بنالیں۔ اور دن میں تین بار ہمراہ نیم گرم پانی کے کھلا دیں۔ ان شاء اللہ اس کے متواتر چالیس دن کے استعمال سے سن بہری سے نجات ہوجائے گی۔ اور دوبارہ یہ بیماری نہیں ہوگی۔ یہ ایک مشہور و معروف معالج کے سربستہ راز کا انکشاف ہے۔

**سرعت انزال:**

تلسی کے دو پتے اور چار گرام بیج روزانہ صبح و شام پان میں رکھ کر کھانے سے انزال بہت دیر میں ہوتا ہے۔ اور اس سے مردانہ طاقت بڑھ جاتی ہے۔

دیگر: سرعت انزال اور پتلے مادہ تولید والوں کو پانچ چھوارے مع ٹوپی روزانہ صبح کھانے چاہییں۔

دیگر: جن کو سرعت انزال ہو، وہ ۶ر بادام کی گری، سیاہ مرچ ۶ر سونٹھ ۲ر گرام، حسب ذائقہ مصری ملا کر اس کو کھائیں۔ اوپر سے گرم دودھ پئیں۔

دیگر: اسپغول، شربت خشخاش، مصری، ہر ایک پانچ گرام پانی میں ملا کر پینے سے سرعت انزال دور ہو جاتا ہے۔

دیگر: بھنے ہوئے یا بھیگے ہوئے چنے اور بادام کی گری برابر مقدار میں کھا کر اوپر سے دودھ پینے سے مادہ تولید گاڑھا ہوتا ہے۔

## سرعت انزال کا ٹوٹکہ:

ٹوٹکہ یہ ہے کہ جب عورت کے پاس جائیں تو دانتوں میں اُلّو کی ہڈی کا چھوٹا سا ٹکڑا دبالیں اور مشغول ہو جائیں۔ جب تک ٹکڑا منہ میں ہوگا انزال نہ ہوگا۔ شروع میں تو اس ٹوٹکے کی مدد سے جماع کیا کریں۔ مگر بعد میں اس کی ضرورت باقی نہ رہ جائے گی۔ کیونکہ رکاوٹ کی عادت بن جائے گی۔ اور اندرونی اعضا یعنی غدود وغیرہ اپنا صحیح کام کرنا شروع کر دیں گے۔

## (ش)

## شہد کی پہچان:

ایک گلاس میں پانی لے کر شہد سے بھرا چمچہ اس میں ڈال دیں۔ اگر شہد خالص ہوا تو یہ پانی میں حل نہیں ہوگا۔ اگر خالص نہیں ہوا تو حل ہو جائے گا۔ یعنی مل جائے گا۔ کیونکہ مارکیٹ میں ملنے والے اکثر شہد گڑ اور چینی سے بنائے جا رہے ہیں۔

## دردِ شقیقہ:

(آدھے سر کا درد) سوتے وقت گرم پانی پینے سے اس درد کو فائدہ ہوتا ہے۔

## شب کوری:

(رتوندھی) عرق گلاب میں دھنیا کا پانی ملا کر آنکھ میں لگانے سے شب کوری جاتی رہتی ہے۔

(ط)

**طلا:**

روغن لونگ یا روغن دارچینی کو طلا کے طور پر استعمال کرنا بڑے بڑے قیمتی طلاؤں سے بہتر ثابت ہوتا ہے۔اور سوئی ہوئی قوت کو بیدار کرنے کی تاثیر رکھتا ہے۔

**دیگر:** مرغی کے انڈے کو گائے کے گھی اور کڑوے تیل میں ملا کر طلا کریں۔ کچھ دیر کے بعد باہ کو خوب ترقی اور بیحد انتشار ہوگا۔

**دیگر:** دارچینی باریک پیس کر شہد میں ملائیں۔اور بوقت ضرورت عضو خاص پر طلا کریں۔

**فربہی:**

آلت پر بار بار روغن زیتون کی مالش کرنے سے فربہی آتی ہے۔

**ملذذ:**

دو درم "دارچینی" کو چبا کر مجامعت کے وقت لعاب سے آلت کو آلودہ کریں۔لذت شدید حاصل ہوگی۔

**مبہی:**

گرم دودھ میں شہد ڈال کر ٹھنڈا کر کے ہر روز پیا کریں، کمر کو طاقت حاصل ہوگی۔اور قوت باہ میں اضافہ ہوگا۔

**ممسک:**

چار درم زیرہ سیاہ، گائے کے دودھ کے ساتھ کھا کر جماع کریں تو جب تک پاؤں زمین پر نہ رکھیں گے انزال نہ ہوگا۔

**دیگر:** ایک درم کالا دانہ تین درم شہد کے ساتھ پیس کر چاٹ لیں۔ پھر امساک کا تماشہ دیکھیں۔

**دیگر:** عرق گل بیدانجیر: پانچ درم کھانے سے اسقدر شہوت ہوتی ہے کہ ایک رات میں گویا چالیس عورتوں کی تسلی کر سکے۔

## باہ کی مضبوطی:

چنے کو ایک دن ایک رات تک تر رکھ کر صبح کو وہ پانی پی لیا کریں۔ تو خوب تندی ہوتی ہے۔ پشت اور کمر مضبوط ہوتی ہے۔

## قوت باہ کی کثرت:

جو شخص چاہے کہ رات بھر مصروف رہ سکے۔ اس کو چاہئے کہ جتنے انڈوں کی زردی وہ ہضم کر سکے لائے۔ اور اسے کڑاہی میں ڈال کر اس کے اوپر تازہ گھی و مکھن بقدر ضرورت ڈال دے۔ اور جوش دے، یہانتک کہ گھی کی خوشبو آنے لگے۔ پھر اس میں بقدر ضرورت شہد ڈال دے۔ اور ان تمام چیزوں کو گندم کی روٹی کے ساتھ سیر ہو کر کھالے۔ پھر تین گھنٹہ کے بعد عورت سے مقاربت کرے۔ رات بھر اس کی تاثیر باقی رہے گی۔

## شربت پیاز:

خیزی اور تندی میں نہایت عمدہ تاثیر رکھتا ہے۔ جس قدر چاہیں سفید پیاز کا عرق لے کر ہم وزن شہد خالص کے ساتھ قوام تیار کر لیں۔ اور ہر شب کو سوتے وقت دو انگلیاں بھر کر چاٹ لیں۔

## نطفہ نہ ٹھہرے:

اگر مرد مباشرت کے وقت آلت کو روغن کنجد سے چکنا کرے تو رحم میں نطفہ نہ ٹھہرے گا۔

## مباشرت کے بعد کمزوری:

مباشرت کے بعد نیم گرم دودھ جس میں خولنجان یا دارچینی ڈالا گیا ہو نہایت مفید ہے۔ یا خولنجان (پان کی جڑ) مصری کے ساتھ پھانک لیں، یا عرق گلاب پانی کے ساتھ پی لیں۔

## طاقتور غذائیں:

دو دیسی انڈوں کا حلوہ دیسی گھی میں بنا کر سردیوں میں ہفتہ میں تین بار کھانا طاقت کا خزانہ ہے۔

## (ع)

## عرق النساء:

یہ ایک قسم کا درد ہوتا ہے۔ جو کہ کولھے سے اٹھ کر ٹخنہ تک جاتا ہے۔ چونکہ جس رگ میں

درد ہوا کرتا ہے۔ اس کو طب یونانی میں نساء کہتے ہیں۔ اس لئے اس کا نام "عرق النساء" رکھا گیا ہے۔ اس کا سبب برودت و یبوست کی کثرت ہوتی ہے۔

### علاج عرق النساء:

کڑا چھال ( ) کوٹ چھان کر چنے کے مثل گولیاں بنالیں۔ اور دن میں تین بار دو دو گولیاں ہمراہ نیم گرم پانی کے دیا کریں۔ ان شاء اللہ چند دن میں مریض چلنے پھرنے لگیں گے۔ مگر پرہیز پرسختی سے کاربند رہنا لازمی ہے۔ غذا میں بیسنی روٹی گھی کے ہمراہ کھائیں۔

### لنگڑی کا درد:

دانہ حرمل بقدر ڈیڑھ مثقال ہر روز پانی کے ساتھ پھانکنا، بارہ روز میں فائدہ کرتا ہے۔

**دیگر:** بکری کی مینگنی سرکہ میں پکا کر طلا کرنا بھی عرق النساء کے واسطے مفید ہے۔

## (غ)

غسل کے پانی میں لیموں کا رس اور نمک ملا کر غسل کرنے سے جلد کا رنگ نکھرنا شروع ہوجاتا ہے۔



## (ف)

### فالج اور لقوہ:

یہ دونوں پٹھوں کی بیماریاں ہیں۔ فالج کے مریض کو اندھیرے کمرے میں لٹادیں۔ اور اس کا کھانا پینا بند کردیں۔ صرف عرق سونف، شہد سے میٹھا کر کے پلاتے رہیں۔ یہ بھوکا رکھنا اس کا تنقیہ ہے۔ ابتدائی علاج ہے۔ مرض کے مزید حملہ کو آگے بڑھنے سے روکتا ہے۔ اسے یاد رکھئے۔

### فالج کا علاج:

فالج کے مریض کو پہلے روز ایک پوتھی "لہسن" چھیل کر نگلوادیں۔ دوسرے روز دو، تیسرے روز تین علیٰ ھذا القیاس۔ ایک ایک بڑھا کر چالیس تک لے جائیں۔ اور پھر ایک ایک کم کرتے کرتے ایک پر لاکر چھوڑ دیں۔ اور اس کے اوپر سے شہد کی چائے اگر میسر آجائے تو پلادیں۔ ان شاء اللہ ان دو چلوں میں مرض جاتا رہے گا۔

## (ق)

### قے بند کرنا:

سبز دھنیا کا پانی تھوڑے تھوڑے وقفہ سے ایک ایک گھونٹ پلانا چاہئے۔ قے فوراً بند ہو جاتی ہے۔

### قے حاملہ:

چاولوں کے پانی میں خشک دھنیا بقدر ۶/ ماشہ گھوٹ کر چھان کر اور مصری سے میٹھا کر کے پلائیں۔

### قبض کشا تیل:

رات کا کھانا جلدی کھالیا جائے۔ اور پھر سونے سے پہلے جبکہ کھانا کھائے تین گھنٹے ہو گئے ہوں۔ ایک بڑا چمچہ زیتون کا تیل پی لیا جائے۔ اس کے بعد کچھ نہ کھایا پیا جائے۔ قبض ختم ہو جائیگا۔

### دائمی قبض:

جن لوگوں کو دائمی قبض ہو وہ ناریل کا پانی پیا کریں۔ قبض کی شکایت دور ہو جائے گی۔



### قبض کیلئے:

قبض ہونے پر کچا کیلا ابال کر کھائیے از حد مفید ہے۔

### گیسٹک کے لئے:

ایک چمچہ ادرک کے جوس میں آدھا چمچہ کلونجی کا تیل ملا کر دن میں دو مرتبہ پلائیں۔ گیس نہیں بنے گا۔

دیگر: رات کو سوتے وقت دو یا تین ماشہ سوکھے آملہ کا چورن دودھ کے ساتھ کھانے سے صبح سویرے کھل کر پاخانہ آتا ہے۔ اور پیٹ صاف ہو جاتا ہے۔

### قبض کی شکایت:

اس عالمگیر بیماری کے لئے تربوز کا کئی روز تک استعمال کرنا مفید ہے۔ کیونکہ جہاں تربوز کھانے سے پیشاب جاری ہوتا ہے، وہیں پاخانہ بھی خوب کھل کر آتا ہے۔ متواتر ۱۰ ادروز کھا کر دیکھئے۔ پھر معلوم ہوگا کہ قبض کہاں گیا۔

## قبض کشا تدبیر:

صبح وشام تازہ ہوا میں پیدل سفر کرنا بھی قبض کا قدرتی علاج ہے۔

## قبض کشا غذا:

گیہوں کے موٹے اور بلا چھانے آٹے کی روٹی آنتوں کی حرکت اخراجی کو تیز کرتی ہے۔ قبض کو دور کرنا اس کا پہلا کام ہے۔ بلکہ اس سے دائمی قبض والوں کو بھی ایسا فائدہ ہوتا ہے، جو اور ادویات سے قریباً ناممکن ہے۔

## دائمی قبض:

اگر دائمی قبض ہو تو اسپغول مسلم (بغیر چھلکا والا، دانہ) ۵ رگرام نیم گرم پانی سے سوتے وقت ضرور کھالیا کریں۔ دھیرے دھیرے قبض ختم ہو جائے گا۔ بالکل بے ضرر علاج ہے۔

## (ک)



## کمر درد:

کافور کو ناریل کے تیل میں ملا کر اسے پانچ منٹ کے لئے گرم کریں، ٹھنڈا ہونے پر بوتل میں رکھ لیں۔ ہفتے میں دو مرتبہ سونے سے قبل کمر پر اس کی ہلکے ہاتھ سے مالش سے کریں، کمر درد میں افاقہ ہوگا۔

**دیگر:** نہانے سے ایک گھنٹہ قبل سرسوں کے تیل سے کمر کی مالش کریں۔ اور اس بات کو یقینی بنائیں کہ گرم پانی سے نہائیں۔

## کمر درد سے چھٹکارا:

ہر روز سونے سے قبل ایک گلاس نیم گرم دودھ میں چٹکی بھر ہلدی اور شہد کے چند قطرے ملا کر پینا اپنا معمول بنالیں۔ اس سے نہ صرف کمر کے درد سے چھٹکارا ملے گا۔ بلکہ زکام اور کھانسی میں بھی آرام آئے گا۔

## کالی کھانسی اور دمہ:

ایک چمچہ تازہ ادرک کا رس اور ایک چمچہ شہد ملا کر تین بار استعمال کریں۔ بہت فائدہ ہوگا۔

## دمہ کا چٹکلہ:

مور کا پر جلا کر راکھ کرلیں۔ اور ایک رتی سے دو رتی روزانہ پان میں کھلائیں۔ دمہ ان شاء اللہ دور ہو جائے گا۔

## خشک کھانسی:

مغز بادام مقشر (چھیلا ہوا) ۷ / عدد، مصری ۲ / تولہ، گائے کا مکھن ۲ / تولہ بوقت صبح گھوٹ کر چٹائیں۔ اور بوقت شب بالائی کے ساتھ کھلائیں۔ بڑا ہی موثر نسخہ ہے۔

## کھانسی:

مولی کا پانی پینے سے کھانسی دور ہوتی ہے۔

## حیرت انگیز چٹکلہ:

سرسوں کا تیل دن میں دو تین بار مقعد کی اندرونی جانب اور اوپر لگانے سے ہر قسم کی کھانسی کو آرام ہو جاتا ہے۔



## کان درد:

کان میں درد ہو، تو ادرک کے رس کا چند قطرہ کان میں ڈالئے۔ درد کافور ہو جائے گا۔

## کان کی بیماری:

ہینگ کو زیتون کے تیل میں پکا کر شیشی میں بند کرلیں۔ چند قطرے کان میں ڈالنے سے کان کا درد، گھنگھناہٹ اور بہرا پن دور ہو جاتا ہے۔

## کان میں پانی چلا جانا:

کان میں نہاتے وقت پانی چلا جائے۔ تو آپ روغن زیتون کے چند قطرے ڈال دیجئے۔ کان سے پانی نکل جائے گا۔

**دیگر:** جب کان میں پانی پڑ جائے تو ایک بانس یا گیہوں وغیرہ کا تنکا کان میں رکھ کر اس کے دوسرے حصے کو آگ لگائیں، تمام پانی خارج ہو جائے گا۔

## کان کے کیڑوں کے لئے:

تھوم (لہسن) کا پانی گائے کے پتے کے پانی کے ساتھ ملا کر ٹپکانے سے کیڑے مرجاتے ہیں۔

## کان میں کسی چیز کا گھس جانا:

کان میں کوئی چیز گھس جائے۔ تو گائے کے پتے کے پانی کو کان میں ٹپکانے سے فائدہ ہوتا ہے۔

**دیگر:** اگر کان میں کیڑا گھس جائے تو گرم پانی میں تھوڑا سا نمک ڈال کر کان میں ڈالیں۔ اور کان کو الٹا کر دیں، کیڑا مر کر باہر آ جائیگا۔

## کان درد کی جادو اثر دوا:

گائے کے گھی ایک تولہ میں لہسن کی تین پوتھیاں جلائیں۔ جب خوب جل جائیں تو چھان کر روغن کو شیشی میں ڈال رکھیں۔ بوقت ضرورت دو تین قطرے کانوں میں ڈالا کریں۔ اس سے کان کا درد، پیپ نکلنا، بھی بند ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔



## کان درد کے لئے:

نصف لیموں کاٹ کر اوپر نمک یا پھٹکری بریاں چھڑک دیں۔ اور قدرے انگاروں پر گرم کر کے چند قطرے کان میں ٹپکائیں۔

**دیگر:** پیاز کو گرم راکھ میں بھون کر اس کا پانی نچوڑ لیں۔ اور صاف کپڑے سے چھان کر کان میں ڈالیں۔ درد کو فوراً آرام ہوگا۔

## کان سے پیپ آنا:

سرسوں کے تیل میں کیکر (ببول) کے پھول جلا کر تیل کو چھان کر شیشی میں بند رکھیں۔ اور دو تین قطرے صبح و شام کان میں ڈالتے رہیں۔ اس سے بفضلہٖ تعالیٰ کان درد اور پیپ آنا بہت جلد دور ہو جائے گا۔

**نوٹ:** جو دوا کان میں ڈالنی چاہیں، اس کو نیم گرم کر لینا نہایت ہی ضروری ہے۔

## بچوں کا کان درد:

پیاز کو بھوبھل میں دبا کر نرم کریں۔ پھر نچوڑ کر پانی نکالیں۔ اور نیم گرم کر کے دو تین

قطرے کان میں ڈال دیں۔ درد فوراً بند ہوگا۔

## کالی کھانسی:

لہسن کا تازہ رس ۱۰ ا بوند شہد ۳ ماشہ پانی ۳ ماشہ ایسی ایک ایک خوراک دن میں چار بار دیں۔

## کانچ نکلنا:

دائمی قبض، پرانی پیچش اور بواسیر میں مبتلا رہنے والوں کی مقعد کا عضلہ ڈھیلا ہونے کے باعث کانچ نکل آتی ہے۔ پرانی جوتی کا چمڑا جلا کر راکھ کر لیں۔ اس راکھ کو مقعد پر چھڑکنے سے کانچ نکلنا بند ہو جاتا ہے۔

دیگر: آم کی پتیاں اور چھال پانی میں جوش دے کر اس کو مقعد پر چھڑکا کریں۔ اور کانچ کو اندر کر دیا کریں۔ کچھ دنوں تک ایسا کرنے سے آرام ہو جائے گا۔

دیگر: ریش بڑھ (درخت بڑھ کی داڑھی) جلا کر راکھ بنا دیں۔ پھر آرد جَو، آرد مائیں خرد (مازو کے مشابہ پھل) ہر ایک مساوی ملا کر سب کو سرکہ میں گوندھ کر مقعد میں طلا کریں۔ اور غذا میں سرکہ ملا لیا کریں۔ ان شاء اللہ آرام ہو جائے گا۔

## کینسر سے حفاظت:

طبی ماہرین کے مطابق کھیرے میں موجود تین اقسام کے اجزاء انتہائی اہم ہوتے ہیں۔ اور تحقیق سے یہ بات سامنے آئی ہے کہ ان تینوں اجزاء کی وجہ سے سرطان کی بہت سی اقسام کا خطرہ کافی حد تک کم ہو جاتا ہے۔ اسلئے کھیرا کھایا کریں۔

## معدے کا کینسر:

معدے اور آنتوں کا کینسر طویل عرصہ تک زیتون کا تیل پینے سے ٹھیک ہو جاتا ہے۔

## کینسر کا علاج:

آنتوں کا کینسر، بلڈ کینسر، حلق کا کینسر کے لئے ایک گلاس انگور کے جوس میں آدھا چمچہ کلونجی کا تیل ملا کر ایک دن میں تین مرتبہ پلائیں۔ صبح نہار پیٹ، دوپہر کے کھانے کے بعد، اور شام سوتے وقت ایک کلو جَو میں دو کلو گیہوں کا آٹا ملا کر اسکی روٹی یا ہریرہ بنا کر مریض

کو دیں۔آلو، اروی اور بیگن وغیرہ سے پرہیز کرائیں۔علاج ۴۰/دن تک جاری رکھیں۔

## کینسر سے نجات کے لئے:

جامن، کینسر، پتھری، منہ کے چھالے، اسہال، ذیابطیس اور خون کی کمی جیسے امراض سے نجات دلاتا ہے۔

## کینسر کا طبی علاج:

کینسر اگر معدہ میں ہو تو کالی زیری یا ایلوا، دن میں کئی بار تھوڑا تھوڑا کھلائیں۔ان شاء اللہ یہ علاج مفید ثابت ہوگا۔

## کنٹھ مالا کا علاج:

ہلدی کو باریک پیس کر ۶/ماشہ صبح کے وقت پانی سے کھلایا کریں۔نیز روزانہ دونوں وقت ہلدی کی گانٹھ کو پتھر پر چند قطرے پانی کے ڈال کر گھسیں۔جب گاڑھا سا ضماد تیار ہو جائے تو اوپر لیپ کر دیا کریں۔چند یوم کے متواتر استعمال سے بیماری رفع ہو جائے گی۔

## کدّو دانے:

پیٹ کے کیڑوں کے لئے رات کو سوتے وقت ایک دو سیب کھلا دیا کریں۔اسکے بعد پانی ہرگز نہ پیا جائے۔سات روز ایسا کرنے سے تمام کرم ہلاک ہو کر پاخانہ کی راہ سے نکل جائیں گے۔

## کھجلی:

ناریل کے عرق میں دو لیموں کا رس ملا کر اسے جوش دیجئے۔اس گاڑھے آمیزے کو خارش کے دانوں پر لگایئے۔بہت مفید ثابت ہوتا ہے۔

## کانٹا نکالنا:

پھٹکری باریک پیس کر چھان کر انڈے کی سفیدی میں ملا دیں۔اور اس جگہ جہاں کانٹا چبھا ہوا ہو پانی سے تر کریں۔اور اس پر اس مرہم کا پھایا لگائیں۔اور دو چار گھڑی باندھ رکھیں۔یہ کانٹے کے نکلنے میں مجرب ہے۔

کتا بھونکنا:

اگر کوئی انسان کتے کا دانت اپنے پاس رکھے تو کبھی کوئی کتا اس پر نہ بھونکے۔ یا اگر کوئی شخص کتے کے کان کا کچھ ٹکڑا کاٹ کر اپنے پاس رکھے تو کوئی کتا اس پر نہ بھونکے۔

کانچ کا کھانا:

اگر کسی نے غلطی سے کانچ کھالیا ہو تو ابلے ہوئے آلو کھلائیں یا اسپغول کی بھوسی ۱۲ ر گرام دودھ سے پلادیں۔

(گ)

گنج:

سبز دھنیا کا پانی نکال کر روزانہ سر پر لگایا کریں۔ چندروز ایسا کرنے سے گنج دور ہو جاتا ہے۔



گنج کے لئے:

مٹی کا تیل گنج کے مقام پر لگائیں۔ اس سے سخت سوزش و جلن ہوگی۔ جب یہ سوزش ناقابل برداشت ہو جائے، تو صابن سے دھو ڈالیں۔ دو روز وقفہ دے کر پھر یہی عمل کریں۔ ان شاء اللہ پھر کسی مزید علاج کی ضرورت باقی نہیں رہے گی۔

گردہ اور پتے کی پتھری:

انجیر دونوں طرح کی پتھری نکالنے کی صلاحیت رکھتی ہے۔ اور سوزش بھی ختم کر دیتی ہے۔ کاسنی، کلونجی مساوی الوزن باریک پیس کر شہد میں ملائیں۔ اور ہر روز صبح نہار منہ پہلے ۶ ر دانہ انجیر کھائیں۔ اور کھانا کھانے کے ایک گھنٹہ بعد ۶ ر گرام مذکورہ دوا لیں۔

گھٹیا کا درد:

درخت آک کے پھول اور پتے ایک سیر لے کر ایک پاؤ روغن کنجد (تل کے تیل) میں اس قدر جلائیں کہ سب خاک سیاہ ہو جائیں۔ پھر اسی تیل میں سب کو گھونٹ لیں، بدن میں جس جگہ درد ہو اس تیل کی مالش کر کے اوپر سے پرانا روئی یا کوئی کپڑا لپیٹ دیں یعنی ہوا

سے بچائیں۔اس تیل کی مالش سے گٹھیا کا درد جاتا رہتا ہے۔

**گوہانجنی کا علاج:**

آنکھوں کے پپوٹوں پر پھنسی نکل آنے کو گوہانجنی کا نام دیتے ہیں۔یہ اکثر پیٹ کی خرابی سے نکلا کرتی ہے۔تخم املی پانی میں گھس کر ایک ایک گھنٹہ کے بعد گوہانجنی پر لگانے سے ایک ہی دن میں آرام ہوجاتا ہے۔اور آئندہ کبھی نہیں ہوتی۔

**دیگر:** مریض خود اپنے ہاتھ کی شہادت والی انگلی کو اپنی ہتھیلی پر رگڑ لے۔جب وہ گرم ہوجائے تو اسے اسی گرم گرم حالت میں گوہانجنی پر رکھ دے۔اور ذرا ٹھنڈی ہونے پر پھر اسی طرح کرے۔اس قدرتی حرارت کی ٹکور سے بفضلہٖ تعالیٰ اٹھتے اٹھتے گوہانجنی تحلیل ہوجائیگی۔

**گانٹھیں:**

اگر جسم میں خون کی گانٹھیں بن کر کہیں جم جائے تو اس جگہ کسمبے کے بیجوں کو پانی میں پیس کر لیپ کرنے سے خون کا دوران پھر چالو ہوجاتا ہے۔



## (ل)

**لو لگنا:**

لو لگنے کی صورت میں جامن کھانے سے لو کے اثرات کا خاتمہ ہوجاتا ہے۔

**لیکوریا:**

لیکوریا، اندام نہانی کی سوزش کے لئے ۵ رپتے مہدی کے رات کو بھگو کر صبح کو نچوڑ لیں اور شکر ملا کر پی لیں، نیز مہدی کے ۵ رپتوں کے سفوف کا حمول کریں۔اندام نہانی کی سوزش کے لئے اکسیر صفت دوا ہے۔

**لیکوریا:**

جامن کی چھال سایہ میں خشک کی ہوئی باریک پیس کر کپڑا میں چھان کر چار چار ماشہ صبح اور شام کے وقت پانی کے ساتھ کھانے سے لیکوریا دور ہوجاتا ہے۔

**دیگر:** آملہ ۳۰ گرام باریک پیس کر ۶ گرام شہد میں ملا کر دن میں ایک بار ۱۵ ردن

کھائیں۔اور کھٹائی سے پرہیز کریں۔

دیگر: جامن کی ہری چھال چھاؤں میں سکھا کر باریک کر کے کپڑا سے چھان لیں۔ اور ۴ر ۴ر ۴رگرام صبح وشام دودھ سے کھائیں۔لیکوریا کے لئے بہت مفید ہے۔

## لقوہ:

لہسن کو گھی میں سرخ کر کے کھانے سے آرام ہوتا ہے۔

دیگر: اگر کسی دوا سے لقوہ اچھا نہ ہوتو صرف کریلہ کی سبزی گھی میں بھون کر روٹی کے ساتھ کھائیں۔اس کی مداومت لقوہ کو جو بلغم بادی سے ہوگا۔ضرور اچھا کر دے گی۔

## (م)

## موٹاپا کم کرنا:

چنے کی بھیگی ہوئی دال اور شہد ملا کر روزانہ صبح کھانے سے موٹاپا کم ہوتا ہے۔دہی بھی موٹاپا کم کرنے میں مفید ہے۔



## عورتوں کا موٹاپا:

گرم پانی میں لیموں کا رس ڈال کر پینا عورتوں کا موٹاپا کم کر دیتا ہے۔اور جگر کی سستی دور کر کے بھوک بڑھاتا ہے۔

## وزن کم کرنا:

وزن میں کمی کرنے کے لئے پانی کا استعمال بہترین نتائج کا حامل ہوسکتا ہے۔

دیگر: جو وزن میں کمی چاہتے ہیں انہیں چاہئے کہ وہ کھیرے کا استعمال کریں۔کیونکہ کھیرے کا استعمال قبض کی بیماری سے چھٹکارے میں بھی مددگار ثابت ہوتا ہے۔

دیگر: اگر آپ وزن کم کرنا چاہتے ہیں۔تو ماہرین کی رائے کے مطابق ہر کھانے سے قبل دو گلاس پانی پی لیں۔اس عمل سے وزن دھیرے دھیرے کم ہوتا چلا جائے گا۔

دیگر: آدھے کپ پانی میں چوتھائی لیموں نچوڑ کر پانی ابالیں۔اور شہد ایک چمچہ ڈال کر دن میں دو بار پیا کریں۔پندرہ دن کے مسلسل استعمال سے وزن گھٹنا شروع ہو جاتا ہے۔

## موٹاپا بڑھانے کے لئے:

دودھ میں شہد ملا کر صبح وشام مسلسل استعمال کرنے سے بدن موٹا ہوتا ہے۔ اور دل ودماغ کو تقویت حاصل ہوتی ہے۔

## موٹاپا میں زیادتی کے لئے:

سات دن تک کبوتر کے بچے اور مرغی کا گوشت گائے کے گھی اور پیاز میں بھون کر میدہ کی پتلی روٹی کے ساتھ کھائیں۔ موٹاپا بڑھ جائے گا۔

## مسمنہ:

تر پھلا، فلفل دراز پیس کر شہد میں ملا کر کھانا کھانے کے وقت کھائیں۔ بدن قابل دید ہو جائے گا۔

## جسم کو موٹا کرنا:

میتھی بقدر ضرورت لے کر پانی ڈال کر پکائیں۔ اسی طرح چار پانچ دفعہ کریں۔ اور ہر ایک دفعہ تازہ پانی ڈالیں، پھر باریک پیس کر اس کے مساوی آرد گندم ملا دیں۔ اور گائے کا دودھ ڈال کر دونوں کو پکا دیں۔ یہانتک کہ حلوہ کا قوام ہو جائے۔ پھر اس پر شہد، شکر، اور گھی ڈالدیں۔ اور تھوڑا سا ملا کر اتار لیں۔ اور اس میں سے ہر روز بقدر برداشت طبع کھایا جائے۔ جسم موٹا ہو جائے گا۔

دیگر: اگر آپ موٹا ہونا چاہتے ہیں تو بادام کی دس گری رات کو پانی میں بھگو کر صبح کو چھلکا اتار کر باریک کریں۔ اور اس میں ۳۰ گرام مکھن اور تھوڑی سی چینی ملا کر ڈبل روٹی کے چار ٹکڑوں میں لگا کر کھائیں۔ اوپر سے ایک پاؤ دودھ پی لیں۔ چھ مہینے میں موٹے ہو جائیں گے۔ اور دماغ میں بھی طاقت آجائے گی۔ دودھ کے ساتھ روٹی کھانے سے بھی موٹے ہو سکتے ہیں۔

## منہ کی بدبو اور جراثیم:

اگر آپ کھیرے کا ایک گول ٹکڑا اپنے ہونٹوں یا منہ میں رکھ کر ۳۰ سکنڈ تک زبان سے مسلیں تو اس سے نہ صرف منہ میں موجود بہت سے اقسام کے جراثیم کا خاتمہ ممکن ہے۔ بلکہ یہ منہ سے آنیوالی بدبو کو بھی ختم کر دیتا ہے۔

منہ کی بدبو:

تلسی کے پتوں کو دھوپ میں سکھائیں۔ پھر انہیں کوٹ کر سفوف بنالیں۔ اور اس میں خالص سرسوں کا تیل شامل کر کے پیسٹ جیسا بنالیں۔ اسے دانتوں اور مسوڑھوں پر ملیں۔ اس سے جہاں منہ کی بدبو ختم ہوگی۔ وہیں مسوڑھے سے خون رسنے کی بیماری اور پائیوریا وغیرہ کا بھی خاتمہ ہو جائے گا۔

منہ سے بدبو آنا:

جن افراد کے منہ سے بدبو آتی ہے وہ ادرک کا استعمال کریں فائدہ ہوگا۔

دوا بدبو دہن:

اگر منہ سے پانی آتا ہو یا منہ میں بدبو پیدا ہوتی ہو تو تین تین ماشہ انار کا پسا ہوا چھلکا پانی سے کھائیں۔ اور چھلکا ابال کر غرارے اور کلیاں کریں۔

منہ کی بدبو:

لیموں کا رس (جو تازہ ہی نکالا گیا ہو) ایک حصہ، عرق گلاب دو حصہ، دونوں کو ملا کر صبح وشام استعمال کریں۔ اس سے نہ صرف منہ کی بدبو دور ہو کر خوشبو آنے لگتی ہے بلکہ مسوڑھوں کے زخم، گوشت خورہ وغیرہ بھی دور ہو جاتے ہیں، علاوہ ازیں دانت صاف ہو جاتے ہیں اور منہ تمام گندے مادوں سے صاف ہو جاتا ہے۔

منہ کی بدبو:

سرکہ، عرق گلاب میں ملا کر ایک ہفتہ تک غرارہ کریں۔ منہ کی بدبو جاتی رہے گی۔

دیگر: آم کی شاخ کا مسواک کرنے سے منہ کی بدبو دور ہوتی ہے۔

منہ سے رال بہنا:

بچے اور بچیاں رات کو سوتے وقت دانت پیسیں، یا ہر وقت بھوک لگے، یا رات کو منہ سے رال بہتی ہو تو ناریل کھلانے سے یہ شکایت دور ہو جاتی ہے۔

منہ کے آبلے:

ہلدی ایک تولہ کوٹ کر ایک سیر پانی میں ڈال کر جوش دیں۔ جب جوش آجائے تو اتار

کر سرد کریں۔ مریض کو ہدایت کر دیں کہ وہ اسی طرح پانی تیار کر کے صبح وشام غرارے کیا کرے۔اس سے حلق، تالواور زبان کے چھالے دور ہو جاتے ہیں۔

## متلی، اور چکر آنا:

سفر سے ایک گھنٹہ قبل تھوڑا سا ادرک کھالیں۔اس سے سفر کے دوران متلی آنا بند ہو جائے گی۔

## جی متلانے پر:

کسی بھی وجہ سے جی متلا رہا ہو۔ ۶ر لونگ چبا جایئے۔فوراً آرام ہوگا۔

## چونا سے زبان کٹنا:

پان میں چونا کی وجہ سے زبان کٹ جائے تو تھوڑا سا ناریل کا کھوپڑا چبانے سے تکلیف دور ہو جاتی ہے۔

## مکڑی کا کاٹنا:

مکڑی کے کاٹنے پر کھٹائی اور ہلدی پیس کر لگائیں۔فائدہ ہوگا۔



## مچھر بھگانا:

مالٹا کے چھلکوں کو اپنے احاطے یا دروازے اور کھڑکیوں کے قریب رکھ دینے سے مچھر اور کیڑے مکوڑے دور بھاگ جاتے ہیں۔

## مچھر کاٹنے سے کھجلی ہو:

کوئی بھی ٹوتھ پیسٹ متاثرہ جگہ پر لگائیں۔مچھر کاٹنے کے نشان بھی ختم ہو جائیں گے۔

## مکھیوں کو بھگانے کے لئے:

مکھیوں کو بھگانے کے لئے کمرے کے فرش پر پہلے فنائل چھڑک دیں۔اور فنائل ملے ہوئے پانی میں کپڑا بھگو کر پھیر دیں۔مکھیاں بھاگ جائیں گی۔

دیگر: اگر کدو کے پتوں کا دھواں دے کر گھر کے دروازے و دریچے بند کر دیئے جائیں، تا کہ گھر دھوئیں سے بھر جائے تو مکھیاں مر جائیں گی۔

## مچھلی پکڑنا:

اگر جَو کا آٹا، بکری کا مکھن، بکری کا خون سب کو ملا کر پانی پر چھڑکیں تو مچھلیاں خود بخود وہاں جمع ہو جائیں۔ پھر چاہے تو ہاتھ سے پکڑ لیں۔

## مچھلی کا کانٹا:

اگر گلے میں مچھلی کا کانٹا پھنس جائے تو کیلا کھا لیں۔

## مہندی کا استعمال:

ایک عدد انڈے کی زردی، سرکہ دو چائے کا چمچہ برابر، دودھ ایک چائے کا چمچہ، مہندی بالوں کی مناسبت سے حسب ضرورت۔

**طریقۂ استعمال:** مہندی کے پتوں کو پیس کر ایک پیالے میں لیں۔ اب اس میں باقی کی اشیاء اچھی طرح مکس کر لیں۔ اور چند گھنٹوں کے لئے رکھ دیں۔ اب اس مکسچر کو اچھی طرح بالوں میں جڑوں سے بیرون تک لگائیں۔ جب بال اچھی طرح خشک ہو جائیں تو اسے ہلکے گرم پانی سے دھو لیں۔ بالوں میں خوبصورت رنگ آ جائے گا۔ بہتر نتائج کے لئے بال اچھی طرح خشک ہو جائے تو ناریل تیل لگا لیں۔ مہندی کا رنگ خاصے عرصے تک برقرار رہے گا۔

## گہرے براؤن رنگ کے لئے:

مہندی کے پتے کو باریک پیس کر اس میں سرکہ ملا کر حل کریں۔ اور ایک گھنٹہ کے لئے رکھ دیں۔ اور پھر اچھی طرح بالوں میں لگائیں۔ اور جب سوکھ جائے تو اسے نیم گرم پانی سے دھو لیں۔ گہرے براؤن رنگ کے ساتھ آپ کے بال انتہائی شاندار لگیں گے۔ جو بال رنگنے کے دیگر مضر طریقوں کے برعکس زیادہ بہتر ہوگا۔ جب بال اچھی طرح خشک ہو جائیں تو پھر ناریل تیل لگا لیں۔

## مردانہ امراض:

بھینس کے گرم دودھ میں دو بڑے چمچے شہد کے اچھی طرح سے ملا کر پی لیا کریں۔ عام جسمانی قوت اور طاقت بڑھانے کے لئے بے حد مفید ہے۔

## مثانہ کی کمزوری:

کندر حسب ضرورت لے کر اتنی ہی مصری ملا کر سفوف بنالیں۔ اور چھ چھ ماشہ کی پڑیا بنالیں۔ روزانہ صبح و شام ایک پڑیا ہمراہ پانی کے کھائیں۔ انشاء اللہ پیشاب کی ساری تکلیفیں دور ہو جائیں گی۔ خصوصا بوڑھے اشخاص جو کثرت پیشاب سے پریشان ہوں۔ یہ نسخہ ضرور استعمال کریں۔

## مثانہ کی گرمی (ذکاوت حس):

مغز دھنیا خشک ۲۰ر تولہ، مصری کوزہ ۲۰ر تولہ۔ خشک دھنیا بازار سے لے کر موٹا موٹا کوٹ کر اس کا چھلکا جدا کر دیں۔ اور بیجوں کے اندر کا مغز لیں۔ اس نسخہ میں یہی مغز ۲۰ر تولہ چاہیے۔ عام طور پر ۳۰ر تولہ دھنیا میں ۲۰ر تولہ مغز نکل آتا ہے کبھی اتفاق سے مصری کوزہ نہ ملے تو اس کی جگہ توی کی مصری، کھانڈ دیسی، یا دانہ دار کھانڈ داخل نسخہ کر لینے سے دوا کی تاثیر میں کوئی فرق نہیں پڑتا۔ دونوں چیزوں کو الگ الگ باریک کوٹ کر آپس میں ملالیں۔ بس دوا تیار ہے۔

۶ر ماشہ دوا صبح کے وقت بغیر کچھ کھائے پیے رات کے باسی پانی سے پھانک لیں۔ اسکے بعد ایک گھنٹہ تک اور کوئی چیز استعمال نہ کریں۔ ۶ر ماشہ کی مقدار میں شام کو ۴ر بجے صبح کے رکھے ہوئے پانی کے ساتھ پھانک لیں۔ رات کا کھانا اس کے دو گھنٹہ کے بعد کھائیں۔

**نوٹ:** پاخانہ پتلا دست کی صورت میں ہوتا ہو تو دوسری خوراک شام کے بجائے رات کو سونے سے آدھا گھنٹہ پیشتر لیں۔

## ایک اور نسخہ:

پانچ تولہ موصلی سفید، پانچ تولہ مصری ملا کر سفوف کر لیں۔ ۳ر ماشہ سے پانچ ماشہ تک حسب حالات مزاج استعمال کرائیں۔ ذکاوت حس کے ساتھ احتلام کے لئے شرطیہ فائدہ مند ہے۔

## (ن)

## نزلہ وزکام:

دماغ کا فضلہ اگر ناک کی راہ خارج ہو تو ''زکام'' اور حلق میں گرے تو ''نزلہ'' کہلاتا ہے۔

اگر نزلہ وزکام کی شکایت ہے تو خالی پیٹ تلسی کی چند پتیاں چبالیں۔اس سے آرام ملے گا۔

## نزلہ وزکام کے لئے:

شہد کے دو چھوٹے چمچے آدھے لیموں کے رس کے ساتھ دن میں تین چار بار لے لیا کریں۔ یا گرم پانی کے گلاس میں ایک بڑا چمچہ شہد اور ایک چمچہ ادرک کا رس خوب ملا کر دن میں تین چار بار پی لیا کریں۔

**دیگر:** نزلہ وزکام کے شروع ہوتے ہی غذا بند کر دیں۔اور حتی الوسع فاقہ کریں۔ پانی نیم گرم پیتے رہیں۔ان شاء اللہ اس ترکیب سے بغیر کسی دوا کے نزلہ بالکل دور ہوجاتا ہے۔

## ناک اور گلہ:

نیم گرم پانی پینے سے آپ کے ناک اور گلے میں پیدا ہونیوالی رکاوٹیں دور ہوجاتی ہیں۔اس کے علاوہ نیم گرم پانی آپ کو نزلہ کھانسی اور گلے کی خراش سے بھی محفوظ رکھتا ہے۔ نیم گرم پانی آپ کی سانس کی نالی کو بھی آرام پہونچاتا ہے۔



## ناک میں کوئی چیز پھنسنا:

اگر ناک میں کوئی چیز پھنس جائے تو تمباکو کو پیس کر سونگھئے تاکہ چھینک آنے پر پھنسی ہوئی چیز باہر نکل جائے۔

## نسیان کے لئے:

ادرک اور کالی مرچ ہم وزن ملالیں۔اور تین تین ماشہ صبح وشام کھائیں۔دماغ کو تقویت ملے گی۔اور بھولنے کی بیماری ختم ہوجائے گی۔

## نسیان کا مرض:

مغز ناریل (کھوپڑا) ایک تولہ اور مصری ایک تولہ، دونوں ملا کر صبح نہار منہ کھانے سے دماغ میں تقویت ہوتی ہے۔بھول کی بیماری کم ہوجاتی ہے۔آنکھوں کی روشنی بڑھ جاتی ہے۔

## نکسیر:

نکسیر کا خون بند کرنے کے لئے سبز دھنیا کا پانی لے کر مریض کو سنگھائیں، نیز سبز پتے

باریک پیس کر پیشانی پر لیپ کریں۔گرمی کی وجہ سے ناک کی راہ سے بہنے والا خون رک جائے گا۔

**دیگر:** اگر نکسیر گرمی کی وجہ سے ہو تو ملتانی مٹی کو پانی میں گوندھ کر پیشانی اور تالو پر ضماد کریں۔نہایت مفید ہے۔

**نیند نہ آنا:**

اگر رات کو نیند نہ آئے۔اور بے چینی محسوس ہو رہی ہو، تو سرسوں یا زیتون کا تیل لے کر ہلکے ہاتھوں سے پاؤں کے تلوؤں کی مالش کریں۔گہری اور پر سکون نیند آئے گی۔

**دیگر:** روغن کدو، روغن خشخاش ہم وزن لے کر مریض کے تلوؤں اور ہاتھ کی ہتھیلیوں پر نیز سر پر مالش کرنے سے مریض کو نیند آ جاتی ہے۔

**ناخن کالا پڑنا:**

چوٹ لگنے سے ناخن کالا پڑ جائے، یا بہت زیادہ سوجھ جائے تو مہندی میں سرکہ ملا کر لگانے سے نیا صاف اور خوبصورت ناخن نکل آتا ہے۔بیحد مفید دوا ہے۔



**ناخن ٹوٹنا:**

پچاس گرام پسی ہوئی پھٹکری، پانچ عدد لیموں کا رس ملا کر رکھ لیں۔اور پھر روئی سے ناخن پر لگائیں۔ناخن ٹوٹنا بند ہو جائیں گے۔خیال رہے کہ وٹامن ہی کے استعمال سے ناخن مضبوط ہوتے ہیں۔

**ناخن لمبا کرنا:**

ناخن لمبا کرنے کے لئے لہسن کا پانی ۱۰ رگرام، ۲۰ رگرام روغن زیتون ملا کر اس میں پانچ منٹ تک ناخن ڈبوئیں۔ناخن مضبوط اور بڑھنا شروع ہو جائیں گے۔

**ناخن پھٹنا، سڑنا:**

مہندی کے تازہ پتے کو کوٹ کر زخم پر لگائیں، اکسیر صفت دوا ہے۔

(ہ)

**ہچکی:**



اگر ہچکی نہ رک رہی ہو تو ایک لونگ لے کر خوب چبائیں، اور ایک گلاس پانی پی لیں۔

ہچکی فوراً رک جائے گی۔ لونگ چبانے سے منہ سے مہک کا خوشگوار احساس بھی ہوتا ہے۔

**دیگر:** دانہ الائچی کلاں نیم بریاں تین ماشہ باریک پیس کر اس میں بقدر ۲ رتولہ کھانڈ ملا کر ایک دو مرتبہ گرم پانی کے ہمراہ استعمال کرانے سے ہچکی فوراً بند ہو جاتی ہے۔

**دیگر:** اگر بچہ کو بہت ہچکی آ رہی ہو، اور خود بخود بند نہ ہو تو تھوڑا سا شہد چٹا دیں ہچکی بند جائے گی۔

## سہل نسخہ:

چپکے سے پاس آ کر بندوق چھوڑنے یا کوئی غم کی خبر سنانے سے اسی وقت ہچکی بند ہو جاتی ہے۔

**دیگر:** سرد پانی کا ایک گلاس لے کر ہر دو منٹ کے بعد ایک ایک گھونٹ پانی ''بسم اللہ شریف'' پڑھ کر پیتے رہیں۔ شافی حقیقی کے حکم سے ہچکی بند ہو جائے گی۔

## ہونٹوں پر زخم:

پسے ہوئے لہسن کو کچھ دیر متاثرہ جگہ پر لگائے رکھیں۔ اس میں شامل قدرتی سوجن کش خصوصیات درد اور سوجن کم کرنے میں مدد دیتی ہیں۔



## ہسٹریا کا دورہ:

اگر کسی کو ہسٹریا کا دورہ پڑ جائے تو ادرک اور کالی مرچ ہم وزن ملا لیں۔ تین تین ماشہ صبح و شام کھلائیں۔

## ہمبستری کے بعد کمزوری:

ہمبستری کرنے کے بعد ایک گلاس دودھ یا تھوڑا سا گڑ کھانے سے کبھی کمزوری نہیں آتی۔

# (ی)

## یرقان (پیلیا):

اس مرض میں آنکھیں، ناخن اور چہرہ زرد ہو جاتے ہیں۔ بلکہ بعض اشخاص کا تو تمام بدن زرد ہو جاتا ہے۔

**علاج:** مہدی کے پانچ پتے رات کو بھگو دیں، صبح نچوڑ کر شکر ملا کر نہار منہ تا وقت صحت پی لیا کریں۔ نہایت مفید دوا ہے۔ بادی اشیاء چاول، دالیں گوشت وغیرہ سے پرہیز کریں۔

**دیگر:** سہاگہ ۲رتولہ توے پر رکھ کر کھیل کریں۔ (بھونیں) پھر اسے پیس کر شیشی میں محفوظ رکھیں ایک ماشہ یہ سفوف مکھن یا بالائی میں لپیٹ کر صبح نہار منہ کھالیا کریں۔ ان شاء اللہ اس بیماری سے نجات ہوگی۔

**دیگر:** مولی کے سبز پتوں اور شاخوں کا پانی ۱۰رتولہ، شکر ۲رتولہ میں ملا کر صبح کے وقت نوش فرمائیں۔ ہر قسم کے یرقان (پیلیا) کے لئے نہایت مفید ہے۔

**دیگر:** انار کے دانوں کا رس ایک چھٹانک رات کو لوہے کے صاف برتن میں رکھ دیں۔ صبح تھوڑی مصری ملا کر پی لیا کریں۔ تھوڑے دنوں میں یرقان دور ہو کر خون پیدا ہونے لگے گا۔

**یرقان کا مجرب علاج:**

مغز بادام ۸رعدد چھوٹی الائچی، ۵عدد چھوہارے ۲رعدد، سب کو رات کے وقت مٹی کے کورے گھڑے میں تمام رات پڑا رہنے دیں، صبح کو نکال کر چھوہاروں کی گٹھلی اور مغز بادام والائچی کے چھلکے دور کر کے کونڈی میں خوب گھوٹیں، اور پھر مصری ۵رتولہ ملادیں، پھر آخر میں گائے کا ۵رتولہ مکھن ملا کر مریض کو چٹادیں، بس تیسرے دن ہی پیشاب صاف ہو جائے گا۔

**نوٹ:** ذیل کا نسخہ ضعف دماغ، خون کی کمی، اور نگاہ کی کمزوری وغیرہ کے لئے بھی استعمال کرنے سے مذکورہ شکایتیں دور ہو جاتی ہیں اور صحت پہلے سے اچھی ہو جاتی ہے۔



